بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اللہ جل جلالہٗ

پیغمبر اسلام حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

جملہ حقوق محفوظ ہیں

حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام

وَاعْتَصِمُوا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيعًا وَّلَا تَفَرَّقُوا (القرآن)

اور سب مل کر اللہ کی رسّی کو مضبوط پکڑے رہنا اور متفرق نہ ہونا

حضرت امام علی علیہ السلام

حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام

# امامیہ جنتری (رجسٹرڈ)

## سنہ 2008ء

۱۴۲۸ - ۱۴۲۹ ھجری

زیر سرپرستی

سرکار قائم آلِ محمدؐ

حضرت امام حسن علیہ السلام

حضرت امام علی رضا علیہ السلام

حضرت امام حسین علیہ السلام

حضرت امام محمد تقی علیہ السلام

حضرت امام علی زین العابدین علیہ السلام

حضرت امام علی نقی علیہ السلام

حضرت امام محمد باقر علیہ السلام

حضرت امام حسن عسکری علیہ السلام

حضرت امام مہدی آخر الزماں علیہ السلام



زیر نگرانی: الحاج پروفیسر علامہ حافظ تصدق حسین لاہور

علامہ سیّد ذوالفقار حسین نقوی لاہور

مدیر: آغا افتخار حسین

مدیر معاون: آغا علی فرزاد، آغا شکیل رضا

معاونین خصوصی: کیپٹن ایس ایم زیدی، سیّد عباس سلطان

سیّد بابر حسین رضوی، رضا احسن مرزا، اظہر حسن زیدی

بائینڈنگ: ملک شہزاد شوکت بک بائینڈر لاہور

مطبع: فارما پیکجز پریس لاہور

حیدری پریس لاہور

تقویم: سیّد صمد حسین رضوی، ایس ایم رضا زیدی

شیخ زوار رضا، غلام عباس سپرا

ٹائٹل ڈیزائننگ: آغا علی فرزاد

کمپوزنگ وسیٹنگ: سمیع اللہ ملک

معاونین: آغا واجد رضا، فدا حسین بلتستانی، محمد عباس گلگتی، صابر عباس، محسن عباس، مونس رضا، ضیغم عباس، علی عمران، عابد علی، صادق علی بلتستانی، محمد اشرف، محمد اکرم، محمد جاوید، غلام رسول

افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) اسلام پورہ لاہور

فون: 7223686 پوسٹ کوڈ 54000

عام کاغذ -/72 علاوہ محصول ڈاک

Iftikhar BOOK DEPOT ESTD 1955

## فہرست مضامین

نمبر شمار 



## استخارۂ سجادیہ

یہ استخارہ حضرت امام زین العابدین علیہ السلام سے منسوب ہے۔ امامیہ جنتری کے صفحات کے بالائی حصہ پر درج کیا جا رہا ہے۔ سب سے پہلے وضو کیجئے اس کے بعد جس کام کیلئے استخارہ دیکھنا ہو۔ اُس کو ذہن میں رکھتے ہوئے پانچ، سات یا گیارہ مرتبہ دُرود شریف پڑھیے اور تین مرتبہ یہ آیت "اَسْتَخِيْرُ اللّٰهَ بِرَحْمَتِهٖ خِيَرَةً فِيْ عَافِيَةٍ" پڑھ کر پہلی تعداد کے مطابق دُرود پڑھ کر جنتری کھولیے اور طلوع فجر سے زوال آفتاب تک دائیں صفحہ کی عبارت کے مطابق عمل کیجئے۔ زوال آفتاب کے بعد استخارہ دیکھیں تو بائیں صفحہ کی عبارت کے مطابق عمل کریں۔

## استخارۂ تسبیح

یہ استخارہ حضرت صاحب العصر علیہ السلام سے منسوب ہے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ باوضو ہو کر قبلہ کی طرف منہ کر کے تسبیح ہاتھ میں لیجئے۔ جس کام کے لئے نیت کی ہے۔ اُس کو ذہن میں رکھتے ہوئے پہلے تین مرتبہ دُرود شریف پڑھیے۔ اس کے بعد یہ دُعا مع بسم اللہ پڑھیں۔ "اَسْتَخِيْرُ اللّٰهَ بِرَحْمَتِهٖ خِيَرَةً فِيْ عَافِيَةٍ" اس کے بعد پھر تین مرتبہ دُرود شریف پڑھیے اور آنکھیں بند کر کے تسبیح کے دانوں پر ہاتھ ڈالیے اور دو، دو کر کے شمار کریں۔ اگر ایک دانہ باقی رہے تو خوب ہے اگر کوئی دانہ باقی نہ رہے تو بد ہے وہ کام ہرگز نہ کریں۔

| دن | اوقات استخارہ |
|---|---|
| جمعہ | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک، زوال سے عصر تک |
| ہفتہ | صبح صادق سے چاشت تک، ظہر سے عصر تک |
| اتوار | صبح صادق سے ظہر تک، عصر سے مغرب تک |
| سوموار | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک چاشت سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| منگل | چاشت سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| بدھ | صبح صادق سے ظہر تک، عصر سے عشاء تک |
| جمعرات | صبح صادق سے طلوع آفتاب تک، ظہر سے عشاء تک |



افتخار بک ڈپو (رجسٹرڈ) مین بازار اسلام پورہ لاہور نمبر 54000



# اسمائے باری تعالیٰ جل جلالہ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| خدا کا نام اَللّٰہُ ۶۶ | جمالی اَلرَّحمٰنُ ۲۹۸ | جمالی اَلرَّحِیمُ ۲۵۸ | مشترک اَلمَلِکُ ۹۰ | | |
| جمالی اَلقُدُّوسُ ۱۷۰ | جمالی اَلسَّلَامُ ۱۳۱ | جمالی اَلمُؤمِنُ ۱۳۶ | جمالی اَلمُہَیمِنُ ۱۴۵ | جمالی اَلعَزِیزُ ۹۴ | جلالی اَلجَبَّارُ ۲۰۶ |
| جلالی اَلمُتَکَبِّرُ ۶۶۲ | جمالی اَلخَالِقُ ۷۳۱ | مشترک اَلبَارِئُ ۲۱۳ | جمالی اَلمُصَوِّرُ ۳۳۶ | جمالی اَلغَفَّارُ ۱۲۸۱ | جلالی اَلقَہَّارُ ۳۰۶ |
| جمالی اَلوَہَّابُ ۱۴ | جمالی اَلرَّزَّاقُ ۳۰۸ | جمالی اَلفَتَّاحُ ۴۸۹ | جمالی اَلعَلِیمُ ۱۵۰ | جمالی اَلقَابِضُ ۹۰۳ | جمالی اَلبَاسِطُ ۷۲ |
| جمالی اَلخَافِضُ ۱۴۸۱ | جمالی اَلرَّافِعُ ۳۵۱ | جمالی اَلمُعِزُّ ۱۱۷ | جلالی اَلمُذِلُّ ۷۷ | جلالی اَلسَّمِیعُ ۱۸۰ | جمالی اَلبَصِیرُ ۳۰۲ |
| جمالی اَلحَکَمُ ۶۸ | مشترک اَلعَدلُ ۱۰۴ | جمالی اَللَّطِیفُ ۱۲۹ | جمالی اَلخَبِیرُ ۸۱۲ | جمالی اَلحَلِیمُ ۸۸ | جمالی اَلعَظِیمُ ۱۰۲۰ |
| جمالی اَلغَفُورُ ۱۲۸۶ | جمالی اَلشَّکُورُ ۵۲۶ | جلالی اَلعَلِیُّ ۱۱۰ | جمالی اَلکَبِیرُ ۲۳۲ | جمالی اَلحَفِیظُ ۹۹۸ | جلالی اَلمُقِیتُ ۵۵۰ |
| مشترک اَلحَسِیبُ ۸۰ | جلالی اَلجَلِیلُ ۷۳ | جمالی اَلکَرِیمُ ۲۷۰ | جلالی اَلرَّقِیبُ ۳۱۲ | جمالی اَلمُجِیبُ ۵۵ | جمالی اَلوَاسِعُ ۱۳۷ |
| جمالی اَلحَکِیمُ ۷۸ | جمالی اَلوَدُودُ ۲۰ | جمالی اَلمَجِیدُ ۵۷ | مشترک اَلبَاعِثُ ۵۷۳ | جمالی اَلشَّہِیدُ ۳۱۹ | مشترک اَلحَقُّ ۱۰۸ |
| جمالی اَلوَکِیلُ ۶۶ | جلالی اَلقَوِیُّ ۱۱۶ | جمالی اَلمَتِینُ ۵۰۰ | مشترک اَلوَلِیُّ ۴۶ | جمالی اَلحَمِیدُ ۶۲ | جلالی اَلمُحصِی ۱۴۸ |
| جلالی اَلمُبدِئُ ۵۶ | جلالی اَلمُعِیدُ ۱۲۴ | جمالی اَلمُحیِی ۶۸ | جلالی اَلمُمِیتُ ۴۹۰ | جلالی اَلحَیُّ ۱۸ | جلالی اَلقَیُّومُ ۱۵۶ |
| جلالی اَلوَاجِدُ ۱۴ | جلالی اَلمَاجِدُ ۴۸ | مشترک اَلوَاحِدُ ۱۹ | جلالی اَلاَحَدُ ۱۳ | جلالی اَلصَّمَدُ ۱۳۴ | جلالی اَلقَادِرُ ۳۰۵ |
| جلالی اَلمُقتَدِرُ ۷۴۴ | مشترک اَلمُقَدِّمُ ۱۸۴ | مشترک اَلمُؤَخِّرُ ۸۴۶ | مشترک اَلاَوَّلُ ۳۷ | مشترک اَلآخِرُ ۸۰۱ | مشترک اَلظَّاہِرُ ۱۱۰۶ |
| مشترک اَلبَاطِنُ ۶۲ | جمالی اَلوَالِی ۴۷ | مشترک اَلمُتَعَالِی ۵۵۱ | جمالی اَلبَرُّ ۲۰۲ | جمالی اَلتَّوَّابُ ۴۰۹ | جلالی اَلمُنتَقِمُ ۶۳۰ |
| جمالی اَلعَفُوُّ ۱۵۶ | جمالی اَلرَّؤُفُ ۲۸۶ | جلالی مَالِکُ المُلکِ ۲۱۲ | جلالی ذُوالجَلَالِ وَالاِکرَامِ ۱۱۰۰ | | جلالی اَلمُقسِطُ ۲۰۹ |
| مشترک اَلجَامِعُ ۱۱۴ | مشترک اَلغَنِیُّ ۱۰۶۰ | جمالی اَلمُغنِی ۱۱۰۰ | جلالی اَلمَانِعُ ۱۶۱ | جلالی اَلضَّارُّ ۱۰۰۱ | جمالی اَلنَّافِعُ ۲۰۱ |
| مشترک اَلنُّورُ ۲۵۶ | جمالی اَلہَادِی ۲۰ | جلالی اَلبَاقِی ۱۱۳ | جلالی اَلوَارِثُ ۷۰۷ | مشترک اَلرَّشِیدُ ۵۱۴ | جلالی اَلصَّبُورُ ۲۹۸ |




# دُعائے حاجات

جو شخص ہر نماز کے بعد اس دُعا کو ہمیشہ پڑھے گا خصوصاً جمعہ کی نماز کے بعد تو اللہ تعالیٰ ہر خوف کی چیز سے اس کی حفاظت کریگا اُس کے دشمنوں پر اُسکی مدد کریگا اور اسکو غنی کردیگا اور اس کو ایسی جگہ سے رزق پہنچائے گا جہاں اس کا خیال بھی نہ جائے اور اُس کی زندگی اُس پر آسان کردیگا اور اس کا قرض ادا کردیگا اگر چہ وہ پہاڑ کے برابر ہو۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

یَا اَللّٰهُ یَا اَحَدُ یَا وَاحِدُ یَا مَوْجُوْدُ یَا جَوَّادُ یَا بَاسِطُ یَا کَرِیْمُ یَا وَهَّابُ

اے اللہ اے یکتا اے یگانہ اے موجود اے بہت سخی اے پھیلانے والے اے کرم کرنے والے اے بہت دینے والے

یَا ذَا الطَّوْلِ یَا غَنِیُّ یَا مُغْنِیْ یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ یَا عَلِیْمُ یَا حَکِیْمُ یَا حَیُّ

اے بخشش کرنے والے اے بے پرواہ کرنے والے اے بہت کھولنے والے اے بہت روزی دینے والے اے تمام چیزوں کو جاننے والے اے حقیقت کو جاننے والے اے زندہ

یَا قَیُّوْمُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا ذَا الْجَلَالِ

اے قائم بالذات اے بہت رحم کرنیوالے اے بے انتہا مہربان اے آسمانوں اور زمین کو بلا نمونہ پیدا کرنے والے اے بزرگی اور عظمت والے

وَالْاِکْرَامِ یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ نَفِّحْنِیْ مِنْکَ بِنَفْحَةِ خَیْرٍ تُغْنِیْنِیْ بِهَا

اے بہت زیادہ مہربان اے بہت زیادہ احسان کرنے والے مجھے اپنی طرف سے ایسی خوشبو عطا کر جو تیرے سوا تمام سے

عَمَّنْ سِوَاکَ اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَآءَکُمُ الْفَتْحُ اِنَّا فَتَحْنَا لَکَ فَتْحًا

بے پرواہ کردے اگر تم کامیابی چاہتے ہو تو یہ (جان لو) کہ کامیابی آچکی ہے بے شک ہم نے آپ کو کھلی ہوئی کامیابی عطا

مُّبِیْنًا نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِیْبٌ اَللّٰهُمَّ یَا غَنِیُّ یَا حَمِیْدُ یَا مُبْدِئُ

کی ہے۔ اللہ کی طرف سے مدد اور قریبی فتح (کی اُمید ہے) اے اللہ اے بے پرواہ اے قابل تعریف اے پیدا کرنیوالے

یَا مُعِیْدُ یَا وَدُوْدُ یَا ذَا الْعَرْشِ الْمَجِیْدِ یَا فَعَّالًا لِّمَا یُرِیْدُ اِکْفِنِیْ بِحَلَالِکَ

اے دوبارہ زندہ کرنیوالے اے بہت زیادہ محبت کرنیوالے اے عظمت والے عرش کے مالک اے جو چاہے وہ کر گزرنے والے اپنی حلال کی ہوئی باتوں کے ذریعے

عَنْ حَرَامِکَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ وَاحْفَظْنِیْ بِمَا حَفِظْتَ

حرام باتوں سے مجھے بے پرواہ کردے اور اپنے فضل کے ذریعے اپنی ذات کے سوا تمام سے بے پرواہ کردے اور جس ذریعے تونے اپنے کلام

بِهِ الذِّکْرَ وَانْصُرْنِیْ بِمَا نَصَرْتَ بِهِ الرُّسُلَ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ○

کی حفاظت کی اُسی سے میری بھی حفاظت فرما اور جن ذرائع سے تونے اپنے رسولوں کی مدد فرمائی انہی ذرائع سے میری مدد فرما تو ہر چیز پر قدرت رکھنے والا ہے۔

# حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دعا

حضرت امام رضا علیہ السلام سے منقول ہے کہ حضرت رسولؐ خدا ہر نئے سال کی پہلی شب میں دو رکعت نماز ادا فرماتے تھے اور دونوں ہاتھ اُٹھا کر یہ دُعا پڑھتے تھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْاِلٰهُ الْقَدِيْمُ وَهٰذِهٖ سَنَةٌ جَدِيْدَةٌ فَاَسْئَلُكَ فِيْهَا الْعِصْمَةَ مِنَ الشَّيْطٰنِ وَالْقُوَّةَ عَلٰى هٰذِهِ النَّفْسِ الْاَمَّارَةِ بِالسُّوْٓءِ وَالْاِشْتِغَالَ بِمَا يُقَرِّبُنِيْ اِلَيْكَ يَا كَرِيْمُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَا عِمَادَ مَنْ لَّا عِمَادَ لَهٗ يَا ذُخْرَ مَنْ لَّا ذُخْرَ لَهٗ يَا حِرْزَ مَنْ لَّا حِرْزَ لَهٗ يَا كَنْزَ مَنْ لَّا كَنْزَ لَهٗ يَا حَسَنَ الْبَلَآءِ يَا عَظِيْمَ الرَّجَآءِ يَا عِزَّ الضُّعَفَآءِ يَا مُنْقِذَ الْغَرْقٰى يَا مُنْجِيَ الْهَلْكٰى يَا مُنْعِمُ يَا مُجْمِلُ يَا مُفْضِلُ يَا مُحْسِنُ اَنْتَ الَّذِيْ سَجَدَ لَكَ سَوَادُ اللَّيْلِ وَنُوْرُ النَّهَارِ وَضَوْءُ الْقَمَرِ وَشُعَاعُ الشَّمْسِ وَدَوِيُّ الْمَآءِ وَحَفِيْفُ الشَّجَرِ يَا اَللّٰهُ لَا شَرِيْكَ لَكَ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنَا خَيْرًا مِّمَّا يَظُنُّوْنَ وَاغْفِرْ لَنَا مَا لَا يَعْلَمُوْنَ وَلَا تُؤَاخِذْنَا بِمَا يَقُوْلُوْنَ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ اٰمَنَّا بِهٖ كُلٌّ مِّنْ عِنْدِ رَبِّنَا وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّا اُولُوا الْاَلْبَابِ ط رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ ط

# حضرت علی علیہ السلام کی دعا

منقول ہے کہ جب حضرت علیؑ کو کوئی نہایت پریشان کن اور اضطراب آگیں مہم درپیش ہوتی تو آپ دو رکعت نماز ادا کر کے (۱۰۰) سو مرتبہ " اَسْتَخِيْرُ اللّٰهَ " پڑھنے کے بعد دعائے ذیل کو پڑھتے۔ اس کے بعد اپنے کام کو شروع فرماتے تھے۔ جس کی وجہ سے آپ کو کسی کام میں نقصان نہیں پہنچتا تھا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ قَدْ هَمَمْتُ بِاَمْرٍ قَدْ عَلِمْتَهٗ فَاِنْ

خدایا! میں نے جو ارادہ کر رکھا ہے تو اُس سے ضرور واقف ہے

كُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّهٗ خَيْرٌ لِّيْ فِيْ دِيْنِيْ وَ

دیکھ! اگر وہ دینی، دنیاوی و اُخروی حیثیت سے میرے لئے

دُنْيَايَ وَاٰخِرَتِيْ فَيَسِّرْ لِيْ وَاِنْ كُنْتَ

بہتر ہے تو سہل و آسان فرما دے اور اگر تیری حقیقت میں نظر

تَعْلَمُ اَنَّهٗ شَرٌّ لِّيْ فِيْ دِيْنِيْ وَدُنْيَايَ وَاٰخِرَتِيْ

سے دینی، دنیاوی اور اخروی حیثیت سے میرے لئے بُرا ہے

فَاصْرِفْهُ عَنِّيْ كَرِهَتْ ذٰلِكَ اَوْ اَحَبَّتْ

تو رَدّ فرما دے چاہے مجھے بُرا لگے یا وہ مجھے اچھا لگے کیونکہ تو سب کچھ جانتا ہے

فَاِنَّكَ تَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ

اور میں کچھ نہیں جانتا اور تو ہی ذاتی طور پر غیب کا جاننے والا ہے۔

## حجتِ حق

سیّد طاہر ناصر علی
042-7562341

گیارہ امامؑ حجتِ حق ہیں خدا گواہ
اور اُن پہ کائنات میں حجت ہیں فاطمہؑ
طاہر سلام کرتی ہیں اُن کو بلندیاں
اللہ رے کتنی صاحبِ عظمت ہیں فاطمہؑ

# نقش سورۃ الحمد

(بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ)

لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ (القرآن) ترجمہ: اللہ کی رحمت سے مایوس نہ ہو

**فرمان امامؑ** جو سورہ حمد سے ٹھیک نہ ہوا سے کوئی چیز ٹھیک نہیں کر سکتی۔

**نقش کے فوائد:** (1) - ہر قسم کے جادو اور آسیب جنات کیلئے بہت مفید ہے آسیب یا جنات والے کو ہرن کی جھلی پر یہ نقش لکھ کر گلے میں پہنا دیں اور ساتھ ہی یہ نقش پینے کیلئے استعمال کریں کم از کم 21 دن اور زیادہ سے زیادہ 41 دن تک انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔ (2) - مریض لاعلاج کیلئے بھی یہ نقش آپ استعمال کریں کم از کم 21 اور زیادہ سے زیادہ 41 دن نقش کو پاک سیاہی سے یا زعفران سے لکھ کر پانی میں پلا دیں پانی 24 گھنٹے یہی استعمال کریں۔

(3) - دوکان کی خیر و برکت کیلئے یہ نقش دوکان پر لگائیں اور صبح کو نقش دیکھ کر سورہ حمد کی تلاوت کریں 11 مرتبہ اوّل و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ کے ساتھ۔

(4) - شادی اور نکاح کیلئے رات سونے سے پہلے 90 دن تک وضو کر کے یہ نقش سامنے رکھ کر سورہ حمد کی تلاوت کریں روزانہ 41 مرتبہ اوّل و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ کے ساتھ۔ (90 دن تک)

**نوٹ:** (بے نماز کا کوئی عمل قبول نہیں۔ بے نماز آدمی ان چیزوں سے فائدہ نہیں لے سکتا۔)

نقش سورۃ الحمد — بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| الله | الله | الله | الله | الله | الله | الله | الله | الله | الله | الله | الله | الله |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَلحمدُ | لِلّٰهِ | رَبِّ | العٰلَمِینَ | الرَّحمٰنِ | الرَّحِیمِ | مَالِكِ | یَومِ | الدِّینِ | اِیَّاكَ | نَعبُدُ | وَاِیَّاكَ | نَستَعِینُ |
| لِلّٰهِ | رَبِّ | العٰلَمِینَ | الرَّحمٰنِ | الرَّحِیمِ | مَالِكِ | یَومِ | الدِّینِ | اِیَّاكَ | نَعبُدُ | وَاِیَّاكَ | نَستَعِینُ | اِهدِنَا |
| رَبِّ | العٰلَمِینَ | الرَّحمٰنِ | الرَّحِیمِ | مَالِكِ | یَومِ | الدِّینِ | اِیَّاكَ | نَعبُدُ | وَاِیَّاكَ | نَستَعِینُ | اِهدِنَا | الصِّرَاطَ |
| العٰلَمِینَ | الرَّحمٰنِ | الرَّحِیمِ | مَالِكِ | یَومِ | الدِّینِ | اِیَّاكَ | نَعبُدُ | وَاِیَّاكَ | نَستَعِینُ | اِهدِنَا | الصِّرَاطَ | المُستَقِیمَ |
| الرَّحمٰنِ | الرَّحِیمِ | مَالِكِ | یَومِ | الدِّینِ | اِیَّاكَ | نَعبُدُ | وَاِیَّاكَ | نَستَعِینُ | اِهدِنَا | الصِّرَاطَ | المُستَقِیمَ | صِرَاطَ |
| الرَّحِیمِ | مَالِكِ | یَومِ | الدِّینِ | اِیَّاكَ | نَعبُدُ | وَاِیَّاكَ | نَستَعِینُ | اِهدِنَا | الصِّرَاطَ | المُستَقِیمَ | صِرَاطَ | الَّذِینَ |
| مَالِكِ | یَومِ | الدِّینِ | اِیَّاكَ | نَعبُدُ | وَاِیَّاكَ | نَستَعِینُ | اِهدِنَا | الصِّرَاطَ | المُستَقِیمَ | صِرَاطَ | الَّذِینَ | اَنعَمتَ |
| یَومِ | الدِّینِ | اِیَّاكَ | نَعبُدُ | وَاِیَّاكَ | نَستَعِینُ | اِهدِنَا | الصِّرَاطَ | المُستَقِیمَ | صِرَاطَ | الَّذِینَ | اَنعَمتَ | عَلَیهِم |
| الدِّینِ | اِیَّاكَ | نَعبُدُ | وَاِیَّاكَ | نَستَعِینُ | اِهدِنَا | الصِّرَاطَ | المُستَقِیمَ | صِرَاطَ | الَّذِینَ | اَنعَمتَ | عَلَیهِم | غَیرِ |
| اِیَّاكَ | نَعبُدُ | وَاِیَّاكَ | نَستَعِینُ | اِهدِنَا | الصِّرَاطَ | المُستَقِیمَ | صِرَاطَ | الَّذِینَ | اَنعَمتَ | عَلَیهِم | غَیرِ | المَغضُوبِ |
| نَعبُدُ | وَاِیَّاكَ | نَستَعِینُ | اِهدِنَا | الصِّرَاطَ | المُستَقِیمَ | صِرَاطَ | الَّذِینَ | اَنعَمتَ | عَلَیهِم | غَیرِ | المَغضُوبِ | عَلَیهِم |
| وَاِیَّاكَ | نَستَعِینُ | اِهدِنَا | الصِّرَاطَ | المُستَقِیمَ | صِرَاطَ | الَّذِینَ | اَنعَمتَ | عَلَیهِم | غَیرِ | المَغضُوبِ | عَلَیهِم | وَلَا |
| نَستَعِینُ | اِهدِنَا | الصِّرَاطَ | المُستَقِیمَ | صِرَاطَ | الَّذِینَ | اَنعَمتَ | عَلَیهِم | غَیرِ | المَغضُوبِ | عَلَیهِم | وَلَا | الضَّآلِّینَ |

سیّد محمد اجتبیٰ ہمدانی تلہ گنگ ضلع چکوال۔ فون: 0334-5680922, 0304-5155925

مرسلہ: کیپٹن سید علی اصغر ہمدانی

# دُعائے حضرت اویس قرنیؒ

**اسناد!** کتاب مہج الدعوات میں جناب امیر المومنین علیہ السلام سے منقول ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا! جو شخص اس دُعا کو پڑھے اس کی ہر حاجت بر آئے گی۔ اگر بھوک پیاس کی شدت ہو اور اس دُعا کو پڑھے تو پروردگار عالم اس کو سیر و سیراب کریگا اور اگر پہاڑ پر اس کو پڑھا جائے تو پہاڑ اپنی جگہ سے حرکت کرے گا، پڑھنے والا اپنی مراد کو پہنچے، اگر دیوانہ (مجنوں) پر پڑھ کر دم کریں تو صحت پائے اور اگر بوقت ولادت پڑھیں تو ولادت آسان ہو جائے، اگر چالیس شب جمعہ پڑھی جائے تو گناہ معاف ہو جائیں خواہ وہ گناہ خدا کے ہوں یا بندوں کے اور اگر کسی جابر حاکم کے سامنے جانے سے قبل یہ دُعا پڑھے تو خداوند عالم اُس کے شر سے محفوظ رکھے گا اور جو سونے سے قبل پڑھ لے تو اللہ تعالیٰ ستر ہزار فرشتوں کو اس بات پر معیّن فرمائے گا کہ اُس کیلئے استغفار کریں اور حسنات کیلئے دُعا کریں اور اگر اُسی شب مرجائے تو شہیدوں میں شمار ہوگا، اگرچہ گناہان کبیرہ کا مرتکب ہوا ہو۔ (انشاء اللہ تعالیٰ) وہ دُعا یہ ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے۔

يَا سَلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ الطَّاهِرُ الْمُطَهِّرُ الْقَاهِرُ الْقَادِرُ الْمُقْتَدِرُ

اے سلامتی و امان دینے والے (سب کی) نگہبانی کرنے والے، جبروت والے، بزرگی والے، خود پاک (اور دوسروں کو پاک کرنے والے، صاحب غلبہ، صاحب قدرت،

يَا مَنْ يُّنَادِىْ مِنْ كُلِّ فَجٍّ عَمِيْقٍ بِاَلْسِنَةٍ شَتّٰى وَ لُغَاتٍ مُّخْتَلِفَةٍ وَّ حَوَآئِجَ اُخْرٰى

صاحب اقتدار، اے وہ ذات جسے تمام گہری گہری گھاٹیوں اور دڑوں سے طرح طرح کی بولیوں اور قسم قسم کی زبانوں میں مختلف حاجتوں کیلئے پکارا جاتا ہے

يَا مَنْ لَّا يَشْغَلُهٗ شَاْنٌ عَنْ شَاْنٍ اَنْتَ الَّذِىْ لَا تُغَيِّرُكَ الْاَزْمِنَةُ وَلَا تُحِيْطُ بِكَ

اے وہ ذات جسے ایک کام دوسرا کام کرنے سے نہیں روکتا صرف تو ہی وہ ہے جس پر کے تغیرات اثر نہیں کر سکتے اور کوئی مکان اس کا احاطہ نہیں کر سکتا

الْاَمْكِنَةُ وَلَا تَاْخُذُكَ نَوْمٌ وَّ لَا سِنَةٌ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَ يَسِّرْلِىْ مِنْ اَمْرِىْ مَا اَخَافُ

اور نہ ہی تجھے کبھی نیند آتی ہے اور نہ کبھی اُونگھ تو رحمت نازل فرما حضرت محمدؐ اور آپؐ کی آلؑ پر اور آسان کردے میرے لیے میرا وہ کام جس کے مشکل ہونے کا مجھے خوف ہے

عُسْرَهٗ وَ فَرِّجْ لِىْ مِنْ اَمْرِىْ مَا اَخَافُ كُرْبَتَهٗ وَ سَهِّلْ لِىْ مِنْ اَمْرِىْ مَا اَخَافُ

اور کشادگی پیدا کردے میرے لیے میرے اس کام میں جس کے اندر مجھے تنگی کا خطرہ ہے اور آسان کردے میرے لیے میرا وہ کام جس میں حزن و ملال پہنچنے کا مجھے ڈر ہے

حُزْنَهٗ سُبْحَانَكَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اِنِّىْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ عَمِلْتُ سُوْٓءً وَ ظَلَمْتُ نَفْسِىْ

پاک ہے تو نہیں ہے کوئی اللہ سوائے تیرے بے شک میرا شمار ظالموں میں ہے میں نے بُرا کام کیا اور میں نے ظلم کیا خود اپنے ہی نفس پر پس تو میرے گناہوں کو

فَاغْفِرْلِىْ ذُنُوْبِىْ اِنَّهٗ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَ لَا حَوْلَ

معاف فرمادے لاریب کہ کوئی بخشنے والا نہیں گناہوں کو سوائے تیرے اور ہر طرح کی تعریف کا سزاوار اللہ ہی ہے جو تمام عالمین کا پروردگار ہے اور نہیں ہے کوئی طاقت

وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِىِّ الْعَظِيْمِ وَ صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى نَبِيِّهٖ وَ اٰلِهٖ وَ سَلَّمَ تَسْلِيْمًا

اور نہیں ہے کوئی قوت لیکن صرف اس اللہ کی دی ہوئی جو بلند اور عظمت والا ہے اور اللہ کی رحمت نازل ہو اس کے نبیؐ (محمدؐ) اور آپؐ کی آلؑ پر اور اُن کیلئے سلامتی ہو جو سلامتی کا حق ہے۔

# مجرّب دعا

## برائے حصول حاجات، وسعت رزق و مقہوریٔ دشمن

کتاب " زین المتقین " میں ہے کہ جو شخص روزانہ تین مرتبہ سورۃ الحمد پڑھ کر اِس دُعا کو پڑھے گا۔ تو اُس کی حاجات پوری ہونگیں۔ انشاءاللہ یہ دُعا دشمنوں سے حفاظت اور اُن پر غلبہ حاصل کرنے کیلئے مخصوص ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ اٰلِهٖ اَمَامِيْ وَ فَاطِمَةُ بِنْتُ رَسُوْلِ اللّٰهِ فَوْقَ رَاْسِيْ وَ اَمِيْرُ

محمدؐ خدا کے رسولؐ اُن پر اور اُن کی اولاد پر رحمت نازل کرے میرے سامنے اور فاطمہ دُختر رسولؐ میرے سر پر اور

الْمُؤْمِنِيْنَ عَلِيُّ ابْنُ اَبِيْطَالِبٍ وَصِيُّ رَسُوْلِ اللّٰهِ عَنْ يَّمِيْنِيْ وَ الْحَسَنُ وَ الْحُسَيْنُ وَعَلِيٌّ وَّ مُحَمَّدٌ

امیرالمومنین علیؑ ابن ابی طالب وصی رسول اللہ میری داہنی جانب نگران اور حسنؑ اور حسینؑ اور علیؑ اور محمدؑ

وَّ جَعْفَرٌ وَّ مُوْسٰى وَ عَلِيٌّ وَّ مُحَمَّدٌ وَّ عَلِيٌّ وَّ الْحَسَنُ وَ الْحُجَّةُ الْمُنْتَظَرُ صَاحِبُ الزَّمَانِ اَئِمَّتِيْ صَلَوَاتُ

اور جعفرؑ اور موسیٰؑ اور علیؑ اور محمدؑ اور علیؑ اور حسنؑ اور حجۃ اللہ محمدؑ زمان میرے آئمہ خدا اِن سب پر رحمت نازل فرمائے

اللّٰهِ عَلَيْهِمْ عَنْ شِمَالِيْ وَ اَبُوْذَرٍّ وَّ سَلْمَانُ وَ مِقْدَادُ وَ حُذَيْفَةُ وَ عَمَّارَةُ وَ اَصْحَابُ رَسُوْلِ اللّٰهِ رَضِيَ

میرے بائیں جانب اور ابوذر اور سلمان فارسی اور مقداد اور حذیفہ اور عمار اور دیگر اصحاب رسول اللہ

اللّٰهُ عَنْهُمْ مِنْ وَّرَآئِيْ وَالْمَلٰٓئِكَةُ عَلَيْهِمُ السَّلَامُ حَوْلِيْ وَاللّٰهُ تَعَالٰى رَبِّيْ تَعَالٰى شَانُهٗ تَقَدَّسَتْ

اُن سب سے راضی ہو میرے پشت پناہ اور ملائکہ علیہم السلام میرے گرد اور اللہ تعالیٰ جل شانہٗ جس کے تمام نام مقدس

اَسْمَآءُهٗ تَظَاهَرَتْ اٰلَآءُهٗ مُحِيْطٌ بِيْ وَ حَافِظِيْ وَ حَفِيْظِيْ وَ اللّٰهُ مِنْ وَّ رَآئِهِمْ مُّحِيْطٌ بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ

اور نعمتیں ظاہر ہیں مجھ پر حاوی اور نگہبان ہے اور اللہ ان سب کے علاوہ حاوی بلکہ وہ قرآن مجید ہے

مَّجِيْدٌ فِيْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّ هُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ

لوح محفوظ میں پس اللہ ازروئے حفاظت سب سے بہتر ہے اور وہی سب سے زیادہ رحم کرنے والا ہے پاک ہے وہ اللہ

يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ وَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ

اور جملہ تعریفیں اللہ کیلئے ہیں اس کے سوا کوئی خدا نہیں وہی بزرگ ہے اور نہیں ہے قوت ترک گناہ پر اور نہیں ہے طاقت اطاعت پر مگر سوائے خدا کے جو بلند

الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ بِرَبِّ الْكَرِيْمِ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْوَلِيُّ النَّدِيْمُ يَا وَاحِدُ ○

اور صاحب عظمت ہے قسم ہے کریم و بزرگ و بخشش والے پروردگار کی اور کرم والے پروردگار اور وہی اللہ بلند مرتبہ اور سرپرست اور مصاحب ہے اے یکتا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# حضرت امام زین العابدین علیہ السلام

## کی پُر اثر دُعا

اوّل و آخر ۱۵ مرتبہ دُرود پڑھیں۔ پھر حاجت طلب کریں۔ شیخ کفعمی نے مقاتل بن سلیمان سے نقل کیا۔ امامؑ نے فرمایا! سو مرتبہ اس دُعا کو پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ دُعا مستجاب ہوگی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | |
|---|---|
| اِلٰهِیْ كَیْفَ اَدْعُوْكَ وَاَنَا اَنَا | وَكَیْفَ اَقْطَعُ رَجَآئِیْ مِنْكَ وَاَنْتَ اَنْتَ |
| اے میرے معبود کیسے تجھے پکاروں اس حال میں کہ میں میں ہوں | اور کیسے اپنی اُمید تجھ سے منقطع کر لوں حالانکہ تو تو ہے |
| اِلٰهِیْ اِذَا لَمْ اَسْئَلْكَ فَتُعْطِیْنِیْ | فَمَنْ ذَاالَّذِیْ اَسْئَلُهٗ فَیُعْطِیْنِیْ |
| اے میرے معبود جب میں تجھ سے نہیں مانگتا تب بھی تو مجھے عطا کرتا ہے | تو وہ کون ہے کہ اُس سے مانگوں اور وہ مجھے عطا کرے |
| اِلٰهِیْ اِذَا لَمْ اَدْعُكَ فَتَسْتَجِیْبُ لِیْ | فَمَنْ ذَاالَّذِیْ اَدْعُوْهُ فَیَسْتَجِیْبُ لِیْ |
| اے میرے معبود جب میں تجھے نہیں پکارتا تب بھی تو میری دُعا قبول کرتا ہے | تو وہ کونسی ذات ہے کہ میں اُسے پکاروں اور وہ میری دُعا قبول کرے |
| اِلٰهِیْ اِذَا لَمْ اَتَضَرَّعْ اِلَیْكَ فَتَرْحَمُنِیْ | فَمَنْ ذَاالَّذِیْ اَتَضَرَّعُ اِلَیْهِ فَیَرْحَمُنِیْ |
| اے میرے معبود جب میں تیرے حضور میں نہیں گڑگڑاتا تو تو مجھ پر رحم کرتا ہے | تو وہ کون ہستی ہے کہ اُس کے سامنے گڑگڑاؤں اور وہ مجھ پر رحم کرے |
| اِلٰهِیْ فَكَمَا فَلَقْتَ الْبَحْرَ لِمُوْسٰی علیہ السّلام | وَنَجَّیْتَهٗ اَسْئَلُكَ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ |
| اے میرے معبود جس طرح تو نے موسیٰ علیہ السّلام کے لئے دریا کو شگافتہ کیا | اور اُن کو نجات دی میں تجھ سے درخواست کرتا ہوں محمد صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم |
| وَّاٰلِهٖ وَاَنْ تُنَجِّیَنِیْ مِمَّا اَنَا فِیْهِ | وَتُفَرِّجَ عَنِّیْ فَرَجًا عَاجِلًا غَیْرَ اٰجِلٍ |
| اور اُن کی آل پر رحمت نازل فرما اور مجھ کو اُس چیز سے جس میں میں مبتلا ہوں نجات دے | اور میری تمام پریشانیوں کو جلد از جلد بلا تاخیر (فوری) |

بِفَضْلِكَ وَرَحْمَتِكَ یَآ اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

اپنے فضل اور اپنی رحمت سے دُور فرما۔ اے سب سے بڑے رحم کرنے والے

### عمل برائے حاجات

شب جمعہ میں بعد نماز عشاء بارہ سو مرتبہ پڑھے " یَااَللّٰهُ ، یَا رَبَّاهُ ، یَا سَیِّدَاهُ " انشاء اللہ حاجت پوری ہوگی۔

### گھر سے نکلتے وقت کی دُعا

حضرت امام زین العابدینؑ نے فرمایا کہ گھر سے نکلتے وقت یہ پڑھو " بِسْمِ اللّٰهِ اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ وَتَوَكَّلْتُ عَلَی اللّٰهِ "

# اعتراف گناہ

(مظفر نقوی)

تو قوی ہے یا الٰہی، اور میں عبد ذلیل
رحمتیں ہاتھوں میں تیرے تو زمانوں کا کفیل
تو عطاؤں کا سمندر اور میں شوم و بخیل
تو شفا کا حکمراں میں عبد بیمار و علیل
میں تذلّل کی پریشاں وادیوں کی خاک ہوں
بخش دے یا ربّ، غلامِ سیّد لولاکؐ ہوں

ہے بگڑ جانے کو یا ربّ میرا عنوانِ حیات
ہے گناہوں میں ملوث میری ساری کائنات
علم میں تیرے مقید ہے مری ہر ایک بات
رحم فرما، یا الٰہی، دے مجھے غم سے نجات
میں تیرے قہر و غضب کی تاب لاسکتا نہیں
میں صلیبِ نار کاندھوں پر اُٹھا سکتا نہیں

خواہشاتِ نفس نے مجھ پر اُچھالے ہیں وبال
عقل کی ہر اِک کلی، میری ہوئی پائمال
کثرت جرم و گناہ سے ہے طبیعت ملال
تجھ سے شرمندہ ہوں یا ربّ دل غموں سے ہے نڈھال
جا نہیں سکتا کہیں تیری زمیں کو چھوڑ کر
میں نکل سکتا نہیں زنجیر پا کو توڑ کر

اب زباں کی نوک پر یا ربّ ہے تیری گفتگو
تیری قربت کی خدایا، اب ہے دل میں آرزو
ہے نگاہوں میں الٰہی، تیرے دَر کی جستجو
ہے ترے ہاتھوں میں مجھ بے آبرو کی آبرو
رحم فرما، میرے ربّ اس بندۂ بدذات پر
دستخط کر دے مرے خالق مری حاجات پر

حکم ہے تیرا سدا مانگو خدا کی ذات سے
تو کبھی ہٹتا نہیں اپنی کسی بھی بات سے
میرے خالق باخبر ہے تو مرے حالات سے
دل مرا سہما ہوا ہے قبر کے لمحات سے
ہے عدو تیرا مرے افکار پر چھایا ہوا
دل گناہوں سے ہے یا ربّ میرا مرجھایا ہوا

اب گناہ کی شدتیں ہیں میرا عنوان کلام
اب تمنا میں ہے یاربّ صرف تیرا لطف عام
سرنگوں ہر دَم رہے دَر پر تیرے تیرا غلام
ہر گھڑی راضی رہے مجھ سے زمانے کا امام
تو اگر مجھ پر مزید احسان فرمانے لگے
قبر کے روزن سے جنت کی ہوا آنے لگے

(شاعر اہلبیت مظفر نقوی) 042-5832333

# حسینؑ فہمی

سید نجم سبطین حسنی

نجات کی جب سبیل کرنا
حسینؑ جیسا وکیل کرنا
حسینؑ ملتا ہو سَر کے بدلے
تو زندگی کیوں طویل کرنا!
"حُسینؑ فہمی" سِکھا رہا ہے
نبیؐ کا سجدوں میں ڈھیل کرنا
حسینؑ کی تشنگی سے سیکھو!
فرات کو سلسبیل کرنا
مزاج قرآں سِکھا رہا ہے
انہی کا ذکر جمیل کرنا
خیالِ ذبحِ عظیم آئے
تو ذکرِ فخرِ خلیلؑ کرنا
سنو! پیاسوں کو رونے والو
کبھی نہ آنکھیں بخیل کرنا
بہشت مٹھی میں چاہتے ہو
تو کربلا کی دلیل کرنا
حسینؑ سے مانگنا ہو حسنیؔ!
تو خواہشیں کیوں قلیل کرنا!!!

# وظائف واوراد کی دنیا، دُعائیں اور اُنکی تاثیر

از ڈاکٹر سخاوت حسین
سندرالوی

قارئین سلام دُعا کے بعد گذارش ہے کہ دُعا ضرورت بشر ہے، دُعا ربط خالق ومخلوق کا بہترین ذریعہ ہے، دُعا دُکھی دلوں کا سہارا ہے، دُعا بقائے کائنات کا سبب ہے، دُعا مومن کی سپر ہے، دُعا انبیاء کا اسلحہ ہے، دُعا نیزوں سے زیادہ اثر کرتی ہے، دُعا شیوۂ انبیاء ہے، دُعا وسیلہ آئمہؑ ہے، دُعا زادِ اولیاء ہے، دُعا حکم ربّ ہے، دُعا تمنائے عابد ہی نہیں خواہش معبود بھی ہے، دُعا بلا ٹالتی ہے، دُعا قضا ٹالتی ہے، دُعا سے تقدیریں بدل جاتی ہیں، زنجیریں کٹ جاتی ہیں، دُعا بے سہاروں کا سہارا ہے، دُعا درِ خالق پر دستک کا نام ہے۔ دُعا عربی کا لفظ ہے جس کا معنی پکارنا ہے، قرآن وحدیث میں دُعا کی بڑی تاکید وارد ہوئی ہے، یاد رکھیں دُعا میں طہارت کی شرط بھی ہٹادی جاتی ہے۔ تاہم طہارت سے دُعائیں جلد شرف قبولیت پاتی ہیں۔

ہمارے ہاں دُعاؤں سے تقدیروں کی زنجیریں توڑنے کی توقع تو کی جاتی ہے۔ مگر دُعا کے تقاضوں کو پورا کرنے کا قطعاً خیال نہیں رکھا جاتا۔ یاد رکھیے دُعا کیلئے سب سے اہم اَمر جسمانی اور روحانی طہارت ہے۔ حرام خوری سے دُعائیں عرش الٰہی سے نہیں ٹکراتی ہیں۔ حرام خوری سے مراد صرف حرام گوشت ہی نہیں بلکہ رشوت، بدعنوانی، غصب حقوق، قرض خوری، مال یتیم کا ہڑپ کرنا، زبردستی کسی سے خدمت کرانا وغیرہ سب ہیں۔ جب قرآن مجید کا کُھلا اعلان ہے کہ مجھے پکارو میں جواب دیتا ہوں تو کیسے ممکن ہے کہ ہم پکاریں اور جواب نہ ملے؟ اللہ وعدہ خلافی نہیں فرماتا ہے۔ اللہ کی روش کبھی نہیں بدلتی ہے۔ دُعا کرتے وقت شرعی حدود وقیود کا بھی لحاظ وپاس رہے، جیسے بعض لوگ فعل حرام کے اسباب کی دُعا کریں گے تو تھوڑی پوری ہوگی۔ میں اس کالم میں اپنے ذاتی تجربات ومشاہدات پر مشتمل وظائف واوراد اور دُعائیں نقل کر رہا ہوں تاکہ امامیہ جنتری قارئین کو فائدہ ہو۔

## 1- شفائے مریض:

(ا)۔ ایک نشست میں چند لوگ باوضو ہو کر سورۂ نمل کی آیت نمبر 62 کا پہلا اقتباس 12 ہزار مرتبہ تلاوت کریں تو مریض شفایاب ہو جاتا ہے۔ قبلہ رُخ ہو کر تلاوت کی جائے۔ اس آیت مبارکہ سے ہزاروں لوگ شفایاب ہوئے ہیں۔ لاعلاج امراض کا بھی علاج ہوا ہے۔

(۲)۔ باوضو ہو کر 70 مرتبہ سورۂ فاتحہ کی تلاوت کر کے شفائے مریض کی دُعا قبول ہوتی ہے۔ میں نے اس عمل سے ان لوگوں کو بخیریت دیکھا ہے جن کو ہسپتالوں سے جواب مل چکا تھا اور ان کیلئے کفن اور قبریں خرید لی گئی تھیں۔ ہمارے پیارے نبیؐ نے فاتحہ کی بڑی تاکید فرمائی ہے۔

(۳)۔ دُعائے مشلول: یہ دُعا امام علیؑ کا ہدیہ ہے ایسے شخص کیلئے جسکا ہاتھ شل ہو گیا تھا صرف ایک مرتبہ پڑھنے سے اُسے شفا نصیب ہوئی۔

## 2- رزق کی فراوانی:

(ا)۔ سورہ واقعہ، حدیث شریف ہے کہ نماز عشاء کے بعد سونے سے پہلے سورہ واقعہ کی تلاوت کرنے والا محتاج نہیں ہوتا۔ ہفتہ کے دن اگر تلاوت شروع کی جائے اور جمعہ کے دن 5 مرتبہ باقی دنوں میں تین مرتبہ تلاوت ہو تو چند ہی دنوں میں سریع طور پر رزق کے دروازے کُھل جاتے ہیں۔ یہ تعلیم ہمارے پیارے نبیؐ نے اپنے صحابی حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ کو دی تھی جو اُنھوں نے اپنی اولاد کو تعلیم دی۔

(۲)۔ علامہ محمد یار شاہ نے مجھے بتایا تھا کہ روزانہ ہزار مرتبہ دُرود شریف فجر کے بعد تلاوت کرنے سے رزق کے بند دروازے کُھل جاتے ہیں۔

(۳)۔ روزانہ تلاوت قرآن، تہجد کی پابندی، روزانہ پانچ نمازوں کی وقت پر ادائیگی، استغفار کبیر روزانہ 400 مرتبہ وقت سحر پڑھنے سے۔ صلہ رحمی، خوش اخلاقی، اسلامی فنڈز کی ادائیگی، احسانِ والدین، احترام اہل علم اور تعقیبات ونوافل کی ادائیگی بالخصوص فجر کے بعد سینے پر ہاتھ کر 70 مرتبہ یا فتاح پڑھنے سے وافر رزق ملتا ہے۔

## 3- ردّ سحر یعنی جادو کا توڑ:

آج کل جادو کا شیطانی عمل عام ہو چکا ہے۔ مشرکین کی ایک فعال جماعت اہل ایمان سے مال بٹور کر شیطانی عمل کر رہی ہے۔ یاد رہے جادو کرنے والا، کرانے والا دونوں جہنمی ہیں۔ بعض مرد اور عورتیں دوسروں کے گھر اُجاڑنے کی بدترین چالیں چلتے ہیں۔ قرآن مجید میں جادو کے بارے ریمارکس موجود ہیں۔ یہ شیطانی چال ہے۔ جو لوگ نماز روزہ کے پابند ہوں شریعت کی حدود وقیود کو نہیں بھلاتے۔ قرآن کی روزانہ تلاوت کرتے ہیں اُن پر جادو کے اثرات نہیں ہوتے۔ جن پر جادو کے اثرات محسوس ہو رہے ہوں وہ یہ عمل کریں:

(ا)۔ معوذتین: سورۂ فلق وناس لکھ کر اپنے پاس رکھیں اور اُن کی تلاوت کریں۔

(۲)۔ حرزِ ابی دجانہ تکیے کے نیچے رکھیں۔

(۳)۔ ردِ سحر کی دُعائیں پڑھی جائیں۔ جو کتب دُعا میں منقول ہیں۔

## 4- روحانی امراض کا علاج:

بعض لوگوں کو روحانی بیماریاں لگ جاتی ہیں جیسے جھوٹ بولنا، مکاری، غیبت، چغلی، خود پسندی، تکبر، حسد، بدگمانی۔ مغلظات کا اظہار، نیند کا نہ آنا، نیند میں ڈراؤنے خواب آنا۔ ایسے لوگوں کو روزانہ سورۂ یٰسین، آیت الکرسی اور روزانہ 50 آیات کہیں سے بھی تلاوت کرنی چاہیئے۔ ایسے لوگ ہسپتال میں عیادت مریض



جان لو! لوگوں سے محترم ترین شخص وہ ہے کہ جس سے ہمیشہ لوگوں کو فائدہ ہو جبکہ وہ لوگوں سے بے نیاز اور پاکدامن رہے۔

کریں اور قبرستانوں میں فاتحہ خوانی کریں۔ نیک لوگوں کی نشست میں بیٹھیں۔

آج کل روحانی بیماریاں کچھ زیادہ ہی ہوگئی ہیں۔ ایسے لوگوں کو چاہیئے علماء دین سے رابطہ رکھیں۔ معلمین اخلاق کے دروس میں شرکت کریں۔

## 5- مشکل ترین کاموں میں سریع الاثر اعمال:

بہت سارے قارئین عمر بھر ناکامیوں میں پھرتے رہتے ہیں۔ ایسے لگتا ہے کہ کہ سونے میں ہاتھ ڈالتے ہیں تو مٹی ہو جاتا ہے۔ انہیں ایسے وظیفہ کی ضرورت ہے کہ مٹی میں ہاتھ ڈالیں تو سونا ہو جائے۔ آیئے میں اُنکی خدمت میں چند وظائف پیش کر رہا ہوں۔ (۱)۔ فجر کے بعد مندرجہ ذیل آیات 11 مرتبہ پڑھنے سے رُکا کام بن جاتا ہے۔ علامہ علی خان نے اپنی کتاب الکلم الطیب میں اِنہی کو اسم اعظم لکھا ہے۔ اوّل و آخر درود شریف کی تلاوت فرمائیں۔ سورۂ بقرہ آیت نمبر 257,256,255، سورۂ آلِ عمران آیت نمبر 1,2، سورۂ نساء آیت نمبر 87، سورۂ طٰہٰ آیت نمبر 8، سورۂ تغابن آیت نمبر 13۔ (۲)۔ آیت کریمہ، سورۂ انبیاء آیت نمبر 87 کا چالیس روز تک روزانہ 1000 مرتبہ کا وِرد سریع الاثر ہے۔ یہ عمل ہے جو مچھلی کے پیٹ میں حضرت یونسؑ نے کیا تھا۔ انہیں چالیسویں روز نجات مل گئی تھی۔

(۳)۔ (یا ذَالْجَلَالِ وَالْاِکْرَام) ایک لاکھ مرتبہ پڑھنے سے رُکے ہوئے کام بن جاتے ہیں۔ یہ تعداد کئی دنوں میں ہوسکتی ہے۔ باوضو پڑھنا ہے۔ چند لوگ بھی پڑھ سکتے ہیں۔

(۴)۔ سلام ثواب کربلا جو تقریباً 90 منٹ کا عمل ہے یہ عجیب اثرات کا متحمل ہے مگر اس میں شرائط کو ملحوظ خاطر رکھا جائے۔

(۵)۔ دُعائے جوشن کبیر: یہ ایسا اسم اعظم ہے کہ اللہ نے بذریعہ حضرت جبرائیلؑ حضورؐ تک پہنچایا تھا کہ آئندہ آپ گرمی کے موسم میں زرہ نہ پہنیے یہی دُعا زرہ کا کام دے گی۔

## 6- انبیاء اور آئمہ کی دُعائیں:

انبیائے کرام اور آئمۃ المسلمینؑ کی دُعائیں جو کتب دُعا میں مرقوم ہیں۔ ہر مشکل کے حل کیلئے بے حد مؤثر ہیں۔ یہ تمام دُعائیں آدھا گھنٹہ میں مکمل کی جاسکتی ہیں اور اکسیر اعظم ہیں۔ جیسے ایک نبی کو کہا جاتا ہے اے میرے نبیؐ تو نے میرے ثواب لکھنے والے فرشتوں کو تھکا دیا۔ نبی کریمؐ نے ہمیں ہفتہ بھر سال بھر، ہر مہینے کی دُعاؤں سے نوازا ہے۔ ان دُعاؤں سے روحانی ارتقاء بھی حاصل ہوتا ہے اور حاجتیں بھی بر آتی ہیں ان دریاؤں سے دریا راستہ دیتے ہیں، تقدیر بدل جاتی ہے، موت ٹل جاتی ہے۔

قرآن مجید میں جتنے کلمات رَبَّنا یا رب سے شروع ہوتے ہیں وہ بہت سریع الاثر ہیں اگرچہ سابقہ کتب میں بھی دُعائیں کم نہ تھیں مگر جو دُعائیں قرآن میں ہیں وہ بے حد عجیب الاثر ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کی دُعاؤں کو قبول فرمائے۔

## 7- اوقات دُعا:

اگرچہ دُعا کیلئے کوئی وقت مقرر نہیں تاہم بعض اوقات ایسے ہیں جب دُعائیں مسترد نہیں ہوتیں جیسے سحر جمعہ، یہ وقت، وقت دُعا ہے۔ جمعرات، جمعہ کے 24 گھنٹے جمعرات کی مغرب سے لیکر جمعہ کی مغرب تک یہ 24 گھنٹے خاص استجابت دُعا کے گھنٹے ہیں۔ روزہ دار افطار کے وقت دُعا کرتا ہے تو رَد نہیں ہوتی۔ اوقات نماز میں دُعائیں قبول ہوتی ہیں۔ بارش برس رہی ہو تو دُعائیں قبول ہوتی ہیں۔ صدقہ، خیرات دیتے وقت دُعا رَد نہیں ہوتی۔ خانہ کعبہ پر جب پہلی نظر پڑے تو دُعا رَد نہیں ہوتی۔ میرا مشاہدہ ہے جو تین دُعائیں کی ہیں قبول ہوئی ہیں۔ نوافل کے بعد دُعا جلد قبول ہوتی ہے۔ خدمت والدین کے وقت دُعا جلد قبول ہوتی ہے۔ خدمت اولاد کے وقت بھی دُعاؤں کی قبولیت کا زیادہ امکان ہے۔

## 8- قبولیت دُعا کے گُر:

اللہ تعالیٰ کے حضور عاجزی کے ساتھ مانگنا چاہیئے۔ ہر دُعا سے پہلے آخر درود بھیجیں، صدقہ دیں، تفرع زاری سے مانگیں۔ زیادہ مانگیں کم نہ مانگیں، خیر مانگیں شر نہ مانگیں، قبولیت میں دیر ہو تو رابطہ نہ چھوڑیں۔ اللہ سے کسی قسم کا شکوہ نہ کریں۔ اس کی تعریف کر کے مانگیں۔ مندرجہ ذیل مشاہدات نقل کر رہا ہوں۔

(۱)۔ چلتے پھرتے بسم اللہ پڑھنے سے رکاوٹیں دُور ہوگئیں۔

(۲)۔ محافل گناہ سے پناہ کیلئے استعاذہ اور حوقلہ پڑھنے سے اللہ نے محفوظ رکھا۔

(۳)۔ جتنی مرتبہ بسم اللہ قرآن میں آئی یعنی 114 مرتبہ اگر تلاوت کی ہے تو فوراً کام بن گیا۔ (۴)۔ ہر نماز کے بعد صرف 4 مرتبہ سورۂ قل پڑھی تو کام بن گیا۔

(۵)۔ 100 مرتبہ کسی بھی کام کیلئے سورۂ اخلاص پڑھی تو کام بن گیا۔ (۶)۔ کسی بے گناہ قیدی کیلئے اگر 1000 مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھی تو قید سے رہائی مل گئی۔

(۷)۔ نظر بد کیلئے سورۂ ن والقلم کی آخری دو آیات لکھ کر دیں تو شفاء یابی ہوگئی۔

(۸)۔ حدیث سلسلۃ الذہب لکھ کر دی تو اللہ نے اولاد عطا فرمادی۔ (۹)۔ اسم اعظم کا پانی دَم کر کے دیا تو دل کے مریضوں، کینسر والوں کو شفا مل گئی۔

(۱۰)۔ بسم اللہ کے عدد 786 کے مطابق اگر بسم اللہ پڑھی تو فوراً کام بن گیا۔

(۱۱)۔ صرف ایک دفعہ بسم اللہ پڑھنے سے جن نکل گیا۔

(۱۲)۔ دو رکعت نماز حجتؑ پڑھی جس میں (اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسْتَعِیْن) 100 مرتبہ پڑھی تو فوراً کام بن گیا۔ (۱۳)۔ قرآن ہاتھ میں پکڑ کر دُعا کی تو قبول ہوگئی۔ (۱۴)۔ درس قرآن کے بعد دُعا کی تو فوراً قبول ہوگئی۔

ڈاکٹر سخاوت حسین سندرالوی

Cell: 856-266-5786

P.O.Box: .521, Bayonne, NJO 7002,

Email: drsakhawat@gmail.com

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

سید تصور حسین نقوی

# مقبول ترین دُعا (برائے وسعت رزق)

ثقۃ الاسلام نوری نور اللہ مرقدہ نے اپنی کتاب دار السلام میں اپنے شیخ مرحوم خلد مقام عالم ربانی حاج علامہ فتح علی سلطان آبادی سے نقل فرمایا کہ فاضل مقدس اخوند علامہ محمد صادق عراقی نہایت سختی پریشانی اور بدحالی میں تھا اور کسی وجہ سے بھی ان کی کشائش نہ ہوتی تھی یہاں تک کہ انھوں نے خواب میں دیکھا کہ ایک وادی میں ایک بڑا خیمہ جس پر قبہ تھا نصب ہے اس نے پوچھا یہ خیمہ کس کا ہے اسے کہا گیا بے پناہوں کی پناہ گاہ اور پریشان حال وخوار لوگوں کے فریادرس حضرت امام قائم مہدی المنتظرؑ باعثِ خوشنودی عالم عجل اللہ فرجہ کا ہے پس جلدی سے آنحضرتؑ کی خدمت میں مشرف ہوا۔ اپنے سختی کے حالات کو آنحضرتؑ سے عرض کیا اور اُن سے اپنے کاموں کی کشائش اور غم کی دُوری کیلئے دُعا کی درخواست کی۔ آنحضرتؑ نے اولادِ نبی فاطمہؑ میں سے ایک سیّد کا حوالہ دیکر اُس کے خیمہ کی طرف جانے کا اشارہ فرمایا۔ اُخوند امام عالی مقامؑ کی خدمت سے باہر آیا اور اُس خیمہ کی طرف گیا جس کی طرف آپؑ نے اشارہ فرمایا تھا تو دیکھا کہ وہ سیّد سند اور خبر معتمد عالم امجد جناب آقا سیّد محمد سلطان آبادی ہیں اور اُس خیمہ میں مصلّے پر بیٹھے ہوئے دُعا اور تلاوت میں مشغول ہیں۔ اخوند نے سیّد کو سلام کیا اور اپنے حالات کی کیفیت اُن سے بیان کی۔ پس سیّد نے اُس کے کام کی کشائش اور وسعتِ رزق کیلئے ایک دُعا تعلیم فرمائی۔ پھر وہ نیند سے بیدار ہوا۔ حالانکہ وہ دُعا اُس کے دل میں اس وقت بھی محفوظ تھی۔ سیّد کے گھر کا قصد کیا اس خواب سے پہلے اخوند صاحب سیّد صاحب سے منافرت رکھتا تھا اور اس کے ملنے سے تارک تھا مگر اپنی اس نفرت کا سیّد سے کبھی اظہار نہیں کیا تھا۔ پس جب وہ سیّد کی خدمت میں پہنچا تو اس نے جس طرح خواب میں دیکھا تھا وہ اسی طرح مصلّے عبادت پر بیٹھے ہوئے ذکر اور استغفار میں مشغول ہیں اس نے سلام کیا۔ سیّد نے سلام کا جواب دیا اور قدرے تبسّم فرمایا جیسے کہ وہ خواب کے واقعہ سے باخبر ہوں آخوند نے اپنے کام کی کشائش کی دُعا کیلئے عرض کیا۔ پس سیّد نے بھی وہی دُعا اُسے تعلیم کی جو اُسے خواب میں تعلیم کی گئی تھی۔ اخوند اس دُعا کے پڑھنے میں مشغول ہو گیا۔ تھوڑی مدّت میں ہر طرف سے دنیا نے اُس کی طرف رُخ کیا اور سختی بدحالی سے آزاد ہو گیا۔ جو کچھ سیّد نے اخوند کو خواب اور بیداری میں تعلیم کیا تھا وہ تین چیزیں ہیں پہلی یہ کہ نماز فجر کے بعد ہاتھ سینے پر رکھیں اور دس مرتبہ (یَا فَتَّاحُ) کہیں۔

**دوسرا:** اس دُعا کا پڑھنا جاری رکھیں یہ دُعا کافی میں ہے جسے حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے اپنے اصحاب میں سے ایک ایسے آدمی کو جو تنگی اور پریشانی میں مبتلا تھا تعلیم فرمائی تھی اور تھوڑی مدّت میں اس دُعا کی برکت سے اس کی تنگی اور پریشانی دُور ہو گئی تھی۔

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ تَوَكَّلْتُ عَلَى الْحَيِّ الَّذِيْ لَا يَمُوْتُ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا ط (تعقیبات نماز مولفہ آغا نثار احمد مرحوم)

**تیسرا:** صبح کی نمازوں کے بعد اس دُعا کا پڑھنا جو شیخ ابن فہد سے نقل ہوئی ان کا پڑھنا جاری رکھیں اور ان کے فائدوں سے غفلت نہیں کرنی چاہیئے۔ شیخ ابن فہد نے عدۃ الداعی میں حضرت امام علی رضا علیہ السلام سے یہ روایت نقل کی ہے کہ جو شخص اس کلام کو نماز صبح کے بعد پڑھ کر دُعا کرے کوئی بھی حاجت ایسی نہیں جو وہ طلب کرے اور آسان نہ ہو جائے اور اس کیلئے حق تعالیٰ اُس کی ہم کو جو وہ رکھتا ہے کفایت نہ کرے دُعا یہ ہے۔ (از: تعقیبات نماز مولفہ آغا نثار احمد مرحوم)

بِسْمِ اللّٰهِ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّآلِهٖ وَأُفَوِّضُ أَمْرِيْ إِلَى اللّٰهِ ط إِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌ بِالْعِبَادِ ط فَوَقَاهُ اللّٰهُ سَيِّئَاتِ مَا مَكَرُوْا لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ سُبْحَانَكَ إِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِيْنَ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّيْنَاهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِي الْمُؤْمِنِيْنَ ج حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ ط فَانْقَلَبُوْا بِنِعْمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ وَفَضْلٍ لَّمْ يَمْسَسْهُمْ سُوْءٌ مَّا شَآءَ اللّٰهُ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ مَا شَآءَ اللّٰهُ لَا مَا شَآءَ النَّاسُ مَا شَآءَ اللّٰهُ وَإِنْ كَرِهَ النَّاسُ حَسْبِيَ الرَّبُّ مِنَ الْمَرْبُوْبِيْنَ حَسْبِيَ الْخَالِقُ مِنَ الْمَخْلُوْقِيْنَ حَسْبِيَ الرَّازِقُ مِنَ الْمَرْزُوْقِيْنَ حَسْبِيَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ حَسْبِيْ مَنْ هُوَ حَسْبِيْ حَسْبِيْ مَنْ لَّمْ يَزَلْ حَسْبِيْ حَسْبِيْ مَنْ كَانَ مُذْ كُنْتُ لَمْ يَزَلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ط اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ ط

خداوند کریم قارئین کرام کو دُعا پڑھنے کی توفیق عطا فرمائے اور محمدؐ و آلِ محمدؐ کے صدقے ہر مومن کی حاجات شرعیہ کو پورا فرمائے۔



طالب دُعا: سیّد تصور حسین نقوی بمقام منھالہ نزد چوآسیدن شاہ ضلع چکوال۔ موبائل: 0333-5401061 0346-5049114

۷۸۶

# قرآن کے ذریعہ بیماریوں سے شفاء اور پریشانی کا حل

## کاروبار میں ترقی کیلئے:

(یَا مُسْتَطِيْعُ) کو اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف کیساتھ (۱۳۰۰) مرتبہ روزانہ بلا ناغہ پڑھے (صبح کی نماز کے بعد پڑھنا افضل ہے) بیشک مقصد ضرور پورا ہوگا۔

## جائز حاجات کیلئے:

سورۂ الم نشرح ۷ اون پڑھیں ہر روز ۷ امرتبہ اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف کیساتھ نماز فجر کے بعد۔

## رزق و قرض کی ادائیگی:

(اَلْكَرِيْمُ وَالْوَهَّابُ وَذُوالطَّوْلِ) (۱۱۲۸) مرتبہ بعد نماز عشاء یا بعد نماز فجر روزانہ بلا ناغہ پڑھیں۔ مجرب ہے۔

## طلب رزق، ادائیگی قرض اور مشکلات کے حل کیلئے:

سورۃ العادیات کو (۱۱۰) مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ آزمودہ ہے۔

## مال و روزی میں اضافہ کیلئے:

(سورۂ اَلْهُمَزَه) کو نماز نافلہ میں کثرت سے پڑھے مال میں بے حد اضافہ ہوگا۔

## اولاد ہونے کیلئے:

وہ عورت جو حاملہ نہ ہوتی ہو جب حیض سے پاک ہو تو پھر غسل کرے اور اس آیت مبارکہ کو کسی سے کاغذ پر زعفران سے لکھوا کر پانی میں گھول کر رات کو سوتے وقت پی لے اور شوہر سے رجوع کرے۔ انشاء اللہ اولاد ضرور ہوگی۔

(فَلَمَّا تَغَشّٰهَا حَمَلَتْ حَمْلًا خَفِيْفًا فَمَرَّتْ بِهٖ فَلَمَّآ اَثْقَلَتْ دَّعَوَا اللّٰهَ رَبَّهُمَا لَئِنْ اٰتَيْتَنَا صَالِحًا لَّنَكُوْنَنَّ مِنَ الشّٰكِرِيْنَ) (سورۃ الاعراف ۱۸۹)

## یرقان کیلئے:

(سورۂ سبا) کو کاغذ پر لکھ کر اسے پانی میں گھول کر وہ پانی مریض کو پلا دیں اور اس پانی سے مریض کا منہ بھی دھلوا دیں۔ انشاء اللہ شفاء ہوگی۔

## بواسیر کیلئے:

سورۂ یٰسین کو اصلی شہد سے کسی چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پانی سے دھو کر مریض کو پلا دیں۔ انشاء اللہ اس مرض سے نجات ہوگی۔

## اسہال کیلئے:

(سورۂ عَمَّ) کو کسی برتن پر لکھ کر اسے پانی سے دھو کر مریض کو پلا دیں۔ انشاء اللہ جلد شفاء ہوگی۔

## پیٹ کے درد کیلئے:

آیت الکرسی کو کسی ظرف پر لکھ کر (زعفران اور مشک سے) اسے پانی سے دھو کر مریض کو پلا دیں۔ انشاء اللہ ایک گھنٹے کے اندر درد ختم ہوگا۔

## برائے رفعت و عزت:

اس نقش کو چاندی یا سونے کی تختی پر کندہ کر کے انگشتری بنائی جائے یا لوح کو داہنے بازو پر پہنا جائے تو بلند مراتب حاصل ہونگے۔

۷۸۶

| ا | ل | م | ص |
|---|---|---|---|
| ص | م | ل | ا |
| ل | ا | ص | م |
| م | ص | ا | ل |

## بواسیر کیلئے نقش:

چاندی کی تختی پر یہ نقش لکھ کر گلے یا بازو میں پہن لیں۔ اکسیر ہے۔

برائے بواسیر
۷۸۶

| ۱۹۶ | ۱۹۱ | ۱۹۸ |
|---|---|---|
| ۱۹۷ | ۱۹۵ | ۱۹۳ |
| ۱۹۲ | ۱۹۹ | ۱۹۴ |

## نقش میاں بیوی میں محبت کیلئے:

یہ نقش نیک ساعت میں زعفران سے لکھ کر اس کے نیچے مطلوب اور اس کی ماں کا نام طالب اور اسکے باپ کا نام لکھیں تعویذ کی پشت پر (يُحِبُّوْنَهُمْ اللّٰهُ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ) تحریر کریں یہ تعویذ بیوی کے بازو پر باندھ دیں۔ محبت بے مثال ہوگی۔

میاں بیوی میں محبت کیلئے نقش
۷۸۶

| ۲ | ۳ | ۹ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۹ | ۳ | ۲ |
| ۳ | ۲ | ۸ | ۹ |
| ۹ | ۸ | ۲ | ۳ |

جوابی لفافہ کیساتھ رابطہ کریں۔ فی سبیل اللہ۔

تحریر: مولانا سید مریم اختر زیدی الحسینی مکان نمبر B276، سروے 627، جعفر طیار سوسائٹی ملیر کراچی۔ فون: 021-4226083 موبائل: 0334-3131478، 0346-2147847

# اسرار غیبی

علامہ آغا السید محمد ابوالحسن الموسوی المشہدی
فون: 92-51-4443094، 0345-5754551، 0300-5090814

**ایک صدری نسخہ برائے تسخیر عوام:** مرحوم حکیم محمد افضلؒ نے بیاض میں فرمایا ہے کہ خواہ وکیل ہو یا خطیب، ذاکر ہو یا حکیم، ڈاکٹر وغیرہ جس کا عوام کے ساتھ تعلق ہو اور انہی سے فائدہ اٹھانا ہو مگر بوجہ بندش وغیرہ کام نہ چل رہا ہو تو اسے چاہیئے کہ اس عمل کو بعد از عشاء ۷۶۶ بار پڑھے اوّل و آخر ۹ بار درود شریف لازم ہے۔ عمل یہ ہے۔ (يَا نَقِيْعَ اللّٰهِ اَزْوِنِيْ بِسَعِيْصٍ يَا تَانُوْخُ) نیز وتر کی نماز سے پہلے ۱۷۰ بار پڑھے نیز بعد از نماز فجر ۱۰ بار یا صرف ۱۷ بار پڑھے۔ انشاء اللہ فتوحات کثیر ہوں گی۔ ترقی روزگار ہوں گی اور غیر متوقع انعامات و ہدیئے اور تحائف لاتعداد وصول ہوں گے۔ چاہیئے کہ ہر جمعرات کو کسی موسوی، کاظمی سیّد کی قبر پر فاتحہ اور نیاز دلا کر چراغ روشن کریں۔

**اولاد کیلئے:** اگر کوئی شخص اس دُعا کو جمعرات کے دن دو رکعت نماز نفل پڑھنے کے بعد لکھ کر اپنی بیوی کو دے اور وہ اپنے پاس رکھے تو وہ عورت اسی مہینے میں حاملہ ہوگی اور جو کسی خشک درخت کے ساتھ باندھ دے تو وہ بھی خوب پھلے پھولے گا اور وہ دُعا یہ ہے۔

(بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ هُوَ هُوَ هُوَ هُوَ هُوَ هُوَ اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ حَيٌّ حَيٌّ حَيٌّ حَيٌّ حَيٌّ حَيٌّ قَيُّوْمٌ قَيُّوْمٌ قَيُّوْمٌ قَيُّوْمٌ قَيُّوْمٌ قَيُّوْمٌ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّ آلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ)

نیز ا کیس تعویذ لکھے اور ہر روز ظہر کے وقت میاں اور بیوی دونوں پئیں۔

**برائے ہر حاجت:** اگر کوئی اس دُعا کو سات دن تک ہر روز کاغذ پر لکھا کرے اور دریا میں ڈال دیا کرے تو جو نیت کرے گا وہ بخوبی تمام برآئے گی وہ دُعا یہ ہے۔ (يَا حَنَّانُ يَا مَنَّانُ يَا سُلْطَانُ يَا غُفْرَانُ يَا بَدِيْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَا ذَاالْجَلَالِ وَ الْاِكْرَامِ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ) نیز اگر کوئی مشکل حل نہ ہوتی ہو یا کسی کام کا کرنا فوری طور پہ مطلوب ہو تو ان اسماء الٰہی کو سات سو بار ایک نشست میں پڑھیں۔ انشاء اللہ شام تک مسئلہ حل ہونے کے آثار پیدا ہو جائیں گے۔ ہمارا اپنا کئی دفعہ کا تجربہ ہے۔

**بیماری کیلئے:** اگر کوئی بیمار ہو اور اس پر یہ دُعا (۳۶۶) بار پڑھ کر دم کرے تو بیمار بہت جلد اچھا ہو جائے گا اور دُعا یہ ہے۔ (بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا شَافِيْ يَا كَافِيْ يَا مُعَافِيْ بِحَقِّ مُحَمَّدِ نِ الْمُصْطَفٰى وَ عَلِيِّ نِ الْمُرْتَضٰى وَ فَاطِمَةَ الزَّهْرَاءِ وَ حَسَنِ الْمُجْتَبٰى وَ حُسَيْنِ الشَّهِيْدِ بِكَرْبَلَاءَ عَلَيْهِمُ السَّلَامُ)

علامہ آغا السید محمد ابوالحسن الموسوی المشہدی بیت الزہراء 494، سٹریٹ 106، سیکٹر 8/4-I، اسلام آباد، پاکستان

# تسبیح جناب فاطمۃ الزہراؑ

**مومنین کیلئے عمل**

۴۰ یوم (۲) نوافل جناب خاتون جنت بجا لائیں
۹ تسبیح روزانہ جناب فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

تسبیح جناب فاطمۃ الزہراؑ: اللہ اکبر ۳۴ بار، الحمدللہ ۳۳ بار، سبحان اللہ ۳۳ بار

دن رات کثرت سے دُرود شریف جناب سیّدہ طاہرہ کے حضور ہدیہ کریں۔ اس محبت اور عقیدت سے پڑھیں کہ آنسو جاری ہو جائیں آپ کی روحانیت اس قدر بلند ہو کہ آپ اپنے کانوں سے سلام کا جواب سُن سکیں۔

**زیارت جناب سیّدہ الکونینؑ**

۱ - سلام ہو آپ پر اے کنیز خدا، ۲ - سلام ہو آپ پر تمام مومنینؑ کی والدہ اے فاطمۃ الزہراؑ، ۳ - سلام ہو آپ پر اے بنتِ رسول خدا و جناب خدیجۃ الکبریٰ ۴ - سلام ہو آپ پر اے تمام جہانوں کی عورتوں کی سردار، ۵ - سلام ہو آپ پر امیر المومنین علیؑ کی زوجہ، ۶ - سلام ہو آپ پر جناب خاتون جنت ۷ - سلام ہو آپ پر اے ہماری آقازادی۔

**حل المشکلات:** جب آپ گھر سے باہر نکلیں جناب سیّدہ فاطمۃ الزہراؑ کی ذات اقدس پر سلام پڑھیں۔ آپ اللہ کی حفظ و امان میں ہو جائیں گے جب بھی سخت مصیبت اور انتہائی مشکل ہو۔ نماز حاجت ۲ رکعت نماز سیّدہ فاطمۃ الزہراؑ بجا لائیں۔ فوری مشکل حل ہو گی۔ کسی افسر کے پیش ہونا ہو، کوئی مشکل امتحان ہو، آپریشن کے لئے ہسپتال میں ہوں۔ الغرض آپ مصیبت میں گرفتار ہوں۔ آقازادی کے حضور (۷) سلام پیش کریں۔ پتھر موم ہو جائیں گے، پہاڑ رائی بن جائیں گے، مصیبت فوری ٹل جائے گی۔ رزق میں اضافہ اولاد نیک، مصیبتیں دُور، رنج و غم ختم اور سکون قلب حاصل کرنے کے لئے سب برادران ایمانی اس عمل سے بھرپور فائدہ اُٹھائیں۔

شیخ ارشد علی نیو لائٹ وی ہٹی عارف والا فون: 0457-835883

# قرض کی ادائیگی کیلئے معصومین علیہم السلام کی تعلیم کردہ موثر ترین دُعا

حضرت پیغمبر اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حدیث شیخ صدوقؒ حضرت امام محمد باقرؑ سے نقل کرتے ہیں اور وہ اپنے پدر گرامی علی ابن الحسینؑ سے اور وہ حسین ابن علی ابن ابی طالبؑ سے اور حضرت امیر المومنینؑ فرماتے ہیں کہ میں نے ایک دن حضرت رسول اللہؐ سے قرض کی ادائیگی کے سلسلے میں گذارش کی تو حضرتؐ نے فرمایا! یا علیؑ یہ دُعا پڑھیں اگر" کوہ صبر " جتنا بھی قرض ہو تو یہ دُعا زیادہ سے زیادہ پڑھنے سے ادا ہو جائے گا۔

**دُعا: (اَللّٰھُمَّ اَغْنِنِیْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ)** حضرت امام رضا علیہ السلام فرماتے ہیں اس دُعا کو نماز فجر کے بعد 110 مرتبہ پڑھا جائے۔ (علامہ باقر مجلسیؒ نے بحار الانوار جلد ۹۵ پر یہ دُعا درج کی ہے۔ اس دُعا کو آیت اللہ العظمیٰ آقائے شہاب الدین نجفی مرعشی نے مقروض کیلئے مجرب قرار دیا ہے۔

# استخارہ

استخارہ کے معنی ہیں۔ خداوند عالم سے خیر و برکت طلب کرنا سعادت کی طرف رہنمائی چاہنا۔ اس لئے استخارہ ہر امر خیر، مستحب یا مباح کیلئے مطلوب و مرغوب ہے۔ مزید برآں خداوند عالم سے طلب خیر (استخارہ) طلب کرنے میں کوئی خاص وقت نہیں ہے۔ لہٰذا صاحبان حاجت جب چاہیں استخارہ کر سکتے ہیں۔ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا! فرزند آدم کی سعادت استخارہ میں ہے۔ بد بخت ہے جو استخارہ ترک کردے۔ امام جعفر صادقؑ نے فرمایا۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ بد بخت ہے وہ جو استخارہ کے بغیر کام کرے۔ بغیر استخارہ کرنے والا! اگر مشکل میں پھنستا ہے تو اس کو کوئی ثواب نہیں ملے گا۔ استخارہ کے بعد جو نقصان و پریشانی ہوتی ہے اس کا اجر و ثواب خدا عطا فرماتا ہے۔

استخارہ کیلئے مومنین مندرجہ ذیل فون پر رجوع کر سکتے ہیں۔ (ایم نعیم امین)

لاہور فون: 042-7595377 **اوقات:** صبح 8 تا 11، رات 9 تا 11

سفلی اثرات زائل کرنے، بندش رشتہ اور بندش کاروبار اور اثرات وغیرہ کے شافی علاج کیلئے رابطہ کریں۔

# عمل فتح و کامرانی بحق علی ابن ابی طالب علیہ السلام

صد شکر اُس خالق کائنات کی بارگاہ میں اور ہزاروں دُرود و سلام محمدؐ آل محمدؐ کے حضور جنہیں مالک قدوس نے ہماری رہنمائی حاجت روائی اور مشکل کشائی کیلئے وسیلہ قرار دیا۔ امامیہ جنتری 2006ء اور 2007ء میں عمل دست غیب بحق فاطمۃ الزہراؑ نے بہت مقبولیت حاصل کی۔ خداوند متعال بانیان امامیہ جنتری کو اعلیٰ علیین میں پہلوئے چہاردہ معصومینؑ میں جگہ عطا فرمائے۔ (آمین)

اس سال مقدمات، امتحانات اور ویزہ میں کامیابی کیلئے عمل کی استدعا تھی۔ جب بھی فتح کا ذکر آئے گا تو علیؑ کا نام زبان پر جاری ہوگا۔ علیؑ فتح کی علامت ہے۔

علیؑ اعلیٰ سے مشتق ہے جس کے معنی بلندی کے ہیں علیؑ کے نام کے اعداد 110 مختصر کرنے پر 2 جبکہ رسول خدا سرور کائنات حضرت محمدؐ کے نام کے اعداد 92 مختصر کرنے پر 2 اور 110+92=202 ہے۔ ربّ کے اعداد 202 ہیں۔ معلوم ہوا محمدؐ و علیؑ کا باطن ربّ ہے جبکہ ربّ کا ظاہری پر تو محمدؐ و علیؑ ہیں۔

فتح و کامرانی کیلئے مولائے کائنات علی ابن ابی طالبؑ کا عمل نذر قارئین امامیہ جنتری کرتی ہوں کسی بھی عمل کو پڑھنے کیلئے دل اور زبان کا پاک ہونا بے حد ضروری ہے تا کہ تاثیر جلد ظاہر ہو۔

**یَا قَاھِرَ الْعَدُوِّ یَا وَالِیَ الْوَلِیِّ**
**یَا مَظْھَرَ الْعَجَائِبِ یَا مُرْتَضٰی عَلِیُّ**
**شاہ مرداں شیر یزداں قوت پروردگار**
**لَا فَتٰی اِلَّا عَلِیّ لَا سَیْفَ اِلَّا ذُوالْفِقَار**

یہ شعر ایک نشست میں 1400 مرتبہ پڑھیں۔ چاند کی یکم سے عمل شروع کریں اور 14 دن میں مکمل کرلیں۔ اگر بتی روشن رکھیں اگر مولائے کائناتؑ کی خواب میں زیارت ہو تو دوران عمل کسی سے ذکر نہ کریں۔ چودھویں دن مولائے مشکل کشاؑ کا دستر خوان لگائیں۔ کھانے کے علاوہ، مٹھائی، پھل، دودھ، دستر خوان پر رکھیں اور 14 مومنین کو کھانا کھلائیں۔ نہایت مجرب عمل ہے۔ خطا نہیں کھاتا یقین کامل رکھیں۔ دو رکعت نماز مولا مشکل کشاؑ ہدیہ زیارت مولائے کائنات پڑھیں۔ انشاء اللہ فتح آپ کے قدم چومے گی۔ وہ تمام مومنین خصوصاً مومنات سادات جو کسی بھی مشکل یا پریشانی میں مبتلا ہوں فون پر رابطہ کر کے اپنا مسئلہ بیان کر سکتی ہیں اور پڑھنے کیلئے لفظ لے سکتی ہیں۔ استغاثہ کیلئے نام دے سکتے ہیں۔ ہر شب جمعہ صاحب العصر والزمانؑ کی خدمت میں استغاثہ پیش کیا جاتا ہے۔ برائے مہربانی جمعرات کو فون نہ کریں اور استغاثہ یا مسائل کے حل کا کوئی ہدیہ نہیں ہے۔

عالمہ سیّدہ منزہ رضوی فون: 042-5812434 موبائل: 0300-4436508

سید مبارک حسین کراچی

# مجرب دُعائوں سے مشکلات کا حل

انسان مشکلات، پریشانیوں، بیماریوں، دیگر مصائب و مسائل میں اُلجھا ہوا ہے۔ جن سے نجات کیلئے وہ مسلسل کوشش اور جدو جہد میں لگا ہوا ہے۔ یہ جدو جہد یا کوشش صرف اور صرف اعتقاد کے ساتھ درج ذیل چند آزمودہ اور مجرب دُعائیں پڑھ لیا کریں جو انشاء اللہ حل مشکلات ثابت ہوں گی اور مجھ فقیر کو دُعاؤں میں یاد رکھیں۔

☆ حضرت امام جعفر صادقؑ سے منقول ہے کہ جو شخص ہر روز بعد نماز فجر اس دُعا کو سات مرتبہ روزانہ پڑھے گا تو جہنم کہتا ہے " اے خدا اس شخص کو مجھ سے پناہ دے " (اَسْئَلُ اللّٰهَ الْجَنَّةَ وَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ النَّارِ)

☆ کوئی بھی اہم حاجت ہو بعد نماز فجر (۴۱) مرتبہ درج ذیل کو پڑھ لیا کریں " حُب " اور " بُغض " دونوں کیلئے پڑھ سکتے ہیں۔ انشاء اللہ حاجت پوری ہوگی۔ (یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ سَهِّلْ بِفَضْلِكَ یَا عَزِیْزُ)

☆ شدید پریشانی میں اگر مبتلا ہو جائیں تو روزانہ (۲۱) مرتبہ " سورۂ کوثر " کسی بھی نماز کے بعد پڑھ لیا کریں اور دُعا مانگ لیا کریں۔ انشاء اللہ جلد ہی پریشانی سے چھٹکارا حاصل ہو جائے گا۔

☆ حضرت امام زین العابدینؑ کا ارشاد ہے گھر سے باہر جاتے وقت چند بار درج ذیل اس آیت کا ورد ضرور کر لیا کریں۔ انشاء اللہ بخیریت گھر واپس آئیں گے۔ (بِسْمِ اللّٰهِ اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ وَ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ)

☆ حدیث نبوی ہے کہ " سورۂ الناس " روزانہ سونے سے قبل ایک مرتبہ پڑھ لی جائے تو یہ تعویذ کا کام کرے گی اور ہر قسم کی آفت، پریشانی، ڈر و خوف و تکلیف سے امن و امان میں رہیں گے۔ اس کے علاوہ جسم کے کسی اعضاء میں درد ہو تو سورۂ الناس تین مرتبہ پڑھ کر درد والی جگہ پھونکیں اور پانی پر دم کر کے پلائیں۔ یہ عمل روزانہ کریں انشاء اللہ درد جاتا رہے گا۔

☆ سنگدل، ظالم، ضدی شخص کو نرم دل اور مہربان کرنے کیلئے ہر نماز کے بعد (۱۱۰) مرتبہ اسم الٰہی (اَلْمَلِكُ) پڑھ کر دُعا مانگ لیا کریں خدا نے چاہا تو وہ شخص نرم دل ہو جائے گا۔

☆ پیٹ میں کیسا بھی درد ہو جب بھی پانی پیا کریں یا کوئی مشروب سات مرتبہ پڑھ کر دم کر کے پئیں انشاء اللہ جلد ہی آرام آ جائے گا۔ (اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ)

☆ حدیث نبویؐ ہے درد سینہ اور دل کے امراض میں مبتلا مریضوں " سورۂ الم نشرح " ہر نماز کے بعد تین مرتبہ پڑھ کر پھونکیں اور پانی پر دم کر کے پلائیں انشاء اللہ شفاء ہوگی۔ دیگر کسی شخص کا پیشاب اگر بند ہو جائے تو صاف برتن پر لکھ کر پانی سے دھو کر مریض کو پلائیں انشاء اللہ بندش ختم ہو جائے گی۔

☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا جو لوگ آشوب چشم میں مبتلا ہوں تو روزانہ کسی نماز کے بعد ایک بار سورۂ منافقون کو پڑھ لیا کریں اور آنکھوں پر دم کر لیا کریں۔ انشاء اللہ شفایابی ہوگی۔

☆ بخار سے صحت یابی کیلئے بیمار شخص کی پیشانی یا شانے پر ہاتھ رکھ کر (یَا نَارُ كُوْنِیْ بَرْدًا وَّ سَلٰمًا عَلٰٓی اِبْرٰهِیْمَ) پھر نام مریض (بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ) اس طرح تین مرتبہ پڑھ کر دم کریں اول اور آخر تین مرتبہ ہی دُرود پڑھیں۔ کیسا ہی بخار ہو انشاء اللہ جاتا رہیگا۔ اس کا تعویذ بنا کر گلے یا بازو پر بھی باندھا جا سکتا ہے۔

☆ کھانا کھانے کے بعد اپنے سیدھے ہاتھ کو معدہ / پیٹ پر سات بار پھیریں اور ہر بار یہ پڑھیں۔ انشاء اللہ پیٹ میں کسی قسم کا درد یا ہاضمہ خراب نہ ہوگا۔ (صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ)

☆ سورج کے طلوع ہوتے وقت " سورۂ کافرون " کو دس مرتبہ پڑھ کر جو بھی دُعا مانگیں گے انشاء اللہ مستجاب ہوگی۔

☆ کوئی شخص دس (۱۰) جمعہ، ہر جمعہ کو ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ (اَلْغَنِیُّ الْمُغْنِیْ) کا ورد کرے تو خدا تعالیٰ اس دنیا میں محتاجی سے بے نیاز کر دیگا۔

☆ گمشدہ چیزوں کی بازیابی کیلئے اگر کوئی چیز دو پہر سے پہلے گم ہو جائے تو تین بار درج ذیل دُعا پڑھ کر تین مرتبہ ہی تالی بجائیں اور پھر تلاش کریں انشاء اللہ وہ چیز مل جائے گی۔

قبل دو پہر کی دُعا: (بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَصْبَحْتُ فِیْ اَمَانِ اللّٰهِ وَ اَمْسَیْتُ فِیْ جِوَارِ اللّٰهِ)

اگر کوئی چیز دو پہر کے بعد گم ہو جائے تو تین بار درج ذیل دُعا پڑھ کر تین مرتبہ ہی تالی بجائیں اور پھر تلاش کریں انشاء اللہ وہ چیز مل جائے گی۔

بعد دو پہر کی دُعا: (بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَمْسَیْتُ فِیْ اَمَانِ اللّٰهِ وَ اَصْبَحْتُ فِیْ جِوَارِ اللّٰهِ)

☆ نافرمان اولاد کو فرمانبردار، خوش اخلاق و با کردار بنانے کیلئے ہر نماز کے بعد تین مرتبہ درج ذیل کو پڑھیں اور جب لفظ (ذُرِّیَّتِیْ) پر آئیں تو اپنی اولاد کا تصور ذہن میں رکھیں۔ انشاء اللہ اولاد، نیک، صالح اور فرمانبردار ہوجائے گی۔ (وَ اَصْلِحْ لِیْ فِیْ ذُرِّیَّتِیْ اِنِّیْ تُبْتُ اِلَیْکَ وَاِنِّیْ مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ)

☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کی حدیث سے منقول ہے جب کسی شخص کے بدن میں کہیں بھی درد ہو تو تین مرتبہ ذیل کی دُعا پڑھیں اور پڑھ کر ہر مرتبہ درد والی جگہ پر ہاتھ پھیریں انشاء اللہ درد سے جلد افاقہ ہوگا۔ (بِسْمِ اللّٰهِ وَ بِاللّٰهِ مُحَمَّدٌ" رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَلَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ اَللّٰهُمَّ امْسَحْ عَنِّیْ مَااَجِدُهٗ)

## دانت کے درد کیلئے:

حضرت امیر المومنین علیہ السلام سے منقول ہے دانتوں کے درد والی جگہ ملیں اور ہاتھ رکھیں اور ذیل کی دُعا تین مرتبہ پڑھیں اور پھونکیں انشاء اللہ درد جاتا رہے گا۔ (بِسْمِ اللّٰهِ الشَّافِیْ اَللّٰهُ وَلَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّابِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ)

## مقدمہ میں کامیابی و کامرانی کیلئے:

جب عدالت میں جائیں تو اس کا ورد کریں۔ (رَبَّنَا افْتَحْ بَیْنَنَا وَ بَیْنَ قَوْمِنَا بِالْحَقِّ وَاَنْتَ خَیْرُ الْفَاتِحِیْنَ)

## درد سر کیلئے:

مریض اپنے دونوں ہاتھوں پر ایک مرتبہ سورۃ الحمد، ایک مرتبہ سورۃ توحید، ایک مرتبہ سورۃ فلق اور ایک مرتبہ سورۃ الناس پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں کو اپنے منہ پر پھیر لیں۔ انشاء اللہ درد جاتا رہے گا۔

## بلڈ پریشر کے خاتمہ کیلئے:

اس دُعا کو 101 مرتبہ ہر نماز کے بعد پڑھ لیا کریں بلڈ پریشر کا مرض ختم ہونے کیلئے دُعا مانگیں اور اپنے اُوپر پھونکیں۔ انشاء اللہ مرض میں افاقہ اور بہتری آئیگی۔ (بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَالْکٰظِمِیْنَ الْغَیْظَ وَ الْعَافِیْنَ عَنِ النَّاسِ وَاللّٰهُ یُحِبُّ)

## دلی خواہش اور آرزو کیلئے:

ہر نماز کے بعد تین مرتبہ روزانہ پڑھ لیا کریں۔ پروردگار آپ کی ہر خواہش اور آرزو پوری کریگا۔ (یَا مَنْ یَّفْعَلُ مَایَشَآءُ وَلَا یَفْعَلُ مَایَشَآءُ غَیْرُهٗ)

## اضطرابی کی کیفیت اور دلی سکون کیلئے:

ہر نماز کے بعد تین دفعہ پڑھ لیا کریں۔ دُعا یہ ہے
(اَلَا بِذِکْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ ط)

## بیماریوں اور رنج و غم سے نجات کیلئے:

بعد نماز فجر روزانہ سو مرتبہ پڑھیں۔ (سُبْحَانَ الْمَلِکِ الْقُدُّوْسِ)

## غصہ فوری دُور کرنے کیلئے:

فوری پڑھ کر پھونکیں۔
(وَلَهٗ مَاسَکَنَ فِی الَّیْلِ وَالنَّهَارِ وَ هُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ)

## نماز صلوٰۃ المضطر (نماز حاجت):

روزگار، روزی میں وسعت، رفع احتیاج و پریشانی، حصول دولت، ادائے قرض، شفائے امراض، جاہ و منصب، تسخیر اعداء، شر دشمن، ظالم حاکم اور مقدمات سے محفوظ رہنے کیلئے انتہائی مؤثر ہے۔ ایسی جگہ سے اسباب کار نمودار ہوتے ہیں۔ جہاں سے گمان بھی نہ ہو۔ مختصر یہ کہ صلوٰۃ المضطر حاجت برآنے کیلئے عجیب و غریب اثر رکھتی ہے۔ مومنین اس نماز کو پڑھیں اور مستفیض ہوں اور حقیر کو دُعاؤں میں یاد رکھیں۔

نماز صلوٰۃ المضطر چار رکعت نماز ہے جو دن رات میں کسی بھی وقت پڑھی جاسکتی ہے۔

**پہلی رکعت:** میں سورۃ فاتحہ کے بعد پچیس (۲۵) مرتبہ
(اُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ بَصِیْرٌ" بِالْعِبَادِ)

**دوسری رکعت:** میں سورۃ فاتحہ کے بعد پچیس (۲۵) مرتبہ
(لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ فَاسْتَجَبْنَالَهٗ وَنَجَّیْنَاهُ مِنَ الْغَمِّ وَکَذٰلِکَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِیْنَ) ط

**تیسری رکعت:** میں سورۃ فاتحہ کے بعد پچیس (۲۵) مرتبہ پڑھیں۔
(حَسْبِیَ اللّٰهُ وَ نِعْمَ الْوَکِیْلُ) ط م

**چوتھی رکعت:** میں سورۃ فاتحہ کے بعد پچیس (۲۵) مرتبہ پڑھیں۔
(لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ) ط

پڑھیں اور سلام پھیریں پچیس (۲۵) مرتبہ درود پڑھیں اور حسب توفیق صدقہ نکالیں اور دُعا مانگیں انشاء اللہ مراد برآئیگی۔

التماس دُعا: سیّد مبارک حسین کاظمی ڈیلکس گارڈن کراچی

# (سورۂ لِاِیْلاَف) سے نحوستوں کا خاتمہ

عامل جفار سید تنویر حیدر نقوی
(تنویر عصری) ایم اے

تمام تعریفیں علیم و خبیر ربّ العالمین صاحب جلال وَ الصّفات کیلئے۔ کل دُرود و سلام انبیاءؑ کے نور پر، اولیاء عصمتؑ پر، شہداء کے خونوں پر، صالحین کے کرداروں پر، مناجات والے فقراء پر، بالخصوص ختم المرسلین محمد مصطفیؐ اور منبع علم اہل بیتؑ اطہار پر، امامیہ جنتری کے بانیان، مدیران اور متعلقین کی تندرستی و طول العمری کی دُعا کے بعد دُعا گو قارئین کے شکریہ حوصلہ افزائی کے ساتھ کشکول معصومینؑ میں سے (سورۃ الحمد کا عمل برائے وسعت رزق، وظیفہ برائے حصول حاجات و قبولیت دُعا) کے بعد روائتی انفرادیوں پر محیط **(سورۂ لِاِیْلاَف)** یعنی سورۃ القریش کو بنیاد بناتے ہوئے روحانیات کے متلاشی پیاسوں کیلئے شکر خداوندی کے ساتھ عمل پیش خدمت ہے۔

رحمت خداوندی سے مایوسی کی ممانعت کی بیساکھیوں کا سہارا لیتے ہوئے مختصراً عرض ہے کہ مایوسی اور لاعلاج گردش لیل و نہار کے امراض میں مبتلا انسان اس عمل سے یقینی فیض خداوندی حاصل کرنے سے قبل سکون و تحمل سے "سورۃ الفجر" کی آیات کا ترجمہ و تفسیر اُردو زبان میں کئی مرتبہ دُہرائیں۔ تا کہ ذہنوں میں گردشوں اور بندشوں کا قرآنی تصور اُجاگر ہو سکے۔ "سورۃ الفجر" کے مطابق امتحانات کے پہلے پرچے کی شروعات "تنگی رزق" کے سوال سے شروع ہو کر پھلتی پھولتی جاتی ہیں۔ یعنی اس مقام سے انسان میں خوف و مایوسی "تنگی رزق" جن کو بندشوں اور رکاوٹوں کے نام سے متعارف کرایا جاتا ہے اپنی جڑیں گہری کرنا شروع کر دیتا ہے۔ جس کو ظلمت اور تاریکی کے دَور سے انسان ہمیشہ یاد رکھتا ہے۔ **(سورۃ لِاِیْلاَف)** کی آیات میں اِنہی امتحانات سے تحفظ کی ضمانت حکیم مطلق نے عطا فرمائی ہے۔ ویسے بھی **(سورۃ لِاِیلاف)** کا 70 مرتبہ روزانہ وِرد آزمائشوں سے نجات کا سبب ہے۔ پانی پر دَم کر کے پلانے سے دل کے امراض سے شفاء کا باعث اور جو کا شخص طلوع آفتاب سے پہلے یعنی فجر کی نماز کے بعد اس کے وِرد کی عادت بنا لے تو خداوند عالم اس کی روزی آسان کر دیتا ہے۔ روحانی عمائدین رزق کے مضر اثرات کے خاتمہ کیلئے "القریش" وِرد کرواتے چلے آ رہے ہیں۔ معصومینؑ کے فرمودات کی روشنی میں واجب نمازوں میں اس کی تلاوت کا ثواب بہت ہی زیادہ ہے۔

اِن تمہیدی کلمات کو ذہن نشین رکھتے ہوئے "حق الیقین" کی منزل پر اُترتے ہوئے درج ذیل عمل کی مخفی خصوصیات سے لطف اندوز ہوتے ہوئے نہ صرف خود بلکہ حفظ ماتقدم کے طور پر اپنی اولادوں کو بھی اس عمل سے سیراب ہونے کی نصیحت فرمائیں۔ قرآن کریم کی آیات و معصومینؑ کے اقوال کی روشنی میں نحوستوں، گردشوں، بندشوں کی منازل کو ثابت قدمی سے برداشت کرنے والوں کو اللہ تعالیٰ چھینی ہوئی نعمتیں واپس لوٹا دیتا ہے۔ واپسی نعمات کیلئے یہ ایک ادنیٰ سی چھتری ہے۔ عشاء کی نماز کے بعد پاکیزہ کپڑوں سے جو کہ عطر وغیرہ سے یا جگہ اگربتی کی خوشبوؤں سے معطر ہو۔ روزانہ ایک مرتبہ مکمل عمل ہدایات کے مطابق سرانجام دیں۔ اس عمل میں ظاہراً دس[10] غیبی کنجیوں سے مدد لی گئی ہے۔ جس کا مفرد عدد "ایک" بنتا ہے جبکہ وِرد کلام کی تعداد "161" یعنی عدد "8" کی تاریکیوں سے نجات کیلئے خالق نور کی مدد حاصل کی گئی ہے۔ کفران نعمات الٰہیہ کے سبب بندشوں کا سبب کیسا ہی کیوں نہ ہو۔ ذوالفقار نور الٰہی کے سبب خوشیوں اور مسرتوں سے لطف اندوز ہونا شکر کے قابل بنا دیگا۔ اِنشاءاللہ

## تفصیل عمل

1- اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ ـــــــــــ تعداد 8 مرتبہ

2- اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى جِبْرَائِيْلَ ـــــــــــ تعداد 100 مرتبہ

3- لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ (سورۃ انبیاء آیت 87) ـــ تعداد 8 مرتبہ

4- يُغْشِی الَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهٗ حَثِيْثًا لا وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرٰتٍۭ بِاَمْرِهٖ اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ ط تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ (سورۃ الاعراف آیت 54) ـــــــــ تعداد 8 مرتبہ

5- لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ (سورۃ القریش آیت 1,2) ـــ تعداد 3 مرتبہ

1 تا 5 تعداد = 127

6- لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ---------- تعداد 5 مرتبہ

7- فَلْیَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَیْتِ لا (سورة القریش آیت 3) ---------- تعداد 3 مرتبہ

8- هُوَ الَّذِیْ یُصَلِّیْ عَلَیْكُمْ وَمَلٰٓئِكَتُهٗ لِیُخْرِجَكُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوْرِ (سورۃ الاحزاب آیت 43) ---------- تعداد 8 مرتبہ

9- الَّذِیْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ لا وَّ اٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ (سورة القریش آیت 4) ---------- تعداد 10 مرتبہ

10- اَللّٰهُ وَلِیُّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا یُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوْرِ (سورة البقرہ آیت 257) ---------- تعداد 8 مرتبہ

ٹوٹل تعداد: 161

عامل جفار سیّد تنویر حیدر نقوی (تنویرِ عصری) ایم اے معرفت: اویس ٹریڈرز H-377 سردار عالم روڈ راولپنڈی۔ فون: 0333-5398050

کرشمۂ قدرت

# (لڑکے کی ولادت کا مجرّب نسخہ)

فی زمانہ انڈو پاک میں لڑکیوں کی شرح پیدائش زیادہ ہونے سے معاشرتی مذہبی مسائل پیدا ہورہے ہیں۔ والدین اپنے روزمرہ کے مسائل میں اُلجھے ہوئے ہیں لیکن سب سے زیادہ تکلیف دہ مسئلہ لڑکیوں کی شرح پیدائش اوران کیلئے مناسب رشتوں کا نہ ملنا ہے۔ یہ مسئلہ گھمبیر سے گھمبیر ہوتا جارہا ہے۔ جس کی طرف فوری توجہ کی ضرورت ہے۔ اس مسئلہ کو حل کرنے کیلئے بہت سے افراد اپنے تئیں کوشاں ہیں۔ ضرورت اس امر کی ہے کہ اجتماعی صورت میں کوئی ٹھوس کام کیا جائے آج میں ایک قدیم اور خاندانی نسخہ کو نظرعام پر لارہا ہوں۔ جو عرصہ دراز سے مخفی رہا اس نسخہ کے استعمال سے فرزند کی ولادت اِنشاء اللہ یقینی ہوجاتی ہے۔ فرزند کی ولادت کیلئے بڑا مجرب اور کامیاب نسخہ ہے۔ جس شخص کو بھی بتا کر دیا اللہ کے فضل وکرم سے فائدہ ہوا۔ آپ بھی مکمل یقین کے ساتھ ایک بار استعمال کریں اِنشاء اللہ فائدہ ہوگا۔

**اشیاء برائے دوا:** (1)- سویا سپاری 7 عدد (2)- بیج سویا 2 گرام

یہ دونوں اشیاء پنساری سے بآسانی مل جاتی ہیں۔ سویا سپاری کے سات دانے لیں۔ اور اُن کو توڑ کر چیک کریں۔ اگر گری میں گھن لگا ہوا ہے تو دوسرا دانہ لیں اور اس طرح صاف ستھرے سات دانوں کی گنتی پوری کرنے کے بعد دو گرام تک سوئے کے بیج ملا کر سویا سپاری بمعہ چھلکا کوٹ کر باریک پیس کر سفوف بنالیں۔ بعدازاں ایک چھٹانک شکر پر حضرت علی علیہ السّلام کی نذر دے کر نصف شکر سفوف میں ملادیں اور بقیہ نصف شکر کی 7 پڑیا بنا کر سات لڑکوں کو کھلا دیں۔ جب حاملہ حمل کے دوسرے مہینے کے آخری دنوں میں ہو تو مذکورہ دوا سفوف مکمل یقین کے ساتھ استعمال کرائیں اور پھر کرشمہ قدرت کا دیکھیں۔ اِنشاء اللہ مراد پوری ہوگی۔

**ترکیب استعمال:** ایک غیر استعمال شدہ نیا جگ بمع ڈھکن لیکر اس میں پانی بھر کر حاملہ کے سرہانے رکھدیا جائے۔ مذکورہ سفوف کی سات پڑیا بنا کر ایک پڑیا روزانہ صبح سویرے آذان کے کچھ دیر بعد بلاتعطل ہمراہ پانی استعمال کریں۔ دورانِ استعمال حاملہ کا پاک وپاکیزہ ہونا لازمی ہے۔ سفوف کی پڑیا کھانے کے بعد کسی لڑکے کی شکل دیکھیں۔ اگر گھر میں لڑکا نہ ہو تو کسی لڑکے کا فوٹو استعمال کیا جاسکتا ہے۔ بعدازاں روزانہ سورہ قل ھواللہ کی تلاوت کی جائے اگر یاد نہ ہو یا پڑھنا نہ آتا ہو تو دیوار پر آویزاں کرکے روزانہ اس کی طرف دیکھیں۔ یہ تمام عمل سات یوم کا ہے جس میں بڑی احتیاط اور یقین کی ضرورت ہے۔ جب لڑکے کی ولادت ہوجائے تو سواکلو مٹھائی اور ایک عدد دوپٹہ پر حضرت علی علیہ السّلام کی نذر دیکر افراد خانہ ومومنین میں تقسیم کی جائے۔ دوپٹہ کسی غریب مستحق مومنہ کو دیا جائے۔ مجھ عاصی کے حق میں دُعا اور میری اہلیہ مرحومہ سیّدہ نگار فاطمہ بنت تسنیم احمد کیلئے سورہ فاتحہ ضرور پڑھ دیں۔ کیونکہ یہ نسخہ مرحومہ کی وساطت سے حاصل کیا گیا ہے۔ (والسّلام)

سلیم جارچوی D-12 اے ون اپارٹمنٹ ابوالحسن اصفہانی روڈ کراچی۔ فون: 4647310

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
وَسَخَّرَ لَکُمُ الَّیْلَ وَالنَّھَارَ وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمُ مُسَخَّرٰتٌ بِاَمْرِہٖ اِنَّ فِیْ ذٰلِکَ لَاٰیٰتٍ لِّقَوْمٍ یَّعْقِلُوْنَ
(سورۂ نحل آیت 12)

# انسان کائنات اور اعداد


شیخ زوار رضا جاوا
17/A سبزہ زار ملتان روڈ لاہور۔
فون: 42-7496611, 8484414
موبائل: 0300-9477284
0321-9477284
email: z_jawa@hotmail.com


ترجمہ: اسی نے تمہارے واسطے رات کو اور دن کو اور سورج اور چاند کو (تمہارا) تابع بنا دیا ہے اور ستارے بھی اسی کے حکم سے (تمہارے) فرماں بردار ہیں۔ بیشک اس میں سمجھدار لوگوں کے واسطے (قدرت خدا کی) بہت سی نشانیاں ہیں۔

ترجمہ: ہم نے تمہارے لئے رات دن، سورج، چاند اور کواکب کو خاص احکام سرانجام دینے کا حکم دیا ہے۔ درحقیقت عقلمند قوموں کیلئے ان میں نشانیاں ہیں۔

قارئین کرام السلام علیکم! حمد و ثناء ہے اُس ذات باصفات کیلئے اور بے حساب دُرود و سلام آئمہ طاہرینؑ کی ذات اعلیٰ صفات پر میں بے حد مشکور ہوں قارئین امامیہ جنتری کا جنھوں نے بذریعہ ٹیلیفون، خطوط و بالمشافہ میرے سابقہ مضمون کو سراہا اور میری حوصلہ افزائی کی بالخصوص اُن قارئین کا جنھوں نے بغیر کسی غرض و غائیت کے دنیا کے طول عرض سے مضمون پر اپنی پسندیدگی کا اظہار کیا اور مجھے صحیح معنوں میں امامیہ جنتری کی مقبولیت کا اندازہ ہوا۔ بلاشبہ امامیہ جنتری انگلینڈ، امریکہ، دوبئی، سعودیہ، انڈیا، الغرض دنیا میں جہاں جہاں بھی مومنین کرام ہیں اُن میں مستند اور مقبول عام ہے۔

قارئین کرام مضمون کی طوالت کے خوف سے پچھلا مضمون مختصر مگر جامع انداز میں پیش کیا پھر بھی مضمون کے کچھ گوشے مکمل طور پر احاطہ تحریر میں نہ آسکے آج اُن پر بھی روشنی ڈال رہا ہوں گزشتہ مضمون کی آخری سطور میں لکھا تھا کہ جو لوگ کسی بھی ستارے کے نحس اثرات سے متاثر ہو رہے ہوں وہ ستارے کی نسبت سے ورد خاص کو اپنا معمول بنالیں اِنشاء اللہ بطفیل چہاردہ معصومینؑ وہ نحوست سیارگان سے محفوظ رہیں گے۔ گذشتہ سال جن لوگوں نے اپنے مسائل کیلئے رجوع کیا اُن میں سے 90% فیصد لوگ نحوست سیارگان سے متاثر ہو رہے تھے جیسا کہ ارباب علم و دانش جانتے ہیں۔ زحل جو کہ ایک نحس اکبر ستارہ تقریباً ڈھائی سال برج اسد میں بحالت وبال قیام پذیر رہا ہے۔ گذشتہ سال برج سرطان، اسد، سنبلہ والے بوجہ ساڑھ ستی اور برج جدی اور دلو والے زحل کے تحت ہونے کی وجہ سے انتہائی متاثر ہوئے۔ اس کے علاوہ زحل باقی بروج کے حامل لوگوں کو بھی کسی نہ کسی طرح متاثر کر چکا ہے کیونکہ اُن کے زائچہ کے مختلف گھروں میں زحل کی بحالت وبال موجودگی اپنے نحس اثرات مرتب کرتی رہی ہے اور امسال 19 دسمبر 2007ء سے 5 جنوری 2009ء تک مشتری برج جدی میں قیام پذیر ہوگا جو کہ اس کا (ہبوطی گھر) ہے اب باوجود سعد اکبر ہونے کے یہ اہل دنیا پر نحس اثرات مرتب کرے گا۔ یہ دونوں سیارگان زحل و مشتری تو سست رفتار ہیں مگر دوسرے سیارگان مثلاً شمس، قمر، عطارد، زہرہ، مریخ وغیرہ تیز رفتار ہونے کی وجہ سے ایک سال میں کئی حالتوں سے گزرتے ہیں جن میں شرف و ہبوط، طرح، فرح، خفیف، اوج اور وبال وغیرہ شامل ہیں۔ ان حالتوں سے گزرتے ہوئے یہ اہل دنیا پر سعد و نحس اثرات مرتب کرتے ہیں جو ہمارے دنیاوی معاملات میں اُتار چڑھاؤ کا باعث ہیں۔

اِن سیارگان کی نحوست سے بچاؤ کیلئے آج جو دُعا آپکی خدمت میں پیش کر رہا ہوں یہ بلاشبہ مخدومہ کونین سیدہ فاطمہ زہراؑ کی خاص عطا ہے کیونکہ یہ دُعا مجھے 2007ء میں عطا ہوئی جو کہ اپنے عددِ صغیر 9 کی نسبت سے سالِ فاطمہؑ تھا جن احباب نے 2007ء کا مضمون کسی وجہ سے نہیں پڑھا اُن سے گزارش ہے کہ وہ گزشتہ مضمون ضرور پڑھ لیں تا کہ اس مضمون کو سمجھنے میں آسانی ہو۔ اس سے ملتی جلتی دُعائیں قارئین نے پڑھی ہونگیں۔ مگر یہ بلاشبہ اُن سے ممتاز و جدا ہے اس دُعا میں اسماء حسنہ ایک خاص ترتیب سے آئے ہیں جو انہی سیارگان سے نسبت رکھتے ہیں۔ بیشتر عاملین و کاملین اِن اسماء حسنہ کو شرفات کواکب کے اوقات میں ردِ نحوست سیارگان یا سعادتِ سیارگان کی الواح تیار کرتے وقت استعمال کرتے ہیں۔ علاوہ ازیں اس دُعا سے شرِ انسان اور شرِ جنات سے پناہ حاصل کرنے کیلئے مدد لی جاسکتی ہے اس دُعا کی تیسری اور سب سے ممتاز بات یہ ہے کہ دُعا کے آخر میں چہاردہ معصومینؑ کی ذات اعلیٰ صفات کو اجابت دُعا کیلئے توسل بنایا گیا ہے اور یہ تو اغیار نے بھی مانا ہے کہ ان کے توسل سے مانگی دُعائیں کبھی بھی بارگاہ الٰہی سے شرف قبولیت کے بغیر نہیں لوٹتیں۔ مضمون کو مختصر کرتے ہوئے آپ کو اس دُعا سے استفادہ کا طریقہ کار بتاتا ہوں سب سے پہلے دُعا کے اعداد قمری کا مجموعہ نکال کر نقش مربع آتشی چال سے خالص چاندی پر ایک لوح تیار کریں لوح کے اِرد گرد چہاردہ معصومینؑ کے نام لکھیں لوح کسی بھی سعد ستارے کی سعد نظرات یا شرف و اوج وغیرہ کے اوقات میں تیار کی جاسکتی ہے بوقت تیاری جن ستاروں کی نظرات میں کام کریں اُن سے متعلقہ بخورات و صدقات ضرور استعمال کریں۔ آپکی سہولت کیلئے دُعا کے اعداد قمری سے مرتب شدہ نقش ساتھ دے رہا ہوں۔

نقش کے کل اعداد 20275 ہیں ان میں سے 30 قانون کے نفی کر دیں۔ 20275-30=20245 باقی اعداد کو 4 پر تقسیم کر دیں بعد از تقسیم کے اعداد کو خانہ اوّل میں لکھ کر چال کے خانہ نمبر 13 میں کسر کی وجہ سے دو اعداد نقش کے اعداد کو چاروں طرف سے جمع کر لیں۔ بعد از تیاری نقش کو سامنے رکھ پڑھیں بعد از 90 یوم یہی عمل روزانہ روز اوّل عمل شروع کرنے سے قبل علیہم السلام برائے قبولیت عمل پڑھیں بعد ازاں عمل شروع کریں انشاء اللہ ہر قسم کی نحوست سیارگان سے محفوظ رہیں گی ہے اگر کوئی بات سمجھ نہ آئے تو خط سکتے ہیں۔ دُعا گو! شیخ زوار رضا جاوا

مطابق ایک ایک کا اضافہ کریں۔ اضافہ کر کے نقش مکمل کریں۔ بعد ازاں کر کے نقش کے صحیح ہونے کا یقین کر 90 یوم بلاناغہ 90 مرتبہ یہی دُعا 9 مرتبہ ورد اپنا معمول بنالیں۔ 2 رکعت نماز حاجات چہاردہ معصومین اور کسی بھی میٹھی چیز پر نذر دلوائیں۔ بطفیل چہاردہ معصومین علیہم السلام آپ گے۔ مضمون کی ہر ممکن وضاحت کر دی بمعہ جوابی لفافہ یا بذریعہ ٹیلی فون پوچھ

موبائل: 0300-9477284

۷۸۶

دُعا کے اعداد قمری سے مرتب شدہ نقش

| حسینؑ | حسنؑ | فاطمۃؑ | علیؑ | محمدؐ |
|---|---|---|---|---|
| | ۸ — ۵۰۶۸ | ۱۱ — ۵۰۷۱ | ۱۴ — ۵۰۷۵ | ۱ — ۵۰۶۱ |
| | ۱۳ — ۵۰۷۴ | ۲ — ۵۰۶۲ | ۷ — ۵۰۶۷ | ۱۲ — ۵۰۷۲ |
| | ۳ — ۵۰۶۳ | ۱۶ — ۵۰۷۷ | ۹ — ۵۰۶۹ | ۶ — ۵۰۶۶ |
| | ۱۰ — ۵۰۷۰ | ۵ — ۵۰۶۵ | ۴ — ۵۰۶۴ | ۱۵ — ۵۰۷۶ |

علیؑ ابن الحسینؑ محمدؑ ابن علیؑ جعفرؑ ابن محمدؑ

[illegible] والحجۃ ابن الحسن

**دعا ردِ نحوستِ سیارگان** بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا عَلِیُّ یَا عَظِیْمُ یَا کَافِیْ یَا غَنِیُّ یَا مَالِکُ یَا قُدُّوْسُ یَا کَبِیْرُ یَا مُتَعَالِ یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ اِحْفَظْنِیْ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ وَ مِنْ نُحُوْسَةِ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ وَالْعَطَارِدِ وَالزُّهْرَةِ وَالْمِرِّیْخِ وَالْمُشْتَرِیْ وَالزُّحَلِ وَالرَّاْسِ وَالذَّنْبِ بِحَقِّ یَا اَللّٰهُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ وَ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّ عَلِیٍّ وَ فَاطِمَةَ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ وَعَلِیِّ ابْنِ الْحُسَیْنِ وَمُحَمَّدِ ابْنِ عَلِیٍّ وَجَعْفَرِ ابْنِ مُحَمَّدٍ وَمُوْسَی ابْنِ جَعْفَرٍ وَعَلِیِّ ابْنِ مُوْسٰی وَمُحَمَّدِ ابْنِ عَلِیٍّ ▪ عَلِیِّ ابْنِ مُحَمَّدٍ وَحَسَنِ ابْنِ عَلِیٍّ وَالْحُجَّةِ ابْنِ الْحَسَنِ صَلَوَاتُ اللّٰهِ عَلَیْهِمْ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ)

یہ دُعا رنگین پاکٹ سائز میں منگوانے کے خواہشمند حضرات مع جوابی لفافہ رابطہ کریں۔ شیخ زوار رضا جاوا 17/A سبزہ زار ملتان روڈ لاہور۔

## آپ کا معاون و مبارک نگینہ (نگینوں کا تعلق راس کے ساتھ) بشکریہ: کرشمہ قدرت

| برج | ستارہ | رنگ | متعلق نگینہ | برج | ستارہ | رنگ | متعلق نگینہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حمل-میکھ | مریخ | سُرخ | ہیرا، مونگا، یاقوت، عقیق یمنی، اوپل | میزان-تلا | زہرہ | سفید سیاہی مائل | مرجان، ہیرا، پکھراج، دُرِ نجف، لہسنیہ |
| ثور-برکھ | زہرہ | سفید | مرجان سرخ، ہیرا، دُرِ نجف، موتی | عقرب-برچھک | مریخ | سرخ | ہیرا، یاقوت، مونگا، عقیق |
| جوزا-متھن | عطارد | سرخی مائل | پکھراج، زمرد، زبرجد | قوس-دھن | مشتری | زرد | فیروزہ، پکھراج زرد، لہسنیہ، زمرد |
| سرطان-کرک | قمر | سفید | نیلم، حجر القمر، عقیق زرد، پکھراج زرد، لہسنیہ | جدی-مکر | زحل | سیاہ نیلا | موتی، نیلم، عقیق یمنی، دُرِ نجف |
| اسد-سنگھ | شمس | نارنجی | نیلم، مرجان، عقیق، یاقوت | دلو-کمبھ | زحل | نیلا سیاہ | عقیق سرخ، نیلم |
| سنبلہ-کنیا | عطارد | سفید | عقیق زرد، زبرجد، اوپل | حوت-مین | مشتری | زرد پیازی | پکھراج سفید، دُرِ نجف |

## ہر ماہ کی پیدائش سے نگینوں کا تعلق

| ماہ | نگینہ |
|---|---|
| جنوری | گومیدک، یاقوت، لعل، عقیق سرخ |
| فروری | نیلم، لاجورد، حجر القمر |
| مارچ | فیروزہ، دُرِ نجف، زبرجد |
| اپریل | ہیرا، نیلم، یاقوت، عقیق |
| مئی | زمرد، عقیق یمنی |
| جون | موتی، زمرد |
| جولائی | یاقوت، عقیق یمنی گہرا سرخ |
| اگست | مرجان، یاقوت، عقیق یمنی |
| ستمبر | نیلم، یاقوت، عقیق زرد |
| اکتوبر | اوپل، دُرِ نجف، زبرجد |
| نومبر | پکھراج، زبرجد |
| دسمبر | لاجورد، یاقوت، فیروزہ |

# آلٓمٓ

تحریر: راجہ افتخار حسین عاقل
خاص برائے امامیہ جنتری 2008ء
استخراج از صحیفہ فاطمہؑ نور الکبیر

## ذٰلِكَ الْكِتَابُ لَارَيْبَ فِيهِ هُدًى لِلْمُتَّقِينَ ط

قارئین امامیہ جنتری کی خدمت میں میرا حروف مقطعات نورانی کے سلسلے کا یہ مسلسل پانچواں مضمون ہے اور بفضل پنجتن پاکؑ پوری دنیا میں اہل علم حضرات نے میری اس کاوش کو سراہا ہے اور میری یہ مسلسل کوشش ہے کہ اہل ذوق حضرات بلتحقیق حروف مقطعات سے مستفیض ہوں اور گوں نگوں فوائد حاصل کریں گزشتہ ایک برس سے میں طویل علالت کا شکار ہوں اور قارئین مومنین و مومنات سے گزارش گزار ہوں کہ اپنے اعمال واذکار میں بیمار کربلاؑ کے طفیل میری صحت یابی کی دعا کریں۔

گزشتہ مضامین میں یہ واضح ہو چکا ہے کہ مجموعی طور پر ۱۴ حروف نورانی و مقطعات قرآنی کی نسبت چہاردہ معصومین علیہم السلام سے ہے۔ آلٓمٓ کی نسبت خاتم الانبیاء وجہ کائنات حضرت ابوالقاسم محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ہے۔ آلٓمٓ قرآن حکیم کی چھ سورتوں کی ابتداء میں آیا ہے۔ سورہ البقرہ، سورہ آل عمران، سورہ العنکبوت، سورہ الروم، سورہ لقمان اور سورہ السجدہ۔ آلٓمٓ تین حروف کا مخفف ہے پہلے حرف الف سے مراد (**اللّٰه، احد، اللہ، اول**) دوسرے حرف لام سے مراد (**لاریب، لطف، لطیف، لم یزل لا یزول**) اور تیسرے حرف م سے مراد (**ملک، مبین، ملکًا لا یزول**) ہیں۔ آلٓمٓ سے مراد آل محمدؐ بھی ہیں۔ جس کی تصدیق امام اوّل مولائے کائنات جناب امیر علیہ السلام نے بھی فرمادی ہے کہ (**اَنَا ذٰلِكَ الْكِتَابُ لَارَيْبَ فِيهِ هُدًى لِلْمُتَّقِينَ**) کہ میں وہ کتاب ہوں جس میں کسی شک وشبہ کی گنجائش نہیں اور اس میں ہدایت ہے متقین کیلئے اور ان کے بعد (**نُورٌ عَلٰى نُورٍ**) ایک بعد ایک امام جو ہدایت ہیں (اللہ کے نور کی طرف) مراد ہیں۔

آلٓمٓ کا پہلا حرف (الف) سورہ البقرہ میں ۴۵۹۲ مرتبہ، سورہ آل عمران میں ۲۵۷۸ مرتبہ، سورہ العنکبوت میں ۷۸۴ مرتبہ، سورہ الروم میں ۵۴۵ مرتبہ، سورہ لقمان میں ۳۴۸ مرتبہ اور سورہ السجدہ میں ۲۶۸ مرتبہ آیا ہے۔

آلٓمٓ کا دوسرا حرف (لام) سورہ البقرہ میں ۳۲۰۴ مرتبہ، سورہ آل عمران میں ۱۸۸۵ مرتبہ، العنکبوت میں ۵۵۴ مرتبہ، الروم میں ۳۹۶ مرتبہ، لقمان میں ۲۹۸ مرتب اور السجدہ میں ۱۵۴ مرتبہ آیا ہے۔

آلٓمٓ کا تیسرا حرف (میم) سورہ البقرہ میں ۲۱۹۵ مرتبہ، آل عمران میں ۱۲۵۱ مرتبہ، العنکبوت میں ۳۴۷ مرتبہ، الروم میں ۳۱۸ مرتبہ، لقمان میں ۱۷۷ مرتبہ اور السجدہ میں ۱۵۸ مرتبہ آیا ہے۔ سورہ الرعد میں آلٓمٓرٰ نازل ہوا حرف (ر) کو ہٹا کر اس پوری سورہ میں ال م کی تعداد الف ۶۲۵ مرتبہ، لام ۴۷۹ مرتبہ اور میم ۲۶۰ مرتبہ آیا ہے اسی طرح سے سورہ الاعراف میں (**آلٓمٓصٓ**) کے ساتھ آلٓمٓ نازل ہوا لہٰذا (ص) کو ہٹا کر (ال م) کی پوری سورہ میں تعداد الف ۲۵۷۲ مرتبہ، لام ۱۵۲۳ مرتبہ اور میم ۱۱۶۵ مرتبہ نازل ہوا۔ لہٰذا مذکورہ بالا تمام حروف کے نزول کی تعداد کو جمع کیا تو ۴۵۹۲+۲۵۷۸+۷۸۴+۵۴۵+۳۴۸+۲۶۸+۶۲۵+۲۵۷۲+۳۲۰۴
+۱۸۸۵+۵۵۴+۳۹۶+۲۹۸+۱۵۴+۴۷۹+۱۵۲۳+۲۱۹۵+۱۲۵۱
+۳۴۷+۳۱۸+۱۷۷+۱۵۸+۲۶۰+۱۱۶۵= کل میزان = ۲۶۶۷۶
حاصل ہوا۔ ۲۶۶۷۶ کو عدد ۱۹ پر تقسیم کیا تو ۱۴۰۴ پر پورا پورا تقسیم ہوا جس کا حاصل مفرو عدد ۹ ہے جو جناب سیّدہ فاطمۃ الزہراؑ پر دلیل ہے اور ۱۴۰۴ کا حاصل مستحصلہ (**نَافِعٌ هُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيمُ**) جس کے ظاہری معنی وہ نفع دینے والا علی عظیم ہے۔ آلٓمٓ کے اعداد ظاہری ۷۱ ہیں۔ جس کا اسم اعظم (**اَوَّلُ اَجَلُ**) ہیں اور معنی سب سے پہلے تعین کرنے والے کے ہیں جو (**اَوَّلُ مَاخَلَقَ اللّٰهُ نُورِيْ**) پر دلیل ہے۔ اسی طرح سے جب باطنی طور پر جائزہ لیا تو آلٓمٓ کے اعداد باطنی ۲۰۱ ہیں جو کہ اسم (**نَافِعٌ**) کے ہیں اور یہی عدد ۲۰۱ (**عَلِيٌّ مَالِكٌ**) کو بھی ظاہر کرتے ہیں۔ جبکہ آلٓمٓ کے مزید باطن در باطن تحقیق کی تو اعداد ۲۰۳ موصول ہوئے جس کا حاصل مستحصلہ (**اعلٰی محمدٌ**) حاصل ہوا یعنی نفع اور سر بلندی کا حصول فقط محمدؐ و آل محمدؐ ہی سے ہے۔ ۱۴۰۴ کا ایک اور حاصل مستحصلہ بھی ہے جو (**كٓهٰيٰعٓصٓ نُورًا لَيْسَ كَمِثْلِهٖ نُورًا**) ہے کہ جس کے ظاہری معنی وہ نور جیسا کوئی نور نہیں اور **كٓهٰيٰعٓصٓ** سے مراد تو ہیں ہی مولا حسین علیہ السلام لہٰذا خدائے واحدہٗ لاشریک نے ابتداء نزول قرآن آلٓمٓ میں یہ فیصلہ فرمادیا کہ اس کتاب مبین سے ہدایت متقین کیلئے جس میں کسی شک وشبہ کی گنجائش نہیں اور ان متقین کی راہ کا تعین جناب رسولؐ فرمائیں گے اور اس راہ پر چلنے کا اجر علیؑ سے ملے گا جو کہ (**صِرَاطُ عَلِيٍّ حَقٌّ نُمْسِكُهٗ**) ہے اور اس کی انتہا کا نام یا حسینؑ

# اسماء باری تعالیٰ اور انکے وظائف

**یا اللهُ:** جو شخص بوقت زوال یا بعد زوال 660 بار پڑھے تو جو حاجت ہو روا ہوگی۔ **الرحمٰن الرحیم:** ہر نماز کے بعد اگر 100 بار پڑھے تو (لطف الٰہی) شامل ہو۔ **یا مالکُ:** جو شخص ہر روز 64 بار پڑھے اور اس کی مداومت رکھے تو اس کے ملک کو زوال نہ ہوگا۔ **یا قدوسُ:** اگر بروز جمعہ 170 بار ہمیشہ پڑھے تو دل بدخصلتوں سے پاک ہوگا۔

**یا سلامُ:** اگر 100 بار بیمار پڑھے تو شفا ہو۔ **یا مومنُ:** اگر 136 بار پڑھے تو جن وانس کے شر سے محفوظ رہے۔ **یا مھیمنُ:** جو کوئی 125 بار پڑھے تو اس کا باطن صاف ہو۔ **یا عزیزُ:** اگر 40 روز تک 40 بار پڑھے تو کبھی محتاج نہ ہوگا۔ **یا جبارُ:** اگر ہر روز 21 بار پڑھے تو ظالموں کے ظلم سے بے خوف ہو۔ **یا متکبرُ:** اگر اسم کو کسی جابر کے سامنے پڑھے تو وہ جابر ذلیل ہوگا۔ **یا خالقُ:** اس کے پڑھنے والے کا دل نورانی ہوگا۔

**یا باریُ:** جو اس اسم کو بہت پڑھے تو اس کا جسم قبر میں بوسیدہ نہ ہوگا۔

**یا غفارُ:** جو کوئی نماز جمعہ کے بعد پڑھے تو اس کے گناہ بخشے جائیں گے۔

**یا قھارُ:** جو شخص ہر وقت پڑھے تو اسکے دل سے حُب دنیا دُور ہوگا۔

**یا فتاحُ:** بعد نماز سینہ پر ہاتھ رکھ کر 70 بار پڑھے تو اسکے دل سے حجاب برطرف ہوں۔ **یا علیمُ:** جو شخص بہت پڑھے تو معرفت خدا حاصل ہو۔

**یا قابضُ:** چالیس لقموں پر چالیس بار پڑھ کر چالیس دن تک کھائے تو اس کی روزی کم نہ ہو۔ **یا باسطُ:** جو صبح کو اپنے ہاتھ بند کر کے 10 بار پڑھے تو کبھی دوسرے کا محتاج نہ ہو۔ **یا عالم الغیبُ:** اگر بعد نماز 100 بار پڑھے تو غیب کی باتیں ظاہر ہوں۔ **یا علیُ:** جو اسے بہت پڑھے تو لوگوں کی نظر میں مکرم ہو۔ **یا کبیرُ:** جو کوئی 232 بار پڑھ کر دُعا کرے اس کی دُعا مستجاب ہوگی۔ **یا مانعُ:** جو کوئی سوتے وقت 100 مرتبہ پڑھے تو قرض ادا ہو۔ **یا وارثُ:** جو کوئی 1000 بار پڑھے تو خدا اسے راہِ حق دکھائے۔ **یا صبورُ:** جو ہزار بار پڑھے تو خداوند عالم اُسے صبر عطا فرمائے۔ **یامالکُ الملک:** جو بکثرت پڑھے تو خدا اسے دنیا اور آخرت میں بے نیاز کر دے گا۔ (ڈاکٹر ثمینہ کوثر نزد ائیر پورٹ چکلالہ راولپنڈی)




ہے کہ یہ وہ نور ہے جس کے جیسا کوئی بھی نور نہیں۔

یہ لوح مخلوط مربع و مثلث ذوالکتاب ہے مربع لوح آلٓمٓ کی عددی ہے اور مثلث لوح خاتم المرسلین محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ہے۔ اس لوح عظیم کے فوائد بے شمار ظاہری و باطنی ہیں فراخی رزق و ہر مشکل کا حل اس لوح مقدس سے نکالا جاسکتا ہے اس لوح کو حروف نورانی کا عامل بنائے اور ۹۹ دفعہ ۹۹ دن تک صراط علی حق نمسکہ کا ورد کرے فوائد عظیم حاصل ہوں گے۔ مضمون کی جز سمجھ میں نہ آئے تو وضاحت طلب کی جاسکتی ہے۔

راجہ افتخار حسین عاقل A-12 سروے نمبر 553 عقب مرکزی امام بارگاہ جعفر طیار ملیر سٹی کراچی فون: 021-4117872, 0333-2312068

# دُعائے عافیت مختصر

جو شخص چاہتا ہو کہ اُس کا حشر جناب محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اور اُن کی آل پاک کے ساتھ ہو اور حضرات موت، قبر، برزخ، قیامت حساب اور کتاب وغیرہ کے مواقع پر خاص طور سے اس پر نظر رحمت فرمائیں۔ تو اس دُعا کو ہر نماز فریضہ کے بعد ایک دفعہ پڑھ لیا کرے۔ دُعا یہ ہے:

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِیْ مَعَ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ فِیْ كُلِّ عَافِيَةٍ وَ بَلَاءٍ وَاجْعَلْنِیْ مَعَ مُحَمَّدٍ فِیْ مَثْوًی وَّ مُنْقَلَبٍ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ مَحْيَایَ مَحْيَاهُمْ وَ مَمَاتِیْ مَمَاتَهُمْ وَاجْعَلْنِیْ مَعَهُمْ فِیْ مَوَاطِنَ كُلِّهَا لَاتُفَرِّقْ بَيْنِیْ وَ بَيْنَهُمْ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِيْرٌ

التماس دعا: کیپٹن (ر) سیّد علی اصغر شاہ ہمدانی

ونڈہ شاہ بلاول تحصیل تلہ گنگ ضلع چکوال

# آیات لطف

سید ضیا النقوی — اٹک

## (مطلب براری کیلئے)

قرآنی آیات کا یہ عمل دنیائے عملیات کے بے تاج بادشاہ حضرت شیخ ابو العباس احمد بن علی بونی کا ہے آج سے تقریباً 8 سو سال قبل ان کا شمار پر اسرار علوم وغیرہ کے اہم ترین عرب مصنفین میں ہوتا ہے۔ بس اتنا تعارف کافی ہے۔ علی بونی" کا نام ہی عمل کی سند ہے۔

چونکہ امامیہ تقویم میں تفصیل وتشریح کی گنجائش نہیں مختصراً آیات لطف کو جو کہ پورے قرآن مجید میں صرف چار ہیں۔ قارئین کی نذر کرتا ہوں۔

### 1- دشمن وظالم کے خوف سے نجات کیلئے:

آیت (لَا تُدْرِکُهُ الْاَبْصَارُ وَهُوَ یُدْرِکُ الْاَبْصَارَ ۚ وَهُوَ اللَّطِیفُ الْخَبِیرُ) (سورۂ انعام)

اس کی لوح مربع ذوالکتابت در تسدیس وتثلیث مشتری وزحل، چاندی پر کندہ کر کے پاس رکھے اور صبح وعشاء بعد از نماز 129 مرتبہ اس آیت پاک کا ورد کریں انشاء اللہ خوف سے نجات ملے گی۔

### 2- شدید غم، رنج والم وپریشانی دور کرنے کیلئے:

آیت (اِنَّ رَبِّی لَطِیفٌ" لِّمَا یَشَآءُ ۚ اِنَّهُ هُوَ الْعَلِیمُ الْحَکِیمُ) (سورۂ یوسف)

اس کی لوح مربع ذوالکتابت در تسدیس وتثلیث / عطارد وزحل، چاندی پر کندہ کر کے پاس رکھے۔ اور صبح وعشاء بعد از نماز 129 مرتبہ اس آیت پاک کا ورد کرے انشاء اللہ پریشانی اور غم دور ہوگا۔

### 3- کثرت مال ورزق اور حصول دولت کیلئے:

سورۂ شوریٰ (آیت نمبر 19) (اَللّٰهُ لَطِیفٌ" بِعِبَادِهٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ ۚ وَهُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیزُ)

جو شخص مفلس ومقروض ہو غربت زدہ ہو وہ اس پاک آیت کا مربع ذوالکتابت چاندی کے پترے پر مشتری ومریخ کی تسدیس وتثلیث میں کندہ کر کے پاس رکھے اور 129 مرتبہ روزانہ اس آیت کا ورد بعد نماز صبح و عشاء کرے، انشاء اللہ کثرت سے دولت آئے گی اور رزق کی فراوانی ہوگی۔

### 4- حصول ملازمت منصب ترقی عهده کیلئے:

آیت (اَلَا یَعْلَمُ مَنْ خَلَقَ ۖ وَهُوَ اللَّطِیفُ الْخَبِیرُ) (سورۂ ملک)

اس کا لوح مربع ذوالکتابت چاندی کے پترے پر شمس وزحل کی تسدیس وتثلیث میں کندہ کر کے پاس رکھے اور نماز صبح وعشاء کے بعد روزانہ 129 مرتبہ اس آیت کا ورد کرے انشاء اللہ ہر حاجت روا ہوگی۔

**شرائط:**

☆ چاروں الواح ان کے مقررہ اوقات میں کندہ کی جائیں۔ متعلقہ بخور کیا جائے۔ ☆ رجال الغیب اور قمر در عقرب کا خیال کیا جائے۔ ☆ پاکیزہ حالت میں لوح پاس رکھیں۔ ☆ ہر اہل شخص کو اجازت ہے ہر حاجت مند اپنے لئے کر سکتا ہے۔ ☆ ورد کرتے وقت اوّل وآخر 11، 11 مرتبہ درود شریف ضرور پڑھیں۔

چاروں نقوش کی چال

| 8 | 11 | 14 | 1 |
|---|---|---|---|
| 13 | 2 | 7 | 12 |
| 3 | 16 | 9 | 6 |
| 10 | 5 | 4 | 15 |

سید ضیا النقوی (عامل روحانی)
نزد امام بارگاہ حسینیہ شین باغ خورد
تحصیل وضلع اٹک۔
فون: 057-2604408
موبائل: 0301-7899755

نقش نمبر 1 (جبرائیل)

| الخبیر | وھو اللطیف | وھو یدرک الابصار | لا تدرکہ الابصار |
|---|---|---|---|
| 643 | 177 | 576 | 985 |
| 575 | 986 | 642 | 178 |
| 987 | 578 | 175 | 641 |
| 176 | 640 | 988 | 577 |

نقش نمبر 2 (جبرائیل)

| العلیم الحکیم | انہ ھو | لطیف لما یشاء | ان ربی |
|---|---|---|---|
| 290 | 68 | 511 | 263 |
| 510 | 264 | 289 | 69 |
| 265 | 513 | 66 | 288 |
| 67 | 287 | 266 | 512 |

نقش نمبر 3 (جبرائیل)

| وھو القوی العزیز | من یشاء | بعبادہ یرزق | اللہ لطیف |
|---|---|---|---|
| 289 | 401 | 401 | 195 |
| 400 | 196 | 288 | 402 |
| 197 | 403 | 399 | 287 |
| 400 | 286 | 198 | 402 |

نقش نمبر 4 (جبرائیل)

| الخبیر | وھو اللطیف | من خلق | الا یعلم |
|---|---|---|---|
| 643 | 177 | 820 | 182 |
| 819 | 183 | 642 | 178 |
| 184 | 822 | 175 | 641 |
| 176 | 640 | 185 | 821 |

### پریشانیوں سے نجات کیلئے

(یَا اَللّٰهُ" یَا مُحَمَّدُ" یَا عَلِیُّ" یَا فَاطِمَةُ یَا حَسَنُ" یَا حُسَیْنُ" یَا صَاحِبَ الزَّمَانِ اَدْرِکْنِی وَلَا تُهْلِکْنِی)

ہر واجب نماز کے بعد 70 مرتبہ پڑھے۔

تحریر: عاشق حسین
کراچی

# لوح مفتاح الحاجات تسخیر دولت و ستارہ مشتری

حصول مراتب و مال وزر کے کئی اعمال مختلف کتب میں موجود ہیں مگر چہل اسمائے اعظام کہ جنھیں دُعائے ادریسؑ کا نام بھی دیا گیا ہے جس کے اعمال بہت کم دیکھنے میں آئے ہیں جن اعمال سے عوام الناس استفادہ حاصل نہیں کر سکتی اور گوں نگوں مسائل کا سامنا رہتا ہے مشکل کا حل نکلتا نظر نہیں آتا اور غربت و ذلت کا سامنا رہتا ہے، قرض بڑھتا جاتا ہے اور اُتارنا مشکل ہو جاتا ہے، کاروبار میں برکت نہیں ہوتی، اس قسم کے حالات سے جب انسان دوچار ہو تو اسماء چہل ادریسؑ سے استفادہ ضرور حاصل کرے انشاء اللہ کامیاب و کامران ہوگا۔ یہ چہل اسماء ہر نبیؐ کی مناجات کا حصہ رہے ہیں اور انبیاء علیہم السّلام اِنہی اسماء کے توسط سے مناجات بارگاہ خداوند میں کیا کرتے تھے جناب ادریسؑ و جناب موسیٰؑ نے مختلف موقعوں پر ان اسماء سے مدد لی اور ختمی مرتبت حضور اکرم محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے خصوصاً غزوۂ احزاب میں انھیں اسماء کے ذریعہ دُعاء کی تھی مولائے متقیان حضرت علی علیہ السّلام نے بھی متعدد مناجات میں ان اسماء کو شامل کیا ہے کو کہ ہر مصیبت اور حاجت برآوری کیلئے یہ اسماء مدد و معاون ہیں انھیں اسماء میں سے ایک اسم (لَا اِلٰـهَ اِلَّا اللّٰـهُ الْقُدُّوْسُ الطَّاهِرِیْنَ کُلِّ سُوْءٍ وَ لَاشَیْءٍ یَعْدِلُهٗ) ہے جو کہ دولت اور دولت کا ستارہ مشتری کی تسخیر کیلئے بے حد مفید و پر تاثیر ہے طریقہ کچھ یوں ہے کہ اس اسم کو نوچندی جمعرات سے اسم کے اعداد کے مطابق جو کہ 1254 ہیں 40 یوم تک ریاضت کریں ریاضت شروع کرنے سے قبل دو رکعت نماز حاجت پڑھیں۔ جس کا ثواب بارگاہ امیر المومنین حضرت علی ابن ابی طالب علیہ السّلام کو ہدیہ کریں۔ واضح رہے کہ نماز حاجت روزانہ چالیس یوم تک ریاضت شروع کرنے سے قبل پڑھنی ہے اور روزانہ ریاضت کا وقت ایک ہی ہونا چاہئے اور بعد از ریاضت 40 یوم جمعرات والے دن مشتری کی ساعت میں چاندی یا مخلوط دھات کی لوح پر نقش اسم اعظم کندہ کریں اور اعداد اسم کے مطابق اسم پڑھ کر لوح پر دم کریں اور روزانہ گیارہ مرتبہ دُرود شریف اور 50 مرتبہ اسم اعظم پڑھ کر لوح پر دم کر لیا کریں۔ انشاء اللہ تنگ دستی و افلاس بندش روزگار دُور ہو کر ترقی، ترقی عہدہ، زیادتی کاروبار اور معاشرے میں عزت اور نیک نامی ہوگی اور خلقت محبت سے پیش آئے اور مالی اسباب غیب سے پیدا ہوں گے اور نحوست سیارگان سے تحفظ رہے گا۔

۱۲۵۴
یا جبرائیل

| لا الٰہ الّا اللہ | ۱۱۵ | ۴۶۷ | القدوس الطاھرین |
|---|---|---|---|
| ۴۶۸ | ۵۰۶ | ۱۲۲ | ۱۱۴ |
| ۵۰۵ | ۴۶۵ | ۱۱۷ | ۱۶۷ |
| کُلِّ سُوْءٍ | ۱۶۸ | ۵۰۴ | ولاشیءٍ یعدلہ |

تحریر: عاشق حسین مکان نمبر 9، سروے نمبر 595، عمار یاسر سوسائٹی، ملیر سٹی کراچی فون: 0300-2940366, 0333-3670123

## نماز شکرانہ پروردگار

یہ نماز دو رکعت ہے کسی بھی وقت پڑھی جاسکتی ہے۔

**طریقہ:** پہلی رکعت میں سورۃ الحمد ایک بار، سورۃ توحید ایک بار، رکوع و سجود میں چند بار (اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ شُكْرًا شُكْرًا وَ حَمْدًا حَمْدًا)

دوسری رکعت میں سورۃ الحمد ایک بار سورۃ کافرون ایک بار، رکوع و سجود میں یہ دُعا چند بار (اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اسْتَجَابَ دُعَائِیْ وَاَعْطَانِیْ مَسْئَلَتِیْ وَقَضٰی حَاجَتِیْ) (مصباح، کفعمی، مستدرک)

**فضیلت:** اس نماز کے پڑھنے سے خدا نعمتوں میں اضافہ فرماتا ہے۔

## آسٹرو کالمسٹ شام جعفری

علم جفر، علم نجوم، علم الاعداد اور علم الساعات کی روشنی میں آپ کو درپیش مسائل سے متعلق تقریباً ہر سوال کا جواب اور حل مناسب فیس کے عوض پیش کرتے ہیں۔ جواب طلب امور کیلئے رجسٹرڈ جوابی لفافہ مع ایڈریس لازمی ہے۔ **نوٹ:** خواتین سے براہ راست ملاقات نہیں کی جاتی۔ خواتین صرف بذریعہ فون یا خط کے ذریعہ رابطہ کر سکتی ہیں نیز مرد حضرات ملاقات کرنے سے پہلے فون پر وقت لے لیں۔

قاری منیر حسین محمدی
چیئرمین محمدیہ قرآن سنٹر ہاؤس 30 ذاکر ہوٹل والی گلی، المحمد کالونی (نیلم بلاک) علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔ فون: 042-8433845

# نظر بد، سحر اور اس کا قرآنی علاج

اِلٰھِیْ لَا تَجْعَلْنِیْ مِنَ الْغَافِلِیْنَ ترجمہ: اے اللہ مجھے غافل لوگوں میں سے قرار نہ دے۔

غفلت ایسا وائرس ہے جو برائی اور بدی کی قوتوں کو موثر کرنے میں بنیادی کردار ادا کرتا ہے۔ غافل جہاں اپنے حقوق سے محروم رہتا ہے وہاں اس کی دُعائیں بھی شرف قبولیت حاصل نہیں کرتیں۔ ہر انسان کو جان لینا چاہیئے کہ وہ بھلائی اور برائی کی قوت تمیز لے کر پیدا ہوا ہے۔ ارشاد ربّ العزت ہے **(وَلَهَدَيْنَاهُ النجدين)** یعنی ہم نے انسان کو اچھے اور برے دونوں راستے بتا دیئے ہیں۔ انسان کو اپنی عادات میں آزاد نہیں ہونا چاہیئے بلکہ **(فالهمها فجورها وتقوها)** کی قوت سے الٰہی احکامات پر عمل کرتے ہوئے خود کو مہذب بنائے ورنہ شر سے زیادہ قربت کے باعث اس کے قدم اس کے ہاتھ اس کی فکر ظلم کی طرف بڑھ جائے گی۔

نظر کو دیکھئے کہ اگر تقویٰ و پرہیز گاری کا جوہر لئے ہوئے پڑے تو نعمات میں فراخی اور کشائش پیدا کر دیتی ہے اور فجور و بدکاری کا وائرس لئے ہوئے پڑے تو تباہی و نقصانات کا سبب بنتی ہے۔ نیک نظر لوگ اپنے لئے اور مخلوق خدا کیلئے نیک تمناؤں کے ساتھ دُعا گو رہتے ہیں اور بد نظر افراد مخلوق خدا کیلئے اذیت اور نقصانات کا سامان فراہم کرتے رہتے ہیں۔

## نظر نیک ہو یا نظر بد مؤثر کیسے ہوتی ہے؟ مخلوق کیسے متاثر ہو جاتی ہے؟ اہم سوالات ہیں۔

اس حقیقت سے کسے انکار ہے کہ نظر بد پتھر پر پڑے تو اسے توڑ دیتی ہے اور نظر نیک چمن کو گل و گلزار کر دیتی ہے۔

نفس انسانی حواس خمسہ ظاہری اور حواس خمسہ باطنی سے ادراک حاصل کرتا ہے یہ حواس قوت خیر کے ساتھ جو جذبہ اُبھارتے ہیں اس سے جو نظر پڑے گی نیک ہوگی اور قوت شر کے ساتھ جو جذبہ اُبھرے گا اس سے جو نظر پڑے گی وہ بد ہوگی۔

شرافت یہ نہیں کہ انسان نظر بد نہ لگائے کیونکہ یہ نظر بد تو کوئی جانور بھی نہیں لگاتا۔ شرافت یہ ہے کہ انسان کی جب نظر اُٹھے تو نیک نظر لگے۔ ایسے ہی لوگ نفس حیوانی کو تمام ظاہری حواس سے کنارہ کش کر کے حسن باطن سے نیک نظر کہلاتے ہیں۔ معاشرے کا المیہ ہے کہ نظر نیک نایاب اور نظر بد وافر لگتی ہے۔ ہلکے خون والے اور کم ہمت لوگ نظر بد کا آسانی سے شکار ہو جاتے ہیں۔ بد نظر کی قوت شر سے مرعوب ہوتے ہیں۔ چہرہ سرخ ہو جاتا ہے اُن کی گھورتی نظریں، پیوست ہو کر رنگ زرد کر دیتی ہیں یہاں تک کہ قوت واہمہ مغلوب ہو جاتی ہے۔ نظر بد سے کم سے کم اور زیادہ سے زیادہ نقصان ہو سکتا ہے۔ معاشرے میں عزت افزا زندگی گزارنے کیلئے بد نظر لوگوں سے غافل نہیں رہنا چاہیئے۔ جو افراد دُعاؤں، وظائف اور عبادات و صدقات سے غافل ہوتے ہیں وہ بد نظر لوگوں کا آسان ٹارگٹ ہوتے ہیں۔ بد نظر لوگ آسانی سے پہچان لئے جاتے ہیں۔ قدرتی نظام فطرت آگاہ کر دیتا ہے مگر یہ انسان کی اپنی کوتاہی اور ٹال مٹول نقصانات سے دوچار کر دیتی ہے۔ کیونکہ یہ روزمرہ کا معاملہ ہے اس لئے ضروری ہے کہ انسان اپنا دفاع اور علاج بھی روزمرہ کرے۔

حضور ختمی المرتبت حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حیات طیبہ کے دَور کا واقعہ ہے کہ حضرت سہیل بن حنیف گورے چٹے خوبصورت آدمی تھے۔ نہر میں نہا رہے تھے۔ حضرت عامر بن ربیعہ ادھر سے گزر رہے تھے انھوں نے حضرت سہیل کو دیکھا اور کہا" کیسا گورا چٹا آدمی اور گداز جسم ہے" یہ کہنا تھا کہ حضرت سہیل کو بخار چڑھ گیا اور گھر آ کر لیٹ گئے۔ حضور صلعم کو اطلاع ہوئی تو آپ عامر بن ربیعہ کے پاس تشریف لے گئے اور غضب ناک ہوتے ہوئے کہا" تم لوگ کیوں اپنے بھائیوں کو قتل کرتے ہو" تم کو چاہیئے تھا کہ ان کیلئے برکت کی دُعا کرتے۔

انسان میں جذبہ حمیت ہو تو وہ ظلم کرنے سے باز رہتا ہے۔ برائی اور بدی کو طبیعت ثانیہ نہیں بننے دیتا اور برائی و بدی بطور ملکہ راسخ نہیں ہوتی۔ یاد رہے انسان انسانی حیثیت میں مکارم اخلاق سے اور خیر و صلاح سے بہت قریب ہے۔

زمانہ قدیم سے اب تک سحر و جادو کی جتنی بھی خبیث سے خبیث تر اقسام ایجاد ہوئی ہیں اس کی بنیاد حسد اور آغاز نظر بد سے ہوتا ہے۔ اس سے بچنے کیلئے انسان کو اپنا روحانی مقام بلند تر کرنا چاہیئے۔ قرآن مجید فرقان حمید

کے علم کی روشنی اور اس کے روحانی فیوض و برکات سے تمام قسم کے معاملات بہتر ہو جاتے ہیں اور فیض کا دائرہ بھی وسیع ہو جاتا ہے اور روحانی قوتیں خود ہی مددگار بن کر فیض رساں بن جاتی ہیں۔

## نظر بد کا علاج:

نظر بد ایسی کھلی حقیقت ہے کہ جو نظر بد لگار ہا ہوتا ہے وہ بھی اس کو جانتا ہے اور جو اس کا شکار ہوتا ہے وہ بھی اس کو جان لیتا ہے۔ ہر انسان کا اوّل فریضہ تو یہ ہے کہ وہ اپنا تجزیہ کرے کہ اس میں یہ خصلت کس قدر موجود ہے اور دوسروں کو اپنے شر سے محفوظ رکھنے کی کوشش کرے اور بارگاہ الٰہی میں دُعا کرے کہ اس کے وجود میں ▪▪ جو ہر متحرک کرے جو نظر کو نیک کر دے۔ وہ لوگ جو نظر بد کا شکار ہیں اُن کیلئے درج ذیل عمل تجویز ہیں اور ہدایت ہے کہ اس سلسلے میں قرآن کریم کی آیات اور معصومین علیہم السّلام کی دُعاؤں پر ہی اکتفا کیا جائے۔

1- سورۂ الحمد، آیت الکرسی اور چاروں قل پڑھیں اور بعد ازاں یہ دُعا پڑھیں۔ **(اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ التَّامَّاتِ مِنْ كُلِّ شَيْطَانٍ وَّ هَامَّةٍ وَّ مِنْ كُلِّ عَيْنٍ لَّامَّةٍ)** یہ عمل نظر بد کا شکار فرد خود اپنے لئے بھی پڑھ سکتا ہے اور کسی نظر بد کے شکار فرد کیلئے بھی پڑھ سکتا ہے۔

2- سرکارِ رسالت مآب صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم نے فرمایا کہ اپنی اولاد کو اس دُعا کے ذریعے حتمی طور پر محفوظ رکھو۔ **(اَللّٰهُمَّ ذَا السُّلْطَانِ الْعَظِيْمِ وَالْمَنِّ الْقَدِيْمِ وَالْوَجْهِ الْكَرِيْمِ ذَا الْكَلِمَاتِ التَّامَّاتِ وَالدَّعَوَاتِ الْمُسْتَجَابَاتِ عَافِ فُلَانًا مِنْ اَنْفُسِ الْجِنِّ وَ اَعْيُنِ الْاِنْسِ)** لفظ فلانا کی جگہ نظر بد سے حفاظت جس کی مقصود ہو اس کا نام لے۔

3- ایسے افراد جو عربی نہیں پڑھ سکتے۔ وہ خصوصاً ورنہ ہر کوئی اسمائے الٰہی کے ذریعے بھی نظر بد کے اثرات سے محفوظ رہ سکتا ہے اور نجات پا سکتا ہے۔

**اسمائے الٰہی:** (ا) **يَا جَبَّارُ** روزانہ صبح و شام 226 بار پڑھے۔ (ب) **يَا مُذِلُّ** روزانہ صبح و شام 75 بار پڑھے اور سجدے میں جا کر دُعا کرے۔

4- وہ افراد جو اپنی نظر نیک اثر رکھنا چاہتے ہیں وہ کثرت سے **(يَا حَمِيْدُ)** کا وِرد کیا کریں۔ دُعا گو: قاری منیر حسین محمدی موبائل: 0300-4352315

## بچیوں کی شادی کیلئے

جن بیٹیوں کی عمریں حد سے گزر رہی ہوں۔ کہیں سے کوئی رشتہ نہ آئے تو قمر بازہرہ کے قرآن یا تثلیث میں لوح مقدسہ اسماء الٰہیہ معطی اور علیؑ کی لوح چاندی پر کندہ کر کے لڑکی اپنے پاس رکھے اور لوح مقدسہ کو سامنے رکھ کر تنہائی میں **(یَاعَلِیُّ) 110** مرتبہ اور **(یَامُعْطِیُ) 129** مرتبہ مع اوّل و آخر دُرود شریف **11,11** مرتبہ پڑھے۔ انشاءاللہ غیب سے سبب ہو جائے گا۔

لوح مقدسہ معطی

| | | | |
|---|---|---|---|
| 2 / م | 13 / ۲ | 12 / ۱۳ | 7 / ع |
| 11 / ۱۳ | 8 / ۱۷ | 1 / ۳۹ | 14 / ۷ |
| 5 / ۶۸ | 10 / ۱۱ | 15 / ۸ | 4 / ۴۲ |
| 16 / ط | 3 / ۴۱ | 6 / ۶۹ | 9 / ی |

لوح مقدسہ علیؑ

| ع | ل | ی | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۱ | ۶۹ | ۳۱ |
| ۲ | ۱۲ | ۲۸ | ۶۸ |
| ۲۹ | ۶۷ | ۳ | ۱۱ |

**نوٹ:** بریکٹ والے ہندسے نقش کی چال کے ہیں اصل نقش الوح میں یہ کونے والے ہندسے نہیں لکھے جائیں گے۔

بچیوں کے رشتوں کے سلسلہ میں رابطہ کریں۔ فون: **042-5717369**

ایم ایچ نقوی **UGF-84** لینڈ مارک پلازہ جیل روڈ لاہور۔

موبائل: **0332-4109369** ، **U.K. :0044-7818490326**

## صدری نقش (برائے بیرون ملک)

**طریقہ:** نوچندی جمعرات کو ساعت مشتری میں اگربتی جلائیں، مٹھائی سامنے رکھیں اور رجال الغیب پشت پر رکھ کر سورۂ اخلاص 313 مرتبہ پڑھ کر یہ نقش زعفران و عرق گلاب سے لکھیں۔ مٹھائی پر حضرت امام حسینؑ کی نیاز دیں۔ خود بھی کھائیں اور معصوم بچوں میں بھی تقسیم کر دیں اسی طرح سات یوم تک روزانہ نیاز دیں پھر نقش مبارک اپنے پاس رکھ لیں۔ انشاءاللہ اس نقش کے اثرات سات دن کے بعد شروع ہو جائیں گے۔ نقش مبارک یہ ہے

جبرائیل — بسم اللہ الرحمن الرحیم — اسرافیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| علیؑ حق ۱۲۲ے | مغیث رحیم ۱۳۵ے | حسنؑ حسینؑ ۱۳۲ے | رحمٰن کریم ۱۲۹ے |
| رحمٰن کریم ۱۳۳ے | حسنؑ حسینؑ ۱۲۸ے | مغیث رحیم ۱۲۳ے | علیؑ حق ۱۳۴ے |
| مغیث رحیم ۱۲۷ے | علیؑ حق ۱۳۰ے | رحمٰن کریم ۱۳۷ے | حسنؑ حسینؑ ۱۲۴ے |
| حسنؑ حسینؑ ۱۳۶ے | رحمٰن کریم ۱۲۵ے | علیؑ حق ۱۲۶ے | مغیث رحیم ۱۳۱ے |

وکفیٰ باللہ شہیدا محمد رسول اللہ

محمد اسد اللہ سلیمانی موبائل: **0346-7241487**

مکان نمبر 193، محلہ الٰہی بخش کالونی نزد برف والا کارخانہ جھنگ صدر

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

ایس ایم رضا (ماہر علم فلکیات)

2008 عیسوی — لَا یَعْلَمُ الْغَیْبَ اِلَّا هُوَ — ۱۴۲۹ ھجری

# نوروز عالم افروز

**تحویل آفتاب در برج حمل**

بروز 20 مارچ 2008ء 10 بجکر 49 منٹ قبل از دوپہر

بمطابق پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم (بروز جمعرات)

**اہم نظرات:** عاشر قران عطارد۔ عاشر قران زہرہ۔ عطارد تسدیس زحل۔ عطارد قران زہرہ۔ عطارد تثلیث مریخ۔ شمس تربیع پلوٹو۔ مشتری تسدیس یورانس۔ زحل تثلیث پلوٹو۔

عرض بلد 32-16N

طول بلد 75-10E

بادشاہ: عطارد
وزیر: زحل
سپہ سالار: مریخ
مشیر: قمر

نوروز عالم افروز 20 مارچ 2008ء 10 بجکر 49 منٹ قبل از دوپہر

حوت 8:57 — دلو 11:57 — جدی 18:53 — قوس 26:42 — عقرب 20:51 — میزان 12:36 — سنبلہ 8:57 — اسد 11:57 — سرطان 18:53 — جوزا 26:42 — ثور 20:51 — حمل 12:36

☉ 0 ♈ 0 — ♅ 19 ♓ 18 — ♀ 9 ♓ 01 — ☿ 7 ♓ 39 — ☊ 26 ♒ 09 — ♆ 23 ♒ 06

♃ 18 ♑ 39 — ♇ 1 ♑ 08

⊕ 8 ♐ 44

♂ 5 ♋ 44

☋ 26 ♌ 9 — ♄ 3 ♍ 16 R — ☽ 12 ♍ 3

**صدقات:** عقیق زرد، دال نخود، شکر، چاول، زرد رنگ، ہلدی، زرد کپڑا، سرسوں کا تیل۔

**خوراک:** زرد، زرد رنگ کے پھل، زرد میوہ جات، زرد رنگ کی مٹھائیاں۔

**نوٹ:** تحویل آفتاب کا وقت پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق ہے۔ بیرون ملک مقیم امامیہ جنتری کے قارئین نوروز کے پاکستانی وقت 10:49 سے 5 گھنٹے نفی کرلیں۔ تو گرین وچ ٹائم نکل آئے گا۔ اس وقت میں اپنے ملک کے سٹینڈرڈ ٹائم کو جمع یا نفی کرنے سے مطلوبہ نوروز کا وقت حاصل ہوجائے گا



# احکام نوروز



اس سال نوروز مورخہ 20 مارچ 2008ء بروز جمعرات بوقت صبح 10 بجکر 49 منٹ بمطابق 12 ربیع الاوّل ۱۴۲۹ ھجری اور چیت 2064 بکری ہوگا۔ بادشاہ سال مشتری، زعفرانی لباس تن کیئے، کندھے پر زرد دوشالہ لئے، تیر کمان تھامے، گھوڑے پر سوار تخت حکومت پر جلوہ افروز ہوگا۔

**زائچہ نوروز:** ارض پاک پاکستان کیلئے کافی پیچیدہ صورت حال کا مظہر ہے یوں تو زائچہ میں کئی ایک ستارے مقابلے کے گھر میں ہیں۔ مگر سب سے اہم بات زائچہ کے دوسرے گھر مریخ اور آٹھویں مشتری، پلوٹو کی پوزیشن خاص اہمیت کی حامل ہے۔ مریخ زائچہ میں فوج اور مشتری مذہبی اور جہادی تنظیموں کو ظاہر کر رہا ہے۔ جبکہ پلوٹو زیر زمین وخفیہ معلومات کا مظہر ہے۔ ان تینوں کا آپس میں مقابلے کی پوزیشن میں ہونا فوج اور مذہبی تنظیموں کے درمیان سارا سال مقابلے کی کیفیت کو ظاہر کر رہا ہے۔ جہادی تنظیمیں فوج کے خلاف اندرونی خانہ متحد ہونگیں۔ زائچہ میں مریخ اور مشتری دونوں منفی پوزیشن میں ہیں۔ فوج کا اس مقابلہ میں جانی و مالی دونوں طرح سے نقصان کا اندیشہ ہے۔ جبکہ جہادی تنظیموں کی شرح اموات بھی کم نہ ہونگی۔ سارا سال ملک میں غیر یقینی اور پیچیدہ صورت حال نظر آئے گی۔ حکومت ٹیکسوں میں مزید اضافہ کرے گی۔ برآمدات میں کمی ہوگی، غربت، افلاس اور بے روزگاری میں دن بدن اضافہ ہوگا۔ سٹاک مارکیٹ میں استحکام مشکل سے ہی نظر آئے گا۔ سارا سال ملک سیاسی طور پر اکھاڑے کی شکل پیش کر رہا ہے۔ ملک کی وزیر اعظم متوقع طور پر کوئی خاتون ہوسکتی ہیں۔ مگر صاحب اقتدار ہستی کو اپوزیشن کی شدید ترین مخالفت کا سامنا ہوگا۔ اس سال زرعی آلات واجناس ٹیکسٹائل اور کیمیکل کے شعبے کو خاصہ نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہے۔ شرح اموات میں اضافہ ہوگا بالخصوص سرحدی علاقوں میں۔ اس سال خوشبویات وکاسمیٹکس کا کاروبار کرنے والے افراد خاصہ منافع کما سکتے ہیں۔ خصوصی التماس ہے کہ اپنی عبادات میں ارض پاکستان کیلئے خصوصی دُعائیں کریں۔ پروردگار عالم پاکستان اور بالخصوص آپ سب کو اپنے حفظ وامان میں رکھے۔ آمین

**اہمیت نوروز:** حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام کے صحابی معلّیٰ ابن خنیس فرماتے ہیں کہ نوروز کے دن میں خدمت امام جعفر صادق علیہ السّلام کے گیا تو حضرتؑ نے اس دن کے بارے میں فرمایا کہ یہی وہ دن ہے کہ اہل عجم اس دن کی تعظیم کرتے ہیں اور اس دن ایک دوسرے کو تحفہ بھیجتے ہیں۔ حضرتؑ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے اس دن اپنے بندوں سے عہد و پیمان لیا ہے کہ اس کی وحدانیت کے ساتھ عبادت کریں اور اس کا شریک قرار نہ دیں۔ (۲) یہ پہلا دن ہے کہ آفتاب نے طلوع کیا۔ (۳) درختوں کو بارآور کرنے والی ہوائیں چلیں اور پھول اور شگوفے کھلے۔ (۴) حضرت نوحؑ کی کشتی نے طوفان کے بعد کوہ جودی پر قرار لیا۔ (۵) اُسی روز حضرت محمد صلعم پر نزول وحی کا آغاز ہوا۔ (۶) حضرت ابراہیمؑ نے اُسی روز کافروں کے بتوں کو توڑا تھا۔ (۷) اُسی دن بمقام غدیر خم ولایت امیر المومنینؑ علی ابن ابی طالبؑ کا اعلان ہوا تھا۔ (۸) اُسی دن قائم آل محمدؑ کا ظہور ہوگا۔ قائم آل محمدؑ دجّال کو کوفہ میں سولی دیں گے۔

## نوروز کی شرعی حیثیت

حضرات آئمہ معصومینؑ کے ارشادات اور اعمال سے ثابت ہے کہ اس دن کو آل محمدؑ نے اپنا دن فرمایا ہے 21 مارچ ۱۰ ہجری ۱۸ ذی الحجہ کی تاریخ وہ ہے جس روز حضورؐ نے مقام غدیر بموقعہ آخر ایک لاکھ چوبیس ہزار صحابہ کرام کے مجمع میں امام المتقین حضرت علی ابن ابی طالبؑ کو بحکم پروردگار بمفاد آیہ "یَا اَیُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَا اُنْزِلَ اِلَیْکَ مِنْ رَّبِّکَ" اپنا جانشین فرمایا تھا اور اتفاق سے اسی تاریخ سے حضرت امیر المومنینؑ نے ظاہری طور پر عنان حکومت اسلامیہ سنبھال کر دین حق کو فروغ بخشا تھا۔ ان وجوہ کی بنا پر آج کے دن خوشی منانے کا حکم دیا گیا ہے۔ خوشبو لگانے اور ایک دوسرے پر پانی چھڑکنے کو کہا گیا ہے۔ پانی چھڑکنے سے حیات نو کے پیدا ہونے کو قرآن مجید نے غیر مبہم الفاظ میں واضح فرمایا ہے۔ اِسی دن امام مہدی علیہ السّلام کا ظہور ہوگا۔ باقی آئمہؑ بھی اِسی دن رجعت فرمائیں گے۔

## آب نیسان

نوروز سے ۲۳ دن کے بعد نیسان کا مہینہ شروع ہوتا ہے جو تیس روز کا ہے۔ اس مہینہ میں جو پانی برستا ہے۔ اُسے آب نیساں کہتے ہیں۔ امام جعفر صادقؑ سے روایت ہے۔ کہ جو شخص اس پانی کو جمع کر کے اور اس پر سورۃ الحمد اور آیۃ الکرسی، چاروں قل اور سورۃ انا انزلنا کو ستر ستر مرتبہ، اللہ اکبر کو ستر اور ستر مرتبہ لا الٰہ الا اللہ اور ستر مرتبہ دُرود شریف پڑھے اور پھر اس پانی کو پیے۔ تو خداوند عالم اس کے دل کو نور اور روشنی اور فہم وفراست وبینائی سے بھر دے گا اور اسے تمام آفات وبلیات سے محفوظ رکھے گا۔ جو شخص سات روز تک صبح شام اس پانی کو پیئے گا تو اس کے جسم، ہڈیوں اور رگوں سے ہر قسم کے درد اور بیماریاں دور ہو جائیں گی۔ جس عورت کے لڑکا نہ ہوتا ہو وہ آب نیساں کو اس نیت سے پیئے تو خداوند عالم اس کو فرزند عطا کرے گا۔ اور یہ پانی پینے سے بانجھ عورت کی بفضل خدا گود ہری ہوگی۔ انشاء اللہ

زوار رضا جاوا

**مثال:** سوال: اسلام میں اہل تشیع کی اصلی حیثیت کیا ہے؟

| | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تخلیص | م | ز | ه | ب | ا | س | ل | ی | ن | ت | ش | ع | ک | ص | ج | ش |
| موخر صدر | ث | م | | | | ه | ک | ب | ع | ا | | س | ت | ل | ن | ی |
| نصف: | ث | | | | | ه | ی | ا | | | ش | ل | ر | ل | ن | ه |
| متصلہ: | ل | | | ں | | ا | ذ | | | س | ج | ب | ت | ح | س | ع |
| موخر صدر | | | | د | | ح | | | | | ص | ا | ص | ذ | ه | ا |
| نظیر ہم رتبہ | ب | ل | | | | ج | ت | ی | ب | ه | | | ل | ک | د | س |

جواب: بول مدح اہلبیت ل ر و س

بول مدح اہلبیت رسول

تشریح: (ص ض) ہم رتبہ۔ (ای ق غ) ہم رتبہ۔ (ب ک ر) ہم رتبہ۔

(1)- ض کا نظیرہ ل لیا۔ (2)- ق کا نظیرہ ه لیا۔ (3)- ک کا نظیرہ ر لیا۔ (4)- ه کا نظیرہ ق لیا۔ (ای ق غ) ہم رتبہ۔ ا کا نظیرہ س لیا۔

محتاج دعا: علی اکبر بازار قصہ خوانی پشاور۔ فون: 091-2566191

# قرآن پاک سے شوگر کا علاج



محتاج دعا: علی اکبر ٹی اینڈ جنرل سٹور بازار قصہ خوانی پشاور۔

اپنے استاد مرحوم میاں سلطان محمود علی قادری کا عطا کردہ عمل قارئین کیلئے پیش کر رہا ہوں۔

میں قرآن پاک کی جس سورۂ مبارکہ کا ذکر کرنا چاہتا ہوں وہ قرآن پاک کے تیسویں (۳۰) پارے میں سورۂ البروج ہے۔ **(والسّماء ذات البروج)** سے **(وَلَهُمْ عَذَابُ الْحَرِيقِ)** تک ۲۱ دن، ۲۱ بار روزانہ اوّل و آخر (۱۱-۱۱) بار دُرود شریف کے ساتھ پڑھیں تا کہ زکوٰۃ ادا ہو جائے۔ پھر اس کے بعد جو مریض آئے اس پر اوّل و آخر (۱۱-۱۱) دُرود شریف پڑھنے کے بعد یہی آیت مبارکہ ۳ بار پڑھ کر ۳ بار مریض پر سر سے پاؤں تک دَم کریں۔ یا پھر ایک بوتل پانی پر اوّل و آخر (۱۱-۱۱) بار دُرود شریف ۲۱ بار پڑھ کر پانی پر دَم کر کے دیدیں۔ تا کہ روزانہ تھوڑا تھوڑا کر کے پی لیا کرے۔ ہو سکے تو پانی پینے سے قبل، دَم کرنے سے قبل چیک اپ کروائیں تا کہ معلوم ہو۔ پھر دَم کروانے کے بعد، پانی چند دن پینے کے بعد دوبارہ چیک اپ کروائیں۔ تو مریض خود حیران ہو جائے گا۔ اگر مریض خود پڑھنا چاہے تو بعد از نماز عشاء مندرجہ بالا طریق پر پڑھے۔ روزانہ اپنے پاس گلاس میں پانی رکھ کر پانی پر بھی دَم کر کے پی لیا کرے اور خود پر بھی دَم کیا کرے۔

انشاء اللہ ادھر ۲۱ دن میں ذکات بھی ادا ہو جائے گی۔ مرض بھی جاتا رہے گا۔ عامل بن کر دُکھی انسانیت کی خدمت بھی کرے گا۔ آخر میں تمام احباب مومنین و مومنات دیگر حضرات سے دست بستہ التماس کروں گا کہ شفایابی کے بعد استاد محترم کی روح کو ثواب بخشنے کیلئے سورۂ فاتحہ ضرور پڑھیں۔ عمل کو قابو میں رکھنے کیلئے روزانہ ۳ بار اس کی پڑھائی کیا کریں۔ صحتیابی کے بعد بانی امامیہ جنتری کی مغفرت کیلئے ضرور دعا کریں۔

# قرآن پاک سے پولیو کا علاج

والدین کی تھوڑی سی غفلت، ناعاقبت اندیشی سے حسین معصوم پھولوں کو عمر بھر کا روگ رونا پڑتا ہے۔ ایسے معصوم بچوں کا علاج میں نے از روئے قرآن کیا۔ اللہ تعالیٰ نے اُنھیں شفاء دی۔ یقین جانیئے اُنھیں تندرست دیکھ کر سکون قلب ہوتا ہے۔ بے شک شفاء دینے والی اللہ تعالیٰ کی ذات ہے میری صرف کوشش ہوتی ہے بشرطیکہ بچہ چھوٹی عمر کا ہو۔ راہِ فی سبیل اللہ دَم کرتا ہوں۔ محتاج دعا: علی اکبر ٹی اینڈ جنرل سٹور قصہ خوانی بازار پشاور فون: 091-2566191

# بذریعہ جفر درست راستوں کا انتخاب

ایم غلام عباس اعوان

دنیا میں اکثریت ایسے لوگوں کی ہے کہ جن کے حواس ظاہرہ کو جو چیز بھلی لگتی ہے۔ وہ اس چیز کی باطنی مضمرات جانے بغیر اس کے حصول کی سعی میں لگ جاتے ہیں۔ اس چیز کے باطنی نقائص وعیوب کیا ہیں؟ اس کا ادراک ہم محض ظاہری علوم کی مدد سے درست نہیں کر پاتے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے!

شاید تم کو بری لگے ایک چیز اور وہ بہتر ہو تمہارے حق میں اور شاید تم کو بھلی لگے ایک چیز اور وہ بری ہو تمہارے حق میں اور اللہ جانتا ہے اور تم نہیں جانتے۔(سورۃ البقرہ آیت نمبر ۲۱۵)

چنانچہ واضح ہوا کہ محض قیاس وقیافہ سے کئے گئے ہمارے فیصلوں میں نقص اور سقم باقی رہتا ہے اور یہی ناقص فیصلے آگے چل کر ہمارے لیے ناکامیوں اور محرومیوں کا سبب بنتے ہیں۔ لہٰذا ضرورت ہے کسی ایسے مستند روحانی علم کی جو کسی امر کی پوشیدہ حقیقتوں کو آشکارا کرے۔

اس مقصد کیلئے ہم آئمہ معصومین علیہم السلام کے مقدس علم (علم الجفر) کا انتخاب پورے وثوق کے ساتھ کر سکتے ہیں۔ اس علم کی مشاورت سے ہم کسی امتحان یا نقصان میں پڑنے سے پہلے اس معاملہ کے خیر وشر سے آگاہی حاصل کر کے زندگی کو کامیابیوں کے قریب تر لا سکتے ہیں۔

مثلاً بچے کا رشتہ فلاں جگہ کرنا مناسب ہے یا نہ؟ روپیہ لگانے کا روبار میں کیا مفید ہے؟ بیرون ملک جانا ہوگا یا نہ؟ فلاں کو قرض دینا یا لینا کیسا ہے؟ فلاں چیز کی خرید وفروخت میں فائدہ ہے یا نہ؟ ذاتی کاروبار بہتر ہے یا ملازمت؟ فلاں عامل یا حکیم سے شفا ہوگی یا نہ؟ موجودہ پریشانی کا سبب اور حل کیا ہے؟ قسمت میں بڑا انعام ہے کہ نہیں؟ کونسا معدنی نگینہ مقدر کی گتھیاں سلجھا سکتا ہے؟ کونسا روحانی عمل میری زندگی کی کایا پلٹ سکتا ہے؟ فلاں مجھ سے دلی محبت رکھتا ہے یا نہ؟ زندگی میں عیش عشرت کا زمانہ کونسا ہوگا؟

الغرض اگر ہم تمام شعبہ ہائے زندگی میں جفر کے مشورہ کو معمول بنائیں تو تمام زیست کبھی نہ پچھتائیں۔ اب ہم علم جفر کا ایک بالکل آسان کلیہ اس یقین کے ساتھ پیش کرتے ہیں کہ اس قدر آسان جفر آپ کو کہیں سے نہیں ملے گا۔ بس سوال لکھئے۔ بسط حرفی کرلیں اور سات سات کی گنتی سے حروف مستحصلہ لیکر بامعنی الفاظ سے مربوط فقرہ بنائیں۔ انشاء اللہ مختصر مگر واضح جواب سے محظوظ ہونگے۔ مثالیں ملاحظہ فرمائیں۔

مثال نمبر(۱): یاعلیم: حشمت علی بن میراں ثقلین ظفر بن شمیم سے مخلصانہ محبت رکھتا ہے یا نہ؟

بسط حرفی: ح ش م ت ع ل ی ب ن م ی ر ا ن ث ق ل ی ن ظ ف ر ب ن ش م ی م س ی م خ ل ص آ ن ہ م ح ب ت ر ک ھ ت ا ہ ی ی ا ن ہ

سات سات کی گنتی سے حروف لئے: ی ن ف م ا ر ی

نفی امر (واللہ اعلم)

مثال نمبر(۲): یاعلیم: شبیر حسین بن جنت بی بی واقعی روحانی عامل ہے یا نہ؟

بسط حرفی: ش ب ی ر ح س ی ن ب ن ج ن ت ب ی ب ی و ا ق ع ی ر و ح ا ن ی ع ا م ل ہ ی ی ا ن ہ

سات سات کی گنتی سے حروف لئے: ی ب ع ی ی

عیبی (عیب دار) (واللہ اعلم)

اس طرح آپ بھی کسی عامل یا ڈاکٹر کے پاس جانے سے قبل حقائق جان سکتے ہیں۔

یاعلیم: کیا غلام عباس اعوان لاہور میں شائقین جفر سے ملاقات کیلئے ماہانہ دورہ رکھے تو مفید ہوگا؟

بسط حرفی: ک ی ا غ ل ا م ع ب ا س ا ع و ا ن ل ا ہ و ر م ی ں ش ا ی ق ی ن ج ف ر س ی م ل ا ق ا ت ک ی ل ی ی م ا ہ ا ن ہ د و ر ہ ر ک ھ ی ت و م ف ی د ہ و گ آ

سات سات کی گنتی سے حروف نکلے: م و ر ق ی ک ہ ہ م ا

موقر (معزز) کہے اہم

اُمید ہے قاعدہ آپ بخوبی سمجھ گئے ہونگے۔ مزید تفصیلات کیلئے رابطہ

سب آفس ہفت روزہ ایکشن گجر مارکیٹ نزد دفتر مارکیٹ کمیٹی جوہرآباد
ضلع خوشاب۔ فون: 0454-209131 موبائل: 0300-6011925 0333-6801653

**نوٹ:** بذریعہ جفر ہم سے ذاتی سوال حل کرانے کی فیس -/100 روپے فی سوال ہے۔ لاہور میں بالمشافہ ملاقات کے خواہش مند احباب فون پر وقت اور جگہ کا تعین کروا کر تشریف لا سکتے ہیں (ہر انگریزی ماہ کی 10,11 کا دورہ متوقع ہوتا ہے انشاء اللہ)

## تمام حمد و ستائش اُس خدا کیلئے ہے کہ جس کہ سوا کوئی دوسرا خدا نہیں ہے

# ارشادات امام جعفر صادق علیہ السلام

(برائے حاجات مومنین)

قارئین امامیہ جنتری! السّلام علیکم: 2007ء میں مومنین کیلئے ڈینگی فیور کا تعویذ امام حسن عسکریؑ شائع کرنے کا شرف آئمہ اطہار کے صدقہ سے حاصل ہوا۔ الحمدللہ مومنین نے اس تعویذ امامؑ سے بے حد فوائد حاصل کئے۔ 2008ء کی جنتری میں مولا کی عنایت سے مومنین کیلئے امام جعفر صادقؑ کے ارشادات مومنین کی مشکلات دُور ہونے کے واسطے پیش کرنے کا شرف حاصل کر رہا ہوں۔

(1) - امام جعفر صادقؑ نے فرمایا اگر دشمن سے ڈرتا ہے تو کیوں نہیں پڑھتا۔

(حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ) (سورۂ آل عمران آیت ۱۷۳)

(2) - صادق آل محمدؑ نے فرمایا اگر دشمن کے شر اور مکر سے ڈرتا ہے تو اس کلمہ سے پناہ کیوں نہیں حاصل کرتا۔ (سورۃ المومن آیت ۴۴)

(وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰهِ ط اِنَّ اللّٰهَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ)

(3) - اگر غم رکھتا ہے تو کیوں نہیں پڑھتا۔ (سورۃ الانبیاء آیت ۸۷)

(لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ)

(4) - اگر مال و دولت کی زیادتی چاہتا ہے تو کیوں نہیں پڑھتا۔

(مَاشَآءَ اللّٰهُ لَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ) سورۃ الکہف آیت ۳۹

(5) - ہر قسم کے جائز مقاصد حاصل کرنے کیلئے (دفتروں میں اپنے آفیسروں کو درخواست لکھ کر ترقی کیلئے دے سکتے ہیں) فرمایا امام جعفر صادقؑ نے جب تم کسی کو رُقعہ لکھو تو پہلے بغیر سیاہی کے قلم سے کاغذ پر لکھو۔

(بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلَآ اِنَّ اَوْلِیَآءَ اللّٰهِ لَا خَوْفٌ عَلَیْهِمْ وَلَا هُمْ یَحْزَنُوْنَ) (سورۂ یونس آیت ۶۲) پھر مطلب سیاہی سے پہ لکھو انشاء اللہ مقصد حاصل ہوگا۔ لاتعداد لوگ مستفید ہو چکے ہیں الحمدللہ

(6) - امام جعفر صادقؑ نے فرمایا جو روزانہ سو بار پڑھے وہ فقیری اور پریشانی سے بے دخوف ہو جاتا ہے اور ہمیشہ غنی رہتا ہے۔

(لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ)

# ڈینگی فیور کا علاج

تعویذ امام حسن عسکری علیہ السلام میں موجود ہے۔

(مومنین کے اصرار پر دوبارہ شائع کیا جا رہا ہے)

خدائے رحمان و رحیم کے گیارہویں معصومؑ امام حسن عسکری علیہ السلام نے کئی سو سال پہلے اس بخار کے علاج کا نسخہ دنیا کو عطا فرمادیا اس بخار کا علاج امام معصومؑ کے ایک تعویذ کے ذریعے سے ممکن ہے کئی مریض خدا کے فضل و کرم سے ناطق قرآن کے اس عطا کردہ تعویذ کے فیض سے شفایاب ہو چکے ہیں۔ تعویذ اس طرح سے بنائیں کہ پہلے پاک و طاہر لباس ہو پھر باوضو ہو کر قبلہ رُخ ہوں اور بسم اللہ پڑھ کر محمدؐ و آل محمدؐ پر دُرود و سلام بھیجیں اور پھر تعویذ تحریر کریں (یَا نَارُ كُوْنِیْ بَرْداً وَّ سَلَاماً عَلٰٓی اِبْرٰهِیْمَ) الانبیاء آیت ۶۹ تعویذ لکھنے کے بعد کالی ڈوری کے ذریعے یا کسی پاک کپڑے میں کر کے تعویذ مریض کے سر پر باندھ دیں اور مریض پر ستر مرتبہ سورۃ الحمد صبح دوپہر رات تین وقت پڑھ کر دَم کریں۔ صبح کے وقت صبح صادق میں جب روشنی نمودار ہو رہی ہو اور رات کا اندھیرا جا رہا ہو۔ دوپہر میں ٹھیک زوال آفتاب کے وقت اور رات میں یعنی ٹھیک مغربین کے وقت جب روشنی جا رہی ہو اور اندھیرا چھا رہا ہو۔ سورۃ الحمد پڑھنے کے بعد مریض کی شفایابی کیلئے دُعا کریں اور مریض کو روزانہ قرآن کریم کی تلاوت سُنائیں انشاء اللہ مریض بہت جلد شفا پائے گا اور بخار تو فوراً پیچھا چھوڑ دے گا۔ یہ تعویذ فی سبیل اللہ ہے جو مومن تعویذ بنانے میں وقت محسوس کریں وہ خاکسار سے فی سبیل اللہ تعویذ بنوا سکتے ہیں۔ السید ثمر عباس جعفری 0345-2370324 021-6673960

التماس سورۂ فاتحہ (والدہ مرحومہ سیّدہ قمر بیگم بنت سیّد زوار حسین) بفضل تعالیٰ اس کار خیر کا اجر و ثواب والدہ مرحومہ کیلئے مخصوص کیا۔ اللہ نصیب کرے۔

(7) - امام صادق آل محمدؑ نے فرمایا کہ جو شخص ان آیات کو لکھ کر دریا میں ڈالے اگر ایک ہفتہ میں اُس کا مطلب حل نہ ہو تو میں روز قیامت اُس سے شرمندہ ہوں۔

(نوٹ) پورے یقین کامل کے ساتھ باطہارت ہو کر پاک صاف کپڑے پہن کر خوشبو وغیرہ لگائیں قبلہ رُخ ہو کر لکھیں اور پاک سیاہی سے لکھیں اور صرف جائز مقصد کیلئے لکھیں بے جا ضرورت نہ لکھیں۔ (بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ بِسْمِ اللّٰهِ الْمَلِكِ الْحَقِّ الْمُبِیْنِ مِنَ الْعَبْدِ الذَّلِیْلِ وَ اَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ) عریضہ لکھنے کے بعد پاک مٹی میں کر کے دریا میں ڈالیں اور جب عریضہ ڈالیں تو یہ کہیں

(اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهِ الطَّیِّبِیْنَ وَصَحْبِهِ الْمَرْضِیِّیْنَ)

از قلم احقر العباد آغا ثمر عباس جعفری کراچی فون: 021-6673960, 0345-2370324, 0334-3252980




اَللّٰہُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط مَثَلُ نُوْرِہٖ کَمِشْکٰوۃٍ فِیْھَا مِصْبَاحٌ ط اَلْمِصْبَاحُ فِیْ زُجَاجَۃٍ ط اَلزُّجَاجَۃُ کَاَنَّھَا کَوْکَبٌ دُرِّیٌّ یُّوْقَدُ مِنْ شَجَرَۃٍ مُّبٰرَکَۃٍ زَیْتُوْنَۃٍ لَّا شَرْقِیَّۃٍ وَّلَا غَرْبِیَّۃٍ یَّکَادُ زَیْتُھَا یُضِیْٓءُ وَلَوْ لَمْ تَمْسَسْہُ نَارٌ ط نُوْرٌ عَلٰی نُوْرٍ ط یَھْدِی اللّٰہُ لِنُوْرِہٖ مَنْ یَّشَآءُ ط وَیَضْرِبُ اللّٰہُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ ط وَاللّٰہُ بِکُلِّ شَیْءٍ عَلِیْمٌ (سورۃ النور ایت ۳۵)

قرآن حکیم کی سورۂ مبارکہ "النور" کی آیت 35 بی بی سیّدہ فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا اور آئمہ معصومین علیہم السّلام کی شان میں نازل ہوئی جس میں **نُور خدا** کی تشبیح دی گئی ہے ظاہری رو سے خدا کے **نُور** کی تشبیح کسی شے سے ہو نہیں سکتی مگر سمجھنے کیلئے کوئی **نُور** ماننا پڑے گا تو **نُور** کی تشبیح چراغ سے ہے وہ بھی طاق میں رکھا ہوا کہ جس کی روشنی منتشر نہ ہو اس ہی چراغ کو حدیث کساء میں "ھُمْ فَاطِمَۃُ" کہا گیا اور مشکوۃ سے مراد بھی بی بی سیّدہ ہی ہیں۔ "مِصْبَاحٌ" سے حسنین علیہم السّلام اور شجرہ مبارکہ سے شجرۂ طوبیٰ و حضرت ابراہیم علیہ السّلام "لَّا شَرْقِیَّۃٍ وَّلَا غَرْبِیَّۃٍ" سے مراد باغ امامت کے وسط میں اور جلتا بھی ہے تو ایسے گھروں میں جہاں کے لوگ خدا کی عبادت کے سوا کوئی کام نہیں کرتے۔ "یَّکَادُ زَیْتُھَا" سے انکا کثرت علم اور "نُوْرٌ عَلٰی نُوْرٍ" سے مراد ایک امام بعد دوسرا امام اور "یَھْدِی اللّٰہُ لِنُوْرِہٖ" سے انہیں آئمہ سے ہدایت اور اُنکی محبت و ولایت مراد ہے۔

اس آیت مبارکہ میں ۵ پانچ مقامات پر **نُور** کا لفظ مستعمل ہوا ہے جو کہ بالکل واضح طور پر پنجتن پاک علیہم السّلام پر دلیل ہے اس آیہ مبارکہ میں مستعمل حروف نورانی کی تعداد 135 ہے۔ 135 عدد اسمائے حسنیٰ میں سے اسم **(یا مُسَھِّلُ)** کے ہیں اور یہی عدد بی بی سیّدہ فاطمہ سلام اللہ علیہا کے بھی ہیں اور اس اسم مبارک کی نسبت بھی بی بی سیّدہ سے ہے۔

اسمِ مبارکہ فاطمہ میں پانچ حروف ہیں ف ا ط م ہ اور ان پانچ حروف کا قلبی حرف ط ہے۔ حرف ط کو ملفوظی کیا تو ط ی حاصل ہوا۔ ط کے عدد قمری ۹ اور ی کے 10 کل 19 عدد حاصل ہوئے اور یہی عدد 19 بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اور پنجتن پاک علیہم السّلام کے اسمائے مبارکہ کے حروف پر محیط ہیں۔ عدد 19 دراصل حرف ط کی تقسیم ہے جو کہ بی بی فاطمہ کا قلبی حرف ہے۔ آیت مبارکہ سے مستخراج کئے گئے حروف نورانی کے اعداد قمری حاصل کئے جو "5567" ہوئے عدد 19 پر تقسیم کیا تو 293 پر پورا پورا تقسیم ہوا۔ 293 کا حاصل مستحصلہ نور اوّل حاصل ہوئے جس کے اعداد قمری بھی 293 ہیں اب مزید اس کا باطن دیکھا۔

کل میزان حروف باطن 222 ہوئے جنکا حاصل مستحصلہ "عَلِیٌّ وَلِیُّ اللّٰہ" ظاہر ہوا۔ اس سے زیادہ اظہار ممکن نہیں لہٰذا اسی پر اکتفا کیا ہے۔

| ظاہر | ن | و | ر | ا | ہ | ل |
|---|---|---|---|---|---|---|
| باطن | ون | او | ا | الف | اہ | ام |
| اعداد | ۵۳ | ۷ | ۱ | ۱۱۰ | ۷ | ۴۱ |

**تیاری لوح:** یہ نقش مثلث در مربع ذوالکتاب ہے جو کہ جفری نقوش کا سرتاج نقش کہلاتا ہے۔ نقش مربع میں آتشی چال سے آیہ مبارکہ کی تکسیر کی گئی ہے اور مثلث مجموعہ حروف نورانی (الۤر کھیٰعص طٰسۤ حمۤ قۤ نۤ) کے اعداد قمری 693 سے پُر کی گئی ہے۔ یہ لوح ہر ستارہ کے اوج و شرف میں ستارہ کی منصوبہ دھات کے مطابق تیار کی جاسکتی ہے۔ لوح تیار کرنے کے بعد 99 مرتبہ **آیت نُور** اور 693 مرتبہ حروف نورانی کا ورد کر کے دَم کریں۔ حامل لوح روزانہ 18 مرتبہ **آیہ نُور** اپنے ورد میں رکھے نقش بناتے وقت بخور سیارگان کو ملحوظ رکھیں۔

**فوائد:** یہ لوح خصوصاً جن بچیوں کی شادی نہ ہوتی ہو ان کیلئے سریع التاثیر ہے۔ **لوح نُور** صرف وہی عامل بنائے جو حروف نورانی کا عامل ہو۔

یامسھل — بسم اللہ الرحمٰن الرحیم — یامسھل

| | | | |
|---|---|---|---|
| اللہ نور السمٰوٰت الارض مثل نور | ویضرب اللہ | نور علی نور | یکاد زیتھا |
| 8 ۲۳۴ | 1 ۲۲۷ | 6 ۲۳۲ | |
| یھدی اللہ لنورہ | لاشرقیۃ ولاغربیۃ | کمشکوٰۃ فیھا مصباح المصباح فی زجاجۃ | من یشاء |
| 3 ۲۲۹ | 5 ۲۳۱ | 7 ۲۳۳ | |
| مبارکۃ زیتونۃ | یضیءُ ولولم | واللہ بکل شیء علیم | الزجاجۃ کانھا |
| 4 ۲۳۰ | 9 ۲۳۵ | 2 ۲۲۸ | |
| الامثال للناس | کوکب دُری | یوقد من شجرۃ | تمسسہُ نار |

نور اوّل — حیدر عباس بن رضیہ — نور اوّل

تحریر: عابد حسن علوی مکان نمبر 6، نئی لیبر کالونی نزد ورکرز ماڈل اسکول لیبر اسکوائر لانڈھی کراچی نمبر 34۔ موبائیل: 0333-3300913

# مقطعات قرآنی کا عمل

قرآن کریم میں مقطعات کا استعمال ایک معجزہ ہے اور یہ اسمائے محمدؐ ہیں ان ناموں سے ربّ کریم نے رسولؐ اللہ سے خطاب کیا ہے۔ قرآن کریم سے ثبوت مل جاتا ہے کہ یہ آنحضورؐ کے اسمائے مبارکہ ہیں جہاں جہاں یہ استعمال ہوئے ہیں انہی آیات میں اشارہ موجود ہے کہ ان مقطعات سے محمد مصطفیٰؐ مراد ہیں جیسے الرسول سے (الم)، الرسول سے (الر) المرسلین سے (المر) النبی سے نون اور یٰسین۔ طہ، ص، طس تو ویسے ہی اسمائے محمدؐ میں شامل ہیں۔

ان کی تعداد ۲۹ ہے مکررات گرا دیے جائیں تو چودہ بچ جاتے ہیں۔

**الم، المص، الر، المر، کھیعص، طه، طسم، طس، یٰسین، ص، حم، عسق، ق، ن۔**

ان میں سے حروف مکرر گرا دیے جائیں تو باقی چودہ حروف رہ جاتے ہیں جو حروف نورانی کہلاتے ہیں اور وہ یہ ہیں (ا ل م ص ر ک ھ ی ط س ح ق ن) بامعنی عبارت یہ بنتی ہے۔ **(صِرَاطُ عَلِیٍّ حَقٌّ نُمْسِکُهٗ)**

ہر حاجت جو در پیش ہو ان کی مدد سے روا ہوتی ہے۔ یہ نقش مبارک ہے پاس رکھو یا سائل کو دو۔ اس کے ساتھ چودہ روز تک حروف مقطعات کا ورد جاری رکھو۔ مقاصد میں کامیابی ہوگی۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔ **(اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ)**

ورد یہ ہے کہ دُرود شریف گیارہ بار۔ (یا ال م) چھ بار۔ (یا ال م ص) ایک بار۔ (یا ال را) پانچ بار۔ (یا ال م را) ایک بار۔ (یا کھیعص) ایک بار۔ (یا طاھا) ایک بار۔ (یا طا س م) دو بار۔ (یا یٰسین) ایک بار۔ (یا صاد) ایک بار۔ (یا حامیم) سات بار۔ (یا ع س ق) ایک بار۔ (یا قاف) ایک بار۔ (یا نون) ایک بار۔ **(اِقْضِ حَاجَتِیْ بِعَوْنِ اللّٰهِ تَعَالٰی)** اور دُرود شریف گیارہ بار۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ی | ھ | ک | ر | ص | م | ل | ا |
| ع | ی | ھ | ک | ر | ص | م | ل |
| ط | ع | ی | ھ | ک | ر | ص | م |
| س | ط | ع | ی | ھ | ک | ر | ص |
| ح | س | ط | ع | ی | ھ | ک | ر |
| ق | ح | س | ط | ع | ی | ھ | ک |
| ن | ق | ح | س | ط | ع | ی | ھ |

دُعائے مغفرت برائے: حاجی قریشی محمد حسین ہاشمی بھکر (مرحوم)

# آزمودہ اعمال و نقوش

**نقش برائے زیادتی علم:** جس بچے کا دل پڑھائی میں نہ لگتا ہو اور پڑھنے سے جی چراتا ہو تو اس نقش کو لکھ کر گلے میں ڈالیں اور پلائیں اور ساتھ حصول علم و حکمت کیلئے یہ آیت ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ پڑھ کر سینے پر دَم کریں۔ بارہا آزمودہ ہے۔ آیت یہ ہے کہ **(رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ وَیَسِّرْ لِیْ اَمْرِیْ وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِیْ یَفْقَهُوْا قَوْلِیْ عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَالَمْ یَعْلَمْ رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا)** ط

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲۹۰ | ۱۲۸۵ | ۱۲۹۲ |
| ۱۲۹۱ | ۱۲۸۹ | ۱۲۸۷ |
| ۱۲۸۶ | ۱۲۹۳ | ۱۲۸۸ |

برائے زیادتی علم

**نقش برائے مقبولیت:** جو کوئی چاہے کہ میں دنیا کی نظروں میں مقبول ہوں اور دشمنوں سے نجات چاہوں ہر میدان میں کامیابی ہو تو اس نقش کو لکھ کر دائیں بازو پر باندھیں۔ بارہا آزمودہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| حسیب ۹۹ | [illegible] ۹۹ | احمد ۹۹ |
| [illegible] ۹۹ | نذیر ۹۹ | رحیم ۹۹ |
| منیر ۹۹ | عزیز ۹۹ | بشیر ۹۹ |

برائے مقبولیت

**نقش برائے آسیب و جادو:** اگر کسی شخص پر آسیب و جادو کا بداثر ہو تو اُس کیلئے یہ نقش کرشمہ قدرت سے کم نہیں۔ میں قارئین کی خاطر اس راز دل کو عیاں کر رہا ہوں۔ اِس کی قدر کریں اور دُعاؤں میں یاد رکھیں۔ بارہا کا آزمودہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷۲۲۰۷ | ۷۲۲۰۲ | ۷۲۲۰۹ |
| ۷۲۲۰۸ | ۷۲۲۰۶ | ۷۲۲۰۴ |
| ۷۲۲۰۳ | ۷۲۲۱۰ | ۷۲۲۰۵ |

برائے آسیب و جادو

**نقش برائے ناف:** اگر کسی کی ناف ٹکانے پر نہ آتی ہو تو اس نقش کو لکھ کر گلے میں ڈالیں۔ جو ناف کے عین اوپر لٹکتا رہے لیکن شرط یہ ہے کہ پہلے ناف کو صحیح کیا جائے۔ بارہا آزمودہ ہے۔




**ہر قسم کی دَرد کیلئے:** جس کسی کے سر میں یا پیٹ میں یا جسم کے کسی حصّہ میں دَرد ہو تو دَرد والی جگہ پر اپنا ہاتھ رکھ کر گیارہ بار سورۃ الحمد شریف پڑھ کر اس جگہ دَم کریں۔ انشاء اللہ دَرد کو فوراً سکون ہوگا۔ بارہا آزمودہ ہے۔

**برائے گمشدہ مال:** اگر کسی کا مال چوری ہو گیا ہو اور چور کا بالکل پتہ ہی نہ ہو تو جہاں سے مال چوری ہوا ہو۔ اُس جگہ پہنچ کر سات مرتبہ بلند آواز سے لگاتار سات دن آذان دیں۔ تو چور مال کو واپس لے کر آئے گا۔ اگر مال واپس نہ آئے تو پھر چند ہی دن میں تمام حال معلوم ہو جائے گا۔ اگر مزید وضاحت طلب ہو تو بذریعہ جوابی لفافہ رابطہ کریں۔ روحانی عامل خرم مہدی ڈاکخانہ ربتہ خورد ضلع جھنگ

# نقش برائے آسیب و سایہ

محترم قارئین کرام! امامیہ جنتری سال 2008ء کیلئے ایک نقش آپ کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں جو کہ آسیب و سایہ کیلئے بہت مجرب ہے اور بارہا آزمودہ ہے۔ اس مقصد کیلئے یہ ہمیشہ میرے استعمال میں رہتا ہے۔ جو ضرورت مند قارئین خود بنانا چاہتے ہوں تو سب سے پہلے حروف ابجد کی زکوۃ نکالیں پھر اس کے بعد (۴۰) نقش روزانہ۔ ۴۱ دن تک لکھیں۔ پھر آخری دن یہ تمام نقوش آٹے میں لپیٹ کر کسی تالاب میں یا دریا میں ڈال دیں۔ جہاں مچھلیاں موجود ہوں۔ یہ اس نقش کی زکات ہوگی۔ اب آپ اس نقش کے عامل بن جائیں گے چاہے آپ خود استعمال کریں یا دوسروں کو لکھ کر دیں پورا اثر ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

| | | ۷۸۶ | | |
|---|---|---|---|---|
| جبرائیل | | | | میکائیل |
| یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ |
| یاحکیم | یاحکیم | یاحکیم | یاحکیم | یاحکیم |
| یامستطیع | یامستطیع | یامستطیع | یامستطیع | یامستطیع |
| یارحیم | یارحیم | یارحیم | یارحیم | یارحیم |
| یارحمٰن | یارحمٰن | یارحمٰن | یارحمٰن | یارحمٰن |
| اسرافیل | | | | عزرائیل |

۷۸۶

۱ ۲ ۳ ۴ ۵ ۶ ۷ ۸

دوسرے چھوٹے دائرے والے نقش کو اسمائے الٰہی والے نقش کے دوسری طرف لکھیں۔ اگر کسی مکان میں آسیب و سایہ کے اثرات ہوں تو مکان کی چاروں دیواروں پر یہ نقش چسپاں کر دیں۔ انشاء اللہ آسیب دُور ہو جائے گا۔ اگر کسی شخص پر آسیب کے اثرات ہوں اسی نقش کو دھو کر آسیب والے شخص کے منہ پر چھینٹیں ماریں اور تھوڑا پانی اس کے ہاتھ اور پاؤں پر ڈالیں۔ یہ عمل کچی زمین پر بیٹھ کر کریں تا کہ پانی زمین میں جذب ہو جائے اور روزانہ شام کو یہ فلیتہ جلائیں اور اس کا دھواں اپنی طرف کریں۔ فلیتہ یہ ہے۔

۱ ۴ ۴ ۸ ۸ ۹ ۹ ۔۔۔

علیقا۔ ملیقا۔ طلیقا۔ فرعون۔ ہامان۔ نمرود۔ شداد۔ ابلیس

ایسے سات فلیتے بنائیں اس پر سرسوں کا تیل لگائیں۔ پلیٹ میں آگ کے دو انگارے رکھیں اور اس پر فلیتہ رکھ دیں اور دھواں اپنی طرف لیں۔ انشاء اللہ آسیب دفع ہو جائے گا۔

محترم قارئین کرام! میں نے حتی المقدور ہر جز کی وضاحت کر دی ہے اگر پھر بھی کسی جز کی سمجھ نہ آئے تو خط بمع جوابی لفافہ سے رابطہ کر سکتے ہیں۔ اپنا معلوماتی زائچہ بنوانے کیلئے نام معہ والدہ اور تاریخ پیدائش اور اپنے ہر روحانی مسائل کا حل مثلاً لڑکیوں کی شادی، گھریلو نا چاقی، آسیب جادو، سایہ، دشمن پر غلبہ، مخالفین کی زبان بندی وغیرہ، خط مع جوابی لفافہ سے رابطہ کریں۔

سید فضل عباس نقوی، ڈاکخانہ مبارک پور تحصیل احمد پور شرقیہ ضلع بہاول پور
موبائل: 0300-7815241 فون: 062-2780105

# لوح شفاء

( قرآنی آیت کا مجرب نقش تمام امراض سے نجات )

(وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ)

ترجمہ: اور جب میں بیمار ہوتا ہوں تو وہی اللہ مجھے صحت بخشتا ہے۔ (الشعراء ۸۰)

اس دفعہ قارئین امامیہ جنتری کی خدمت میں ایک مجرب عمل لوح شفاء تمام امراض کے خاتمہ کے واسطے خاص تحفہ پیش کر رہا ہوں امراض چاہے آسیبی ہوں، یا سحری، یا بدموسمی ہوں۔ یہ نقش تمام بیماریوں کیلئے مجرب ہے۔

لوح شفاء مبارک کو نوروز عالم افروز کے بابرکت وقت، یا ہر ماہ شرف قمر یا سورج و چاند گرہن کے وقت تیار کر سکتے ہیں۔

**طریقہ:** عرق گلاب و زعفران عنبر کی رنگدار سیاہی سے سفید کاغذ پر تیار کرنا ہے۔ ایک نقش اپنے گلے یا بازو میں باندھ لیں۔ باقی ایک دو نقش پانی میں گھول کر نہار منہ پیتے رہیں فوراً فائدہ ہو جائے گا۔ خواتین و حضرات سب کیلئے یکساں مفید ہے۔

لوح شفاء

۷۸۶

یا حافظ

| وَاِذَا | مَرِضْتُ | فَهُوَ | يَشْفِيْنِ |
|---|---|---|---|
| ۹۲ | ۴۳۹ | ۷۰۹ | ۱۴۳۹ |
| ۴۴۸ | ۸۹ | ۱۴۴۲ | ۷۱۰ |
| ۱۴۴۱ | ۷۱۱ | ۴۴۷ | ۹۰ |

یا حفیظ

تحریر: شہزادہ منظور علی سمون رابطہ: صبح 10 تا 12
معرفت عبدالغنی سومرو، شوز ہاؤس، نزد سیرت النبی چوک، ضلع ٹنڈو محمد خان سندھ موبائل: 0333-2813704 فون: 02233-42945

# لڑکیوں کی جلد شادی کی خواہش

سُبْحٰنَ الَّذِیْ خَلَقَ الْاَزْوَاجَ كُلَّهَا مِمَّا تُنْۢبِتُ الْاَرْضُ وَمِنْ اَنْفُسِهِمْ وَمِمَّا لَا يَعْلَمُوْنَ (سورۂ یٰسین آیت ۳۶)

مع اوّل و آخر 11 مرتبہ درود شریف پڑھ کر او پر والی آیت 212 دفعہ روزانہ بعد نماز عشاء ایک وقت مقرر کر کے 40 روز تک بلا ناغہ پڑھیں۔

# طلسمات اور طب

طلسمات عجیبہ اور گنج طلسم کے بعد طلسمات اور طب قارئین امامیہ جنتری کی نظر ہیں تاکہ عوام الناس روحانیت اور طب دونوں سے فیض یاب ہوسکیں۔

## 1- گلہڑ گھیگھا گلے کا پھولنا:

بائیں بازو پر باندھیں۔ گلے میں ڈالنے کیلئے۔

| مطسہ | مطسہ |
|---|---|
| مطسہ | مطسہ |



**طبی نسخہ:** گلہڑ پتر اور کالی مرچ ہموزن سفوف تیار کرکے ہمراہ پانی ایک ماشہ صبح و شام کھائیں۔

مالش: دار ہلدی، ہلدی خورد، سہاگہ سفید ہموزن گھیکوار کے پٹھے پر چھڑک کر (سفوف) نیم گرم باندھیں ۷ یوم میں یا برابر ہوجائیگا یا ختم ہوجائیگا۔

بذریعہ پتال جنتر: بیج سفید دھتورہ تیل نکال کر لگائیں۔

## 2- نکسیر:

(۱)۔ طلسم لکھ کر باندھیں (طب طب مطب مطب طب طب مطب مطب)

(۲)۔ ناک سے سر تک بسم اللہ الرحمن الرحیم لکھیں۔

**طبی نسخہ:** اونٹ کے بال جلا کر مکھن میں ملا کر سنگھا دیں اکسیر ہے۔

## 3- برائے یرقان:

کورا کپڑا نیا ایک گز اُس پر پڑھ کر مذکورہ آیات دَم کریں اور مریض دن میں تین بار جسم پر ملے آہستہ آہستہ یرقان ختم ہوجائیگا۔

(۱)۔ ۷۰ مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم، ۷۰ بار سورہ فاتحہ، ۷۰ بار سورہ الناس، ۷۰ بار دُرود پاک ابراہیمی۔

| ۸ | ع | ۷ |
|---|---|---|
| ع | ۷ | ۸ |
| ۷ | ۸ | ع |

(۲)۔ طلسمی نقش کو ایسی جگہ لگائیں جہاں مریض دیکھتا رہے انشاءاللہ مرض جاتا رہے گا۔

**طبی نسخہ:** ریوند چینی ۲ تولہ، قلمی شورہ ۱ تولہ، نشادر ٹھیکری ۱ تولہ

سفوف بنا کر ایک ماشہ ہمراہ پانی صبح، دوپہر، شام۔

پرہیز: گرم، ترش، تری اور روسٹ تلی ہوئی اشیاء سے پرہیز، بیسن والی روٹی کا استعمال کریں۔ گوشت ہمہ قسم بند۔

## کالا یرقان:

مکھاں ۱ تولہ، مغز کرنجوا ۱ تولہ، زیرہ سفید ۲ ماشہ، برگ مغلیلاں (دیسی کیکر) ۲ ماشہ

پانی کیساتھ چنے کے برابر گولیاں یا درمیانہ کیپسول بھرلیں۔
خوراک صبح، دوپہر، شام ایک گولی ہمراہ پانی کم از کم ایک ہفتہ۔

## 4- بواسیر خونی و بادی، مجرب [illegible]:



(۱)۔ زکوٰۃ سوا کلو آٹا روٹیاں پکا کر مسجد میں دے اور پانچ روپیہ بھی بچوں میں بتاشے تقسیم کریں بائیں ہاتھ میں طلسم باندھیں۔

(۲)۔ طہارت کے وقت یہ عمل پڑھے رومی قاضی جی نے آپ کو سلام کیا ہے بے بے بواسیر آپ تشریف لے جاویں بلا تعداد تا طہارت پڑھیں۔

**طلسم بواسیر:**

اتوار کے دن صبح کے وقت لکھیں۔
زوال کے بعد کمر میں باندھ لیں۔




**طبی نسخہ:** بیٹھا جست ایک پاؤ لوہے کی کڑاہی میں ڈال کر پگھلائیں جب پانی بن جائے تو ہموزن ڈنڈا لوشادر ڈال کر گرم گرم ہی ملا کر جنگلی بیر برابر گولیاں بنالیں ایک گولی رگڑ کر مسوں پر دن میں دو بار لگائیں۔ انشاءاللہ سے ختم ہوجائیں گے۔ دو چمچ چھلکا اسپغول ہمراہ آدھا کلو نیم گرم دودھ استعمال کریں۔

## 5- داد [illegible]

(۱)۔ ایک ڈورہ لیں اور اُس میں تین گرہ لگائیں اس ڈورے کو داد کے نزدیک باندلیں ہر گرہ پر یہ پڑھیں (وَمَثَلُ كَلِمَةٍ خَبِيثَةٍ كَشَجَرَةٍ خَبِيثَةِ نِ اجْتُثَّتْ مِنْ فَوْقِ الْأَرْضِ مَا لَهَا مِنْ قَرَارٍ)

(۲)۔ سات بار سورۂ فاتحہ پاک مٹی پر دَم کرے مقامِ مالوف پر ملے انشاءاللہ شفا ملے گی۔

**طبی نسخہ:** گواپاؤڈر ۶ ماشہ، کیلومل ۳ ماشہ، ایڈوفارم ۳ ماشہ، نیلاتھوتھا ۳ ماشہ، گندھک ۳ ماشہ، ویزلین ۵ تولہ

اچھی طرح ملا کر دن میں ایک بار لگائیں۔ 4-5 گھنٹے بعد پوٹاشیم پرمینگنیٹ یا صابن نیم سے دھو کر ویزلین اکیلی لگائیں۔ 3 بار لگانے سے 15 سالہ مرض کو مکمل صحت ہوگی۔ انشاءاللہ **نوٹ:** اولاد نرینہ کیلئے دوائی و تعویذ میسر ہے

خادم پنجتن پاک تجمل حسین پیر محل ضلع ٹوبہ ٹیک سنگھ (پنجاب)
موبائل: 0300-6561889-789, 0333-4128131
E-mail: tajammal_Hussain@hotmail.com

# خدایا یہ کیسا مرض ہے جس کا علاج ہی کوئی نہیں؟
## (بھگندر، ناسور، فیسٹولا یا نواسیر ایک موذی مرض)

سید ابن مظفر شیرازی
ادارہ اصلاح عملیات وفیض روحانی
673-3-0-II گرین ٹاؤن لاہور
فون 042-5111015

بار الہا! مجھے اس قابل کر کہ میں آپ کے اس احسان عظیم کا شکر ادا کر سکوں۔ جو مجھے باب مدینۃ العلم کے صدقے علم کی صورت میں عطا ہوا اور میں علم کے نور سے آگاہی پا سکا۔ رب متعال کا ارشاد گرامی ہے کوئی مرض ایسا نہیں جس کی دوا نہ ہو۔ میں اپنے مرض کو لیکر جگہ جگہ گھوما۔ ملک بھر کے دوست حکماء، ڈاکٹرز، ہومیو ڈاکٹرز، عاملین کاملین وطبیب و سنیاسی حضرات نے اپنی طرف سے بہت کوششیں کر دیکھیں۔ مگر کامیاب نہ ہو سکے۔ خیال آیا شاید شفا نصیب میں نہ ہے۔ سرجن بضد تھے کہ اس کا آپریشن کروا دیا جائے۔ مگر آپریشن کا خوف پریشان کر رہا تھا کیونکہ میں تین نوجوانوں کو موت کے منہ میں جاتے ہوئے دیکھ چکا تھا۔ بھگندر، ناسور، فیسٹولا اور نواسیر ایک ہی نامراد مرض کے نام ہیں۔

ایسا موذی مرض جس کی وجہ سے انسان اپنی ہی ذات سے نفرت کرنے لگ جاتا ہے۔ دُعا ہے مولا سجادؑ بیمار کربلا کا صدقہ ہر فرد کو اس مرض سے محفوظ رکھنا اور اس کے جال میں پھنسے ہوئے میرے جیسے سینکڑوں مریضوں کو شفائے کاملہ سے نوازنا۔ آیئے دیکھیں یہ مرض آخر ہے کیا؟ ناسور مقعد (پاخانہ کرنے والی جگہ) کے اندر کی طرف اس کے ارد گرد یا سین کے اُوپر (سین مقعد سے لیکر ٹیسٹیکلز کے نیچے تک ایک چمڑے کی لکیر ہوتی ہے۔ مقعد کے اندر کی طرف ہو تو مریض کی تکلیف اور درد کی شدت کا اندازہ لگانا مشکل ہوتا ہے۔ ڈاکٹرز ہر چار گھنٹہ بعد (High Potency Tablet) کھانے کو دیتے ہیں۔ جس سے درد کو وقتی افاقہ ہو جاتا ہے۔ مگر معدہ، نظام انہضام اور قوت باہ کا بیڑا غرق کر دیتی ہیں۔ مقعد سے باہر اور سین کے اوپر جو ناسور ہوتا ہے اس کی درد بھی شدت سے ہوتی ہے۔ یہ دائیں طرف ہو تو دائیں ٹانگ، کمر، دایاں گردہ شدت سے درد کرتے ہیں اور ہر طرف کھچاؤ کی کیفیت رہتی ہے۔

یہ تکلیف ان افراد کو ہوتی ہے جنھیں پسینہ نہیں آتا۔ کیونکہ پسینہ آنے سے فاسد مادے خارج ہوتے رہتے ہیں اور اس طرح کی تکلیف نہیں ہوتی۔ جو لوگ گرم اور مرغن اشیاء زیادہ کھاتے ہیں انھیں بھی یہ تکلیف ہو سکتی ہے جو لوگ کم چلتے ہیں سیر نہیں کرتے، زیادہ تر بیٹھے ہی رہتے ہیں وہ بھی اس کا شکار ہو جاتے ہیں دائمی قبض کے مریضوں، زیادہ گوشت خور، موٹر سائیکل سوار اور ڈرائیور حضرات بھی اس موذی مرض کے شکنجے میں جکڑے جاتے ہیں۔ اس لئے کہ گہرا پیلا مواد اکثر رستا رہتا ہے۔ درد شدت سے ہوتا ہے۔

انسان ناپاک رہتا ہے۔ بار بار پٹی کرنا پڑتی ہے نماز، روزہ، تلاوت ممکن نہیں رہتی۔ کیونکہ ناپاکی اس کی اجازت نہیں دیتی۔

احتیاطی طور پر ہر طرح کی ثقیل اور مرغن اغذیہ سے پرہیز کرنا چاہیئے۔ گوشت خوری سے اجتناب کرنا چاہیئے۔ کوشش کریں کہ ناسور زدہ جگہ ٹھنڈی رہے کیونکہ یہ جگہ قدرتی طور پر گرم ہوتی ہے۔ دباؤ میں ہوتی ہے۔ مریض کو دن میں تین بار ڈیٹول ملے پانی میں کم از کم آدھا گھنٹہ بیٹھنا چاہیئے۔ تاکہ یہ جگہ ٹھنڈی رہے، زیادہ تر لیٹ کر وقت گزارا جائے۔ تاکہ اس جگہ پر دباؤ کم رہے۔

اس کا علاج بہت احتیاط طلب ہے (شفاء منجانب اللہ) بتصدق محمدؐ وآل محمدؐ شفاء ضرور ملے گی۔ ایک عدد تازہ تُماں لیں۔ کیونکہ سوکھا تُماں کام نہ کرے گا۔ (تُماں ایک انتہائی کڑوا چھوٹے خربوزہ کی شکل کا ہوتا ہے) اس کی کڑواہٹ روحانی طور پر وجود میں داخل ہو کر نا صرف فاسد مادوں کے اخراج کو یقینی بناتی ہے۔ بلکہ خون کو بھی صاف کرتی ہے جلدی امراض سے نجات ہوتا ہے پھوڑے پھنسیاں، گرمی دانے وغیرہ بھی نہیں نکلتے۔

تُماں حاصل کرنے کے بعد پہاڑی کیکر کے 41 کانٹے لیں۔ پہاڑی کیکر لمبی ٹہنیوں والا درخت ہوتا ہے۔ جو قبرستانوں، سڑکوں یا نہروں کے کناروں پر پایا جاتا ہے۔ جو خودرو ہوتا ہے اس کے کانٹے بہت خطرناک ہوتے ہیں۔ لہٰذا احتیاط سے اُتارنا ہونگے۔ ہر کانٹے پر ایک مرتبہ سورہ لقمان پڑھ کر دم کریں اور اس کانٹے کو تُماں کے وجود میں اُتار دیں۔ اسی طرح 41 کانٹے پڑھ کر اُتارنا ہوں گے۔ تُماں کے اندر جہاں مرضی کانٹا اُتار دیں۔ کسی ترتیب کی ضرورت نہ ہے۔ اس کانٹوں بھرے تُماں کو مریض کے اُوپر

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ / ۵۴۰۰۱ | ۷ / ۵۴۰۰۲ | ۲ / ۵۳۹۹۷ |
| ۱ / ۵۳۹۹۶ | ۵ / ۵۴۰۰۰ | ۹ / ۵۴۰۰۴ |
| ۸ / ۵۴۰۰۳ | ۳ / ۵۳۹۹۸ | ۴ / ۵۳۹۹۹ |

لٹکا دیں۔ اپنا زیادہ وقت مریض اس ثُماں کے نیچے ہی گزاریں۔ 11 دنوں کے بعد نیا ثُماں پڑھ کر لٹکائیں اور پرانا اُتار کر قبرستان میں دفن کردیں۔ 4 ثُماں پر عمل کیا جائیگا۔ سورۂ لقمان پانی پر دَم کر کے رکھ لیں۔ روزانہ نہار منہ مریض دو چار گھونٹ پی لیا کریں اور چند قطرے چہرے پر بھی مل لیا کریں۔ علاوہ ازیں سورۂ لقمان کا درج ذیل نقش مثلث خاکی دو عدد تیار کریں۔ اسے سرسوں کے تیل میں ڈال لیں۔ اس تیل کو روزانہ ناسور پر لگائیں جسم پر ملیں سر پر ملیں۔ دوسرا تعویذ پانی میں ڈال لیں۔ روزانہ رات کو دو چار گھونٹ پانی پی لیا کریں۔ بتصدق چہاردہ معصومینؑ کامل شفا ہوگی۔ اس نقش سورۂ لقمان کو پیٹ اور پیٹ سے نیچے ہر مرض کیلئے جبکہ بواسیر کیلئے بھی استعمال میں لاسکتے ہیں۔ لوح شفاالامراض اگر پاس ہو تو مریض کے گلے میں ڈال دیں نہ ہو تو ہمیشہ کی طرح ہم حاضر ہیں۔

مندرجہ بالا اعمال سے استفادہ کی اجازت عام ہے اس التماس کے ساتھ کہ اپنی خاص دُعاؤں میں مجھے محترم آغا افتخار حسین، بانیان، نگران، مضمون، نگاران و قارئین امامیہ جنتری کو ضرور یاد رکھیں۔

(مولا کریم آپ سب پر خصوصی کرم فرمائے۔ بتصدق محمدؐ و آلِ محمدؐ)

مضمون کے ہر جزد کی وضاحت کی گئی ہے پھر بھی وضاحت طلب امور کیلئے جوابی لفافہ سے رابطہ کرسکتے ہیں۔ دُعاگو: سیّد ابن مظفر شیرازی

ملاقات و فون کیلئے: بروز جمعہ 3 بجے تا 7 بجے شام بروز اتوار 11 بجے تا شام 7 بجے



# خواتین کے پوشیدہ امراض

گذشتہ تین برسوں میں قارئین امامیہ جنتری کیلئے ہیپاٹائیٹس بی، سی، بواسیر خونی و بادی، گردہ، مثانہ، پتہ کی پتھریوں کے نسخہ جات تحریر کر چکا ہوں۔ جس سے ہزاروں افراد شفایاب ہو چکے ہیں امسال میں خواتین کے پوشیدہ امراض سیلان الرحم (لیکوریا) احتباس الطمث (حیض کا بند ہونا) کثرت الطمث (حیض کی زیادتی) کے مجرب نسخہ جات تحریر کر رہا ہوں خواتین ان امراض کے علاج میں جھجک محسوس کرتی ہیں جسکی وجہ مرض بھیانک شکل میں نمودار ہوتا ہے حالانکہ یہ فوری توجہ طلب امراض ہیں۔

**سیلان الرحم:** بظاہر یہ معمولی مرض ہے مگر یہ مستورات کو اندر ہی اندر کھوکھلا کر کے دیمک کی طرح چاٹ جاتا ہے۔ مرض کی اہم علامات میں کمر درد، پٹھوں میں درد، سستی، تھکاوٹ، بھوک کا اڑ جانا، ماہواری درد کے ساتھ آنا، لیس دار رطوبت کا اخراج، خارش ہونا، پیشاب کی رنگت زرد ہونا شامل ہے۔

**نسخہ:** سنگجراحت، گل دھاوا، گل سپاری، مازو خشک (بے سوراخ) شب یمانی تخم ریحان، دانہ ہیل کلاں، بیخ حب الاس تمام ادویہ دس، دس گرام ورق نقرہ تین ماشہ قند سفید آٹھ تولے، (مقدار خوراک) پانچ ماشہ صبح، پانچ ماشہ رات ہمراہ دودھ۔

**نسخہ برائے احتباس الطمث (حیض کا رک جانا، نہ آنا)**

قلمی شورہ، جوکھار، ریوند چینی، زیرہ سفید، ریوند خطائی، بنڈال ڈوڈا، مجیٹھ، تمام ادویات ہموزن قند سفید تمام ادویہ کے وزن کے برابر

(مقدار خوارک) چھ ماشہ صبح، چھ ماشہ رات ہمراہ پانی

**نسخہ برائے کثرت الطمث (حیض کی زیادتی، استحاضہ)**

دم الاخوائن، اندر جو، بیخ انجبار، گیرو، کہربا شمعی، تخم سریالی، موچرس، گلنار، ناگ کیسر تمام ادویات ہموزن لیں۔

**مقدار خوراک:** تین ماشہ صبح، تین ماشہ رات ہمراہ پھٹے دودھ کا پانی

خواتین کے تمام پیچیدہ امراض کی مکمل وجوہات، علامات، علاج یعنی نسخہ جات پر منفرد **تحقیقی کتاب "امراض نسواں"** کا مطالعہ فرمائیں

(قیمت 120 روپے)

**مصنف۔ حکیم غضنفر مہدی** (بی کام، ایوارڈ یافتہ)

ایڈریس مطب

**رضا ہربل کمپلیکس** (رجسٹرڈ) حیدر روڈ اسلام پورہ لاہور

کتاب بذریعہ وی، پی بھی منگوائی جاسکتی ہے۔ **0333-4356949**

تحریر: لعل بخش قلندری روحانی عامل
P-505 قلندری چوک، گلی نمبر 7 نصیر آباد، فیصل آباد
پوسٹ کوڈ: 38900 فون: 041-8001254
موبائل: 0333-8147274, 0301-4243709

# نحس اکبر عدد 8 اور نحس ترین ستارہ زحل کا تعارف

جو بھی شخص علم الاعداد اور علم نجوم سے معمولی سی واقفیت بھی رکھتا ہے تو اس کو تجربہ ہوگا کہ عدد 8 نحس ترین عدد اور ستارہ زحل نحس ترین اور تحت یا تختہ کا ستارہ ہے۔ ایسے افراد جن کا ذاتی مفرد عدد 8 ہو یا نام کا کلی نمبر 8 ہو یا برتھ کلی نمبر 8 ہو یا جن کی پیدائش کسی بھی ماہ کی 8 تاریخ کو ہوئی ہو۔ وہ نحس ترین عدد 8 کے زیر اثر ہوتے ہیں۔ یا جن کی پیدائش 23 دسمبر سے 19 فروری کی تاریخوں کے درمیان ہوئی ہو تو ان کا حاکم ستارہ زحل ہوتا ہے۔ عدد 8 منحوس عدد ہے اور زحل پریشانیاں لانے والا ستارہ ہے۔

سرطان قمر والے، اسد شمس والے اور سنبلہ عطارد والے زحل کی ساڑھ ستی کا شکار ہیں۔ نحس ترین ستارہ زحل ایک برج میں ساڑھے سات سال قیام کرتا ہے۔ جس کو ساڑھ ستی کہتے ہیں۔ زحل جب ترقی دیتا ہے تو کمال تک پہنچا دیتا ہے۔ گویا زحل اور عدد 8 کی نحوست تباہ و برباد کر دیتی ہے۔ اللہ تعالیٰ سب کو ہر دُکھ درد اور پریشانی سے محفوظ رکھے۔ (آمین)

زحل کے اثرات کے متعلق ہر شخص جانتا ہے کہ یہ منحوس ستارہ ہے اور یہ زندگی کے اہم امور پر اثر انداز ہوتا ہے۔ دراصل یہ مخفی اور بعید الفہم شعاعوں سے زمین پر اثر انداز ہوتا ہے۔ ایک عام ٹیلی سکوپ سے دیکھا جاسکتا ہے جب یہ بلا واسطہ کرہ ارض پر اثر ڈالتا ہے تو یہ احتیاط، پرواہ اور برد باری پیدا کرتا ہے۔ خوش آئند اور امید دلانے والے حالات پیدا کرتا ہے۔ اس وقت انسان مسلسل نقصان میں رہتا ہے خرید و فروخت میں بھی نقصان اٹھاتا ہے۔ زحل کی بعض پوشیدہ شعاعیں انسان کی ان نازک حسوں کو بڑھاتی ہیں۔ جو حرکت میں جلد بازی اور ناقبت اندیشی لاتی ہیں۔ تخفیف اور کام میں ماندگی بھی اسی سے پیدا ہوتی ہے۔

اللہ تعالیٰ نے انسانوں کیلئے جہاں دُکھ اور پریشانیاں پیدا کی ہیں۔ وہاں ان دُکھوں اور پریشانیوں سے بچنے کیلئے علاج بھی عطا فرمایا ہے۔ زحل فلک ہفتم کا مالک ہے۔ یہ مقام جبریل ہے۔ اس کا متعلقہ دن ہفتہ ہے۔ فلک ہفتم خاکی مقام ہے۔ اس کا تعلق خاک سے ہے۔ اس لئے زمین سے متعلقہ تمام چیزوں پر اثر انداز ہوتا ہے۔

زحل زندگی کے اہم امور میں اثر انداز ہوتا ہے زحل کی نظرات قیام و بقاء کے معاملہ جات میں نہایت اہم تاثیر رکھتی ہیں۔ اگر یہ نظرات سعد ہوں تو درپیش معاملات کے استحکام اور پائیداری و بقاء میں ان کا بہت بڑا حصہ ہوتا ہے۔ یوں کہہ لیں کہ اس کی نظرات نہایت مستحکم مدد دیتی ہیں۔

جب زحل کسی سیارے سے 120 درجے کے فاصلے پر واقع ہو تو مکمل دوستی کی نظر یعنی نظر تثلیث قائم ہوتی ہے۔ یہ سعد ترین نظر ہوتی ہے اگر کسی سیارے سے 60 درجے کے فاصلے پر ہو تو نیم دوستی کی نظر تسدیس قائم ہوتی ہے۔ ان نظرات کی تاثیر ہر اس معاملے میں جہاں "استحکام و بقاء" بھی خیر و برکت کا ایک جز ہو بھرپور تر ہوتی ہے۔

تسدیس و تثلیث شمس و زحل۔ تسدیس و تثلیث زہرہ و زحل۔ تسدیس و تثلیث مشتری و زحل۔ تسدیس و تثلیث عطارد و زحل۔ تسدیس و تثلیث مریخ و زحل کے سعد اوقات میں بقاء ملازمت بقاء نکاح، استحکام منگنی و نسبت، استحکام تعلق، تحفظ زندگی و اعضائے بدن، قیام جائیداد، استحکام طلاق، استحکام خیر و برکت، تحفظ نحوست عدد 8 اور تحفظ نحوست ستارہ زحل کیلئے لوح استحکام تیار کی جاتی ہے۔

نحس ترین ستارہ زحل اور نحس ترین عدد 8 کی نحوست سے بچنے کیلئے روحانی تبرک لوح استحکام ایک متبرک تحفہ ہے۔

## لوح استحکام تیار کرنے کا طریقہ

نحس ترین ستارہ زحل کے موکل کا نام حضرت کسفیائیل ہے۔

اسمائے حسنیٰ میں سے ان کا ورد (یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ) ہے۔ جن کے اعداد 797 ہیں۔ نقوش میں خالی البطن نقش بہت ہی پُر تاثیر ہوتے ہیں لوح استحکام انہیں دو اسمائے حسنیٰ کے اعداد سے مثلث خالی البطن تیار ہوگی۔ خالی البطن مثلث پُر کرنے کا قانون یہ ہے کہ اعدادِ مستخرجہ کو 12 پر تقسیم کر کے خارج قسمت کو خانہ اوّل میں رکھیں اس کے دوگنے کو خانہ دوئم میں۔ تگنے کو خانہ سوئم میں رکھیں۔ اسی طرح آٹھوں خانے پُر کریں گے۔ تقسیم کرنے سے اگر باقی کچھ (کسر) بچے تو اسے خانہ ششم میں اضافہ کر لیں۔ درمیان والا خانہ خالی رہے گا۔ اس میں نام معہ والدہ اور مقصد لکھیں گے۔ اس طرح سے مثلث خالی البطن کی چال پوری ہو جائے گی۔ لوح استحکام تیار کرنے کیلئے

اسمائے الٰہی (یَا فَتَّاحُ، یَا رَزَّاقُ) کے اعداد 797 کو جب 12 پر تقسیم کرتے ہیں تو قادر یہ مطلق کے ذاتی نام "اللہ" کے اعداد 66 حاصل ہوتے ہیں۔ ربّ کریم کے اس ذاتی نام کی برکت نے جو اسم اعظم بھی ہے لوح استحکام کو بہت ہی زیادہ پُر تاثیر بنا دیا ہے۔ 797÷12 = حاصل قیمت = 66 = کسر بچی = 5 لوح استحکام کا مکمل عکس یہ ہے۔

اس میں کسی جمع تفریق یا ضرب کی ضرورت نہیں۔ یہ ہر پریشان حال شخص کو فائدہ دے گی۔ چاہے اُس کا برج اور ستارہ کوئی بھی ہو۔ بس درمیان والے خانہ میں اپنا نام معہ والدہ کا نام لکھنا ہے۔ مقررہ وقت تثلیث / تسدیس، شمس وزحل، مشتری وزحل، زہرہ وزحل، عطارد وزحل، مریخ وزحل میں اچھی ساعت میں چاہے سفید کاغذ پر زعفران سے یا مخلوط دھات پر کندہ کریں۔ (مقررہ شرائط کے ساتھ رجال الغیب کا خیال رکھتے ہوئے) اور ربّ کریم کی بارگاہ سے اس لوح کی برکت سے اپنی پریشانیوں سے نجات حاصل کریں۔ پرچہ ترکیب استعمال جوابی لفافہ بھیج کر مفت طلب کریں۔

| لوح استحکام | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | تثلیث تسدیس شمس وزحل |
|---|---|---|
| لمن الملک الیوم | یا فتاح یا رزاق | للہ الواحد القہار |
| | جبرائیل | |
| ۶۶ | ۵۳۳ | ۱۹۸ |
| ۳۳۰ | فلاں بن فلاں<br>سحر آسیب ، مؤکل سیاہ گان بیماری بے برکتی بندش دور ہو۔<br>عزت رزق صحت جائیداد ملازمت مال تعلقات میں<br>استحکام و برکت ہو بحق یا فتاح یا رزاق | ۲۶۴ |
| ۴۰۱ | ۲۶۴ | ۱۳۲ |
| ابوبوح | کسفیائیل | میمون سیاف الصحابی |
| طلوع | مطلبہ | سمعاوہ |

دُعا گو: لعل بخش قلندری روحانی عامل فون: 041-8001254

## بے اولاد حضرات کیلئے مجرّب عمل

عائل عابد حسین جاڑا

السلام علیکم! اس دفعہ امامیہ جنتری 2008ء کیلئے ایک نیا مجرب نقش بے اولاد حضرات اور خواتین کیلئے لے کر حاضر ہوا ہوں۔ مجھے یقین ہے اور آپ بھی یقین کریں آپ کو جو طریقہ بتا رہا ہوں اس پر عمل کریں اور پھر دیکھیں اللہ تعالیٰ بحق چہاردہ معصومینؑ کیسے آپ پر اپنا فضل و کرم فرماتا ہے۔ ویسے یہ نقش آپ نے اکثر کتابوں میں دیکھا ہوگا اور شاید یہ عمل بھی کیا ہوگا۔ جو طریقہ میں اپنے تجربے کی بنیاد پر آپ کو بتا رہا ہوں وہ یہ ہے پہلے آپ چہاردہ معصومین علیہم السلام کے ایام ولادت باسعادت دیکھیں۔ جس دن معصومؑ کی ولادت باسعادت کا روز ہو۔ اُس دن صبح سویرے اُٹھیں غسل کریں نماز ادا کرنے کے بعد مشک و زعفران سے دو عدد نقش تحریر کریں اُس کے بعد ایک تہہ کر کے بیوی کے بائیں بازو پر باندھ دیں اور دوسرا نقش شیشے کے برتن میں آب زمزم یا بارش کے پانی سے گھول کر رکھ لیں۔ یہ پانی روزانہ بیوی شوہر ایک ایک گھونٹ پی لیں۔ اس نقش کا پانی کم از کم ایک ماہ تک پیتے رہیں۔ جو نقش بیوی کے بائیں بازو پر باندھا ہے۔ وہ صرف ایام مخصوصہ میں اُتار کر رکھ لے۔ بعد میں پھر باندھ لیں۔ بچے کی ولادت میں 15 دن رہتے ہوں۔ تب یہ نقش بازو سے کھول لے اور بحفاظت رکھ لے۔ بچہ کی ولادت کے بعد نقش کو آٹے میں رکھ کر گولی بنا کر دریا میں بہا دے۔ یاد رہے صدقہ دے کر نقش کا استعمال کرنا ہے۔ جتنی توفیق ہو۔ کسی غریب مسکین کو دے دیں۔ یہ بھی یاد رکھیں کہ نقش لکھنے سے پہلے انتہائی عاجزی سے اللہ تعالیٰ سے بصدقہ اُس معصومؑ جس کا روز ولادت ہے۔ نام لے کر دُعا کریں۔ یا اللہ اس معصوم ہستی کا واسطہ جس کا آج روز ولادت ہے۔ مجھے بھی صاحب اولاد فرما۔ تیرے خزانہ قدرت میں کسی چیز کی کمی نہیں ہے۔ اوّل و آخر 5 مرتبہ دُرود شریف پڑھیں۔ یقین محکم رکھیں اِنشاءاللہ آپ صاحب اولاد ہو جائیں گے۔ اگر کوئی 3 شعبان یا 4 شعبان کو یہ نقش لکھے۔ تو یہ بھی خطا نہ کرے گا۔ کیونکہ 3 شعبان حضرت امام حسینؑ اور 4 شعبان حضرت غازی عباسؑ کی روز ولادت ہے۔

دُعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ بصدقہ چہاردہ معصومینؑ تمام بے اولاد حضرات کی جھولیاں بھر دے اور اپنی دُعاؤں میں مجھے بھی یاد رکھنا۔ نقش یہ ہے۔ میری طرف سے تمام قارئین امامیہ جنتری کو نقش لکھنے کی اجازت ہے۔ پھر بھی کسی صاحب کو میرے اس مضمون کی کسی جز کی سمجھ نہ آئی ہو۔ یا کسی صاحب کو لکھنے میں دُشواری ہو تو مجھ سے بذریعہ خط معہ جوابی لفافہ رابطہ کریں۔

### نقش

| هو هو هو هو هو هو هو هو |
|---|
| اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ |
| حَيٌ حَيٌ حَيٌ حَيٌ حَيٌ حَيٌ حَيٌ حَيٌ |
| قَيُّوم قَيُّوم قَيُّوم قَيُّوم قَيُّوم قَيُّوم قَيُّوم قَيُّوم |
| صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ آلِهٖ اَجْمَعِيْنَ |

بمقام و ڈاک خانہ جاڑا (براستہ کوٹ جائی) تحصیل پہاڑپور، ضلع ڈیرہ اسمٰعیل خان (صوبہ سرحد)

# جنات، آسیب، نظر بد؟ اور مریخ

تحریر و تحقیق
غلام رضا منتظری اعوان

مریخ کو انگریزی میں MARS کہتے ہیں جبکہ فارسی میں بہرام اور عربی میں احمر کہا جاتا ہے۔ احمر کے معنی سرخ کے ہیں۔ مریخ ستارہ ہے اور یہ آسمان پنجم پر طلوع ہوتا ہے۔ قریباً بیس ماہ میں افلاک کے بارہ بروج کا دورہ مکمل کرتا ہے ایک برج میں چالیس یوم قیام کرتا ہے۔ چاند کی ۲۸ منازل میں سے ہر منزل پر قریباً بارہ یوم تک قیام کرتا ہے مزاج آتشی ہے اور طبیعت گرم خشک رکھتا ہے۔ دائرۃ البروج میں برج حمل کا اور برج عقرب کا حاکم ستارہ ہے۔ منگل کے دن کا حاکم ہے۔ موکل کا نام عزرائیل ہے اور ورد موکل **یَا مَالِکُ یَا قُدُّوْسُ** ہے اور موکل کی تسبیح **(یا قہار یا قادر یا غنی یا عزیز یا واحد یا اللہ یا ودود)** ہے۔ علم الاعداد میں عدد 9 مریخ کا منسوبی عدد مانا جاتا ہے۔ جو کہ ناقابل تسخیر ہوتا ہے۔ دھات لوہا پوشاک سرخ منگلی زرد اور اس کا درخت صنوبر مانا جاتا ہے۔ علم الجفر میں ط، ی، ک، ل، مریخ کے منسوبی حروف ہیں۔

مریخ کو شجاعت، شقاوت (شقی القلب) خیانت بے خوفی، بے دھڑکی اور نشاط غلبہ بد مزاجی، سنگدلی، دشمنی، قوت، قحبہ خانوں اور زنا خانوں سے منسوب کیا جاتا ہے۔ قوائے انسانی میں، دورانِ خون، اعضائے تناسل، خون اور خون کی بیماریوں سے منسوبیت رکھتا ہے۔ جبکہ حواسِ انسانی میں صبر و برداشت، بردباری شجاعت، دلیری اور قوت سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جبکہ مرد میں قوت تولید اور مردانہ طاقت سے منسوب کیا جاتا ہے۔

کسی بھی فرد کے زائچہ میں مریخ کی نظرات صاحب زائچہ کی قوت مدافعت، قوت مردانگی (مرد کے زائچہ میں) ہمت شجاعت اور بہادری کو ظاہر کرتی ہے۔ جبکہ عورت کے زائچہ میں مریخ کی نظرات اور موجودہ پوزیشن مرد کو ظاہر کرتی ہے۔ (ہونے والا شوہر، مرد کے ساتھ تعلقات کی نوعیت اور پائیداری اور شادی کے بندھن کی مضبوطی کو ظاہر کرتی ہے) قوت ارادی اور دفاعی قوت کو۔ اس کے ساتھ ساتھ جہدِ مسلسل کرنے اور حالات سے مقابلہ کرنے کی صلاحیت کو ظاہر کرتی ہے۔ زائچہ میں مریخ کی نظرات صاحب زائچہ کی دفاعی پوزیشن قوت ہمت بہادری اور شجاعت کو ظاہر کرتی ہیں اگر زائچہ میں مریخ پہلے گھر، چوتھے، دسویں اور ساتویں گھر میں موجود ہو تو صاحب زائچہ منگلک کہلاتا ہے۔ یا اس نظر کو منگل یوگ کہا جاتا ہے۔ اگر مریخ مندرجہ بالا گھروں میں عقرب جدی حمل یا اسد میں موجود ہو تو منگل یوگ نہیں مانا جائے گا۔ منگل یوگ کی موجودگی مرد ہو یا عورت دونوں کو ازدواجی زندگی میں تلخیاں، پریشانیاں حتیٰ کہ جیون ساتھی کی موت تک کو ظاہر کرتی ہے۔ ایسا بھی دیکھا گیا کہ اگر ماں کے گھر میں (زائچہ کا چوتھا گھر) مریخ کا نحس قیام ہو تو ایسا فرد اپنی ہی ماں کا دشمن ہوتا ہے۔ دسویں گھر میں ہو تو (والد کا گھر) اپنے ہی والد کا دشمن ہوتا ہے۔

ہم اپنے اصل مقصد کی طرف آتے ہیں۔ جنات اور آسیب کی نظر کیوں ہوتی ہے؟ جنات کیسے قابو کئے جاتے ہیں اور نظر بد کیوں ہوتی ہے؟
انسانی وجود کے اِرد گرد ایک ہالہ مثلِ قوسِ قزح کے ہوتا ہے جسے اورا (AURA) کہا جاتا ہے۔ ساتوں ستاروں کے منسوبی رنگ سے یہ ہالہ کسی بھی فرد کے گرد اس کی پیدائش کے وقت موجود ستاروں کی نظرات اور اثرات سے تشکیل پاتا ہے (AURA) میں رنگوں کا تناسب ہی انسان کی سوچ قوت فہم و ادراک اور قوت حیات کے ساتھ ساتھ قوت دفاع کو بناتا ہے یہی وجہ ہوتی ہے ہر شخص جداگانہ نظریات اور فہم و ادراک کا حامل ہوتا ہے۔ یہاں کوئی کہے کہ جڑواں بچے پیدا ہوتے ہیں ان میں ایک وقت کی پیدائش ہونے پر جداگانہ سوچ کیسے ہوسکتی ہے؟ دو بچوں کی ولادت کے درمیان دس سے بیس بعض اوقات اس سے بھی زیادہ وقت کا فرق ہوتا ہے۔ چونکہ ستارے مسلسل حرکت میں رہتے ہیں اس لئے وقت کا یہ فرق دونوں بچوں پر مختلف طریقے سے اثر انداز ہوتا ہے۔ جب (AURA) میں سرخ رنگ جو کہ مریخ سے منسوب ہے۔ مریخ کی نحوست کی وجہ سے (AURA) میں سرخ کلر کی کمی ہوتی ہے۔ ایسے فرد کو نظر بد آسیب اور جنات کی نظرات سے واسطہ ہوتا ہے۔ میرے ذاتی مشاہدے میں یہ بات ہے کہ اکثر ایسے مریض جو اپنی تکالیف کا اظہار مریخ کی ساعتوں میں کرتے ہیں ان میں سے 90% مریضوں کے ساتھ جنات کے آسیب کے اثرات ہوتے ہیں۔ کچھ کے ساتھ یہ از خود قدرتی طور پر ہو جاتا ہے اور کچھ افراد کے ساتھ حاسدین اور مخالفین سفلی اور کالے علم کے ذریعے سے بدروحیں اور جنات چھوڑی گئی ہوتی ہیں۔ مریخ زہرہ اور شمس ان تین ستاروں کی ساعتوں میں اکثر سائلوں کے ساتھ میں یہ مشاہدات کئے۔ اگر آپ کی رگوں میں گرمی سینے پر بوجھ، سر میں مسلسل درد

جوڑوں اور گردن کے پٹھوں میں تناؤ اور کھچاؤ کی کیفیات ہوتی ہوں اور خصوصاً یہ کیفیات کسی خاص دورانیے سے ہوتے ہیں۔ رات کے کسی پہر میں یا دن کے کسی پہر میں وقت کے تسلسل کے ساتھ یہ کیفیات ہفتے عشرے میں کسی خاص دن اور خاص وقت پر ہونا۔ آسیبی نظرات اور کیفیات کو ظاہر کرتا ہے۔ بعض اوقات مریضوں میں عجیب و غریب حرکات سکنات دیکھنے کو آتی ہیں حتیٰ کہ کئی ایک تو حواس کھو بیٹھتے ہیں۔ مریخ آپ کے زائچہ میں آسیبی، جناتی، سفلی نظر بد اور کالے علم کے خلاف آپ کی مدافعتی نظام کو ظاہر کرتا ہے۔ (اس لئے کہ مریخ سرخ ستارہ آگ یعنی آتش کا ہے جنات چونکہ آتشی ہیں اور آگ سے ڈرتے ہیں۔ قدیم دور میں آگ یا روشنی کا ہمراہ ہونا یا لڑکی کو لوہے کا چھلا پہنانا یا بچے کے گرد لوہے کی چھری رکھنا اسی سلسلے کی کڑی ہے) یاد رکھیں مریخ زائچہ میں نحس ہو تو ایسے بچے یا فرد کو بہت جلد نظر بد لگتی ہے۔ برداشت اور صبر کی قوت کم ہوجاتی ہے۔ ایسا بھی دیکھنے میں آتا ہے کہ لڑکیاں جن پر زیادہ جلدی جنات کا اثر ہوتا ہے ان کے زائچہ میں مریخ کی سعد نظرات نہ ہونے کے برابر ہوتی ہیں۔ میں نے ایسے ملزمان جنہیں قتل کی سزا ہوئی اور انھوں نے قتل کیے تھے ان کے زائچہ میں مریخ انتہائی نحس تھا کا مشاہدہ کیا۔ ایسی خواتین کے زائچے بھی دیکھے جو کہ قحبہ خانوں اور بدقماشی کے گھناؤنے کاروبار سے وابسطہ تھیں ان کے زائچہ میں مریخ زائچہ میں جنس مخالف کے گھر میں نحس واقع تھا۔ ایسے افراد جنھیں میں نے ذاتی طور پر چوٹ لگنے اور ایکسیڈنٹ ہونے کی پیش گوئی کی انکے زائچہ میں آٹھویں اور چھٹے گھر میں ایسے افراد جنھیں قتل کیا گیا انکے زائچہ میں بارہویں اور آٹھویں گھر کی منسوبات کے حوالے سے مریخ کی ناقص نظرات کی موجودگی کا اشارہ دیا گیا تھا۔ مریخ کی کمزوری زائچہ میں ثابت ہوجانے پر کوئی فرد کس طرح سے اپنا علاج اور اپنا بچاؤ کرے۔ اس کے لئے اوّل تو مریخ کے صدقات دیئے جائیں۔ جن میں سرخ اجناس مثلِ دال مسور، دال لوبیا سرخ، سرخ کپڑا، حلال ذبیحہ مثلِ سرخ بیل بکرا مرغا اور سرخ جانور بروز منگل یا گائے کا سرخ گوشت دیا جائے۔ روحانی علاج میں مریخ کی الواح اور نقوش کارآمد ہوتے ہیں اس کے ساتھ ساتھ اگر کوئی پائے کا عامل جنات آسیب کو قابو کرسکتا ہو تو ان سے روحانی مدد لی جاسکتی ہے۔ لیکن یہ طریقہ بعض اوقات نقصان دہ ثابت ہوتا ہے۔ بہتر یہ ہے کہ مریض کے دفاعی نظام کو اتنا فعال بنایا جائے اور صدقات اور نقوش سے آسیب کو مریض کے جسم میں داخل ہونے سے روکا جائے تو یہ زیادہ اچھا ہوگا گو کہ یہ طریقہ کچھ وقت طلب ہے لیکن اس میں مریض کو عامل کی مار کٹائی اور اذیت کے ساتھ

۷۸۶

یَا اَللّٰهُ یَا مَالِکُ یَا قُدُّوْسُ

| ۸۱ | ۱۵۳ | ۲۷ |
|---|---|---|
| ۱۲۶ | یہاں نام اور مقصد لکھیں۔ | ۱۳۵ |
| ۵۴ | ۱۰۸ | ۹۹ |

یا اسرافیل یا سمسائیل ابو المحرز الاحمر

سللعطسللع سلعسع سلعطلع

ساتھ آسیب کے منفی اثرات سے تحفظ حاصل ہوتا ہے۔ میرے معمول میں مریخ کی الواح ہیں۔ جو آسیبی اور سفلی قوتوں کے ساتھ ساتھ مریخ کے ناقص اثرات کو دُور کرنے میں معاون ہوتی ہیں وہ میں چال کے ساتھ دے رہا ہوں۔ مریخ کے شرف یا اوج کے وقت میں یا مریخ کی سعد نظرات جو کہ زحل اور شمس کے ساتھ ہوں ان میں بنائی جائیں تو زیادہ فائدہ مند ہونگیں۔ آسیب جنات کی موجودگی کا فیصلہ آپکا عامل کرتا ہے۔ لیکن واضح ہو کہ آپ جس عامل سے وابسطہ ہیں وہ مخلص ہو اور خوف خدا اور انسان دوستی رکھتا ہو۔

تحریر و تحقیق: غلام رضا عسکری اعوان    آسٹرولوجی ہاؤس ہزنجف کیمپ نمبر۲ نواب شاہ سندھ فون: 0333-7014915

## رجال الغیب معلوم کرنے کا آسان طریقہ

نقوش لکھتے وقت یہ دیکھیں کہ رجال الغیب اس وقت کس طرف ہیں۔ اگر یہ سامنے ہونگے تو کام میں رکاوٹ ہوگی۔ اس لئے جب عمل کیلئے بیٹھیں تو ایسی طرف منہ کریں کہ رجال الغیب آپکی پشت پر ہوں۔ نیچے نقش میں سمت اور چاند کی تاریخیں درج ہیں۔





# نومولود کے اسلامی نام



**نوٹ:** اپنے بچوں کے نام اُن کے زائچہ پیدائش کے مطابق رکھنے کے خواہشمند حضرات اپنے بچے کی تاریخ پیدائش، جگہ پیدائش اور وقت پیدائش کے ساتھ بذریعہ ٹیلیفون یا جوابی خط سے رابطہ کریں۔ شیخ زوار رضا جاوا فون: 042-8484414, 7496611 موبائل: 0321-9477284 0300-9477284

## لڑکوں کے اسلامی نام — لڑکوں کے اسلامی نام

| نام | اعداد | مفرد عدد | نام | اعداد | مفرد عدد | نام | اعداد | مفرد عدد | نام | اعداد | مفرد عدد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ادراک علی | 336 | 3 | تفسیر حسین | 878 | 5 | خیرات علی | 1321 | 7 | سمسام حیدر | 423 | 9 | عصیب حسن | 290 | 2 |
| اصغی | 182 | 2 | تنزیل مہدی | 556 | 7 | خشان ہادی | 1021 | 4 | سربلند علی | 456 | 6 | علی افروز | 404 | 8 |
| اقدس علی | 446 | 5 | تاجدار عباس | 742 | 4 | دائم علی | 225 | 9 | شایان مہدی | 421 | 8 | عالی امجد | 179 | 8 |
| اِنتساب حیدر | 736 | 7 | تدبر حسین | 734 | 5 | داراب حیدر | 430 | 7 | شاہق حسن | 524 | 2 | علی زاد | 815 | 5 |
| اِمتنان حسن | 660 | 3 | تاثیر اکبر | 1334 | 11 | دیان نقوی | 231 | 6 | شعار حسین | 699 | 6 | علامت مہدی | 600 | 6 |
| اَشعار حسین | 700 | 7 | پاسبان حسن | 234 | 9 | دریز احمد | 274 | 4 | صون | 146 | 2 | غیور مہدی | 1275 | 6 |
| ابیض حیدر | 1035 | 9 | ثمر عباس | 873 | 9 | دلبر ہادی | 256 | 4 | صاعد عباس | 298 | 1 | غمام اقبال | 1215 | 9 |
| ارمغان مہدی | 1351 | 1 | ثقلان | 681 | 6 | ذریت حسن | 1428 | 6 | صائب | 163 | 1 | غماز | 1048 | 4 |
| اِقتدار مہدی | 765 | 9 | جرار حیدر | 626 | 5 | ذکاء باقر | 1174 | 4 | صانع علی | 321 | 6 | قدوی حسین | 228 | 3 |
| اقلیم حسن | 299 | 2 | جلال مہدی | 123 | 6 | ذمام احمد | 834 | 6 | صولت عباس | 659 | 2 | فراز مان | 379 | 1 |
| اِیقان علی | 272 | 2 | جاوداں حسین | 193 | 4 | ذہیب حسن | 835 | 7 | ضیافت حسین | 1481 | 5 | فرمان مہدی | 430 | 7 |
| بدر عباس | 339 | 6 | جلیس احمد | 156 | 3 | رحجان حیدر | 484 | 7 | ضارب علی | 1113 | 6 | فیض یاب حسین | 1031 | 4 |
| برار حسن | 521 | 8 | جواد رضا | 1015 | 7 | راقف علی | 491 | 5 | ضیاء مہدی | 943 | 7 | قامت عباس | 674 | 8 |
| باسم علی | 213 | 6 | حسام حسن | 227 | 2 | روحان علی | 375 | 6 | طہور علی | 330 | [illegible] | قوت حیدر | 728 | 8 |
| باذل حسین | 861 | 6 | حازم عباس | 189 | 9 | رامش مہدی | 603 | 9 | طباب مہدی | 81 | 9 | کلا محیدر | 313 | 7 |
| بسام اصغر | 1394 | 8 | حنان علی | 219 | 3 | زائر مہدی | 340 | 7 | طیب حسن | 139 | 4 | گوہر تاب | 634 | 4 |
| بصارت مہدی | 752 | 5 | حاذق حسین | 937 | 1 | زیب الحسنین | 228 | 3 | ظافر علی | 1291 | 4 | لطف مہدی | 178 | 7 |
| بلند اقبال | 220 | 4 | حبیب محمد | 114 | 6 | ذکاوت علی | 1237 | 4 | ظفر مہدی | 1242 | 9 | متوکل عباس | 629 | 8 |
| باسل عباس | 226 | 1 | خبیر مہدی | 874 | 1 | سباق حسین | 291 | 3 | ضیغم عباس | 1983 | 3 | مجیر عالی | 364 | 4 |
| تصور مہدی | 755 | 8 | خلعت عسکری | 1460 | 2 | سلمان حسن | 299 | 2 | علی دان | 165 | 3 | منقول حیدر | 448 | 7 |
| تبارک علی | 733 | 4 | خوبان حیدر | 284 | 5 | سفیر مہدی | 409 | 4 | علی اوج | 120 | 3 | معتقد حسین | 742 | 4 |

**نوٹ:** اپنے بچوں کو آفات ارضی وسماوی سے محفوظ کریں۔ ان کے نام کے انتخاب میں ہم فی سبیل اللہ تعاون کریں گے۔

## لڑکیوں کے اسلامی نام

## لڑکیوں کے اسلامی نام

| نام | اعداد | مفرد عدد | نام | اعداد | مفرد عدد | نام | اعداد | مفرد عدد | نام | اعداد | مفرد عدد |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ارادت بتول | 1044 | 9 | پائندہ بتول | 580 | 4 | روشن جبیں | 621 | 9 | طلا فاطمہ | 175 | 4 | کیاب بتول | 511 | 7 |
| التماس زہرا | 745 | 7 | پری وش | 518 | 5 | رُخام | 841 | 4 | طیبہ بتول | 464 | 5 | کونین فاطمہ | 271 | 1 |
| آبرو بتول | 647 | 8 | ثوبیہ بتول | 961 | 7 | رادیہ | 222 | 6 | عامرہ | 316 | 1 | کُلاو فاطمہ | 191 | 2 |
| اریکہ فاطمہ | 371 | 2 | ثبات فاطمہ | 1038 | 3 | زاہیہ | 28 | 1 | عبا فاطمہ | 599 | 5 | کحل زہرا | 271 | 1 |
| ادا زہرا | 219 | 3 | ثناء فضہ | 1506 | 3 | زیب زینب | 88 | 7 | عفت عاقلہ | 756 | 9 | گلفونہ | 1111 | 4 |
| اُمت الفاطمہ | 607 | 4 | ثوب فاطمہ | 643 | 4 | زریں | 267 | 6 | عروہ بتول | 719 | 8 | گل اندام | 146 | 2 |
| امتثال | 772 | 7 | جویریہ | 234 | 9 | زکاوت بتول | 872 | 8 | عشب | 372 | 3 | گیتی آرا | 642 | 3 |
| انشراح | 560 | 2 | جانانہ | 110 | 2 | زرقم فاطمہ | 482 | 5 | عروبہ | 283 | 4 | گل رُخ | 850 | 4 |
| آمیغہ | 1056 | 3 | حنا طہ | 73 | 1 | سحاب | 71 | 8 | عروج زہرا | 492 | 6 | لاجورد | 244 | 1 |
| امارت زہرا | 855 | 9 | حیا زہرا | 232 | 7 | سباحت | 471 | 3 | غزل زینب | 1106 | 8 | لائقہ | 206 | 8 |
| انتسام | 552 | 3 | مریم ناز | 316 | 1 | سریہ سکینہ | 419 | 5 | غالیہ | 1046 | 2 | لالہ رُخ | 866 | 2 |
| بلاغت فاطمہ | 1568 | 2 | حبیبہ فاطمہ | 162 | 9 | سیرت زہرا | 883 | 1 | غمخوار فاطمہ | 1982 | 2 | لبیبہ | 49 | 4 |
| بلند بخت فاطمہ | 1223 | 8 | حجاب بتول | 452 | 2 | سمارہ | 306 | 9 | غادہ | 1010 | 2 | مخیلہ | 685 | 1 |
| برجیس طاہرہ | 494 | 8 | خزیمہ فاطمہ | 797 | 5 | ساجیہ | 79 | 7 | غادیہ | 1020 | 3 | مراحم زینب | 358 | 7 |
| بریشم | 552 | 3 | خزینہ زہرا | 807 | 6 | شائستہ بتول | 1274 | 5 | غزال | 1038 | 3 | مژگان فاطمہ | 253 | 1 |
| بذل بتول | 477 | 9 | خلفاء بتول | 1539 | 9 | شبیہہ | 322 | 7 | فریحہ زینب | 844 | 7 | مسند زہرا | 367 | 7 |
| بخت زہرا | 1215 | 9 | خمرہ | 845 | 8 | شفیقن بتول | 1278 | 9 | فاتعہ | 586 | 1 | مہرور | 451 | 1 |
| برجیس قدر | 579 | 3 | خلعت فاطمہ | 1235 | 2 | شمائل | 441 | 9 | فسیحہ بتول | 601 | 7 | مایہ بتول | 494 | 8 |
| تصویر فضہ | 1591 | 7 | دل آرا | 236 | 2 | شیریں | 570 | 3 | فکاہت | 506 | 2 | مناب | 93 | 3 |
| تمکنت فاطمہ | 1045 | 1 | دیباج | 20 | 2 | صبیح | 110 | 2 | فلک قدر | 434 | 2 | مرقومہ بتول | 391 | 4 |
| تابندہ بتول | 900 | 9 | دُرِ شہوار | 716 | 5 | صبا بتول | 531 | 9 | فصاحت زہرا | 792 | 9 | مادحہ | 58 | 4 |
| تاجور | 610 | 7 | دُردانہ | 264 | 3 | صراط زینب | 369 | 9 | فاخرہ | 886 | 4 | مقدسہ | 209 | 2 |
| تانیا فاطمہ | 597 | 3 | داشاب فاطمہ | 443 | 2 | صورت زہرا | 909 | 9 | قرابت زہرا | 916 | 7 | نازاں بتول | 547 | 7 |
| تشبیب | 714 | 3 | رُطابہ | 217 | 1 | صفات فضہ | 1456 | 7 | قرط سکینہ | 454 | 4 | نایاب زہرا | 277 | 7 |
| تنزیلہ | 502 | 7 | رفاہت | 686 | 2 | صحیفہ بتول | 631 | 1 | قدومہ | 155 | 2 | نداز ہرا | 268 | 7 |
| تاثیر فضہ | 1996 | 7 | راعنہ بتول | 764 | 8 | طریرہ فاطمہ | 559 | 1 | قباز ہرا | 316 | 1 | نزاکت بتول | 916 | 7 |
| پیان فاطمہ | 238 | 4 | روا زہرا | 418 | 4 | طرب زہرا | 424 | 1 | قائلہ | 206 | 8 | نگار | 271 | 1 |



# درختوں کے ذریعے شخصیت شناسی

مرسلہ: عدیلہ بابر رضوی
کراچی

برطانوی دست شناس الزبتھ ولسن کو علم قیافہ (شخصیت شناسی) میں بھی کمال حاصل ہے۔ ان کی تحقیق کے مطابق مختلف تاریخوں میں پیدا ہونے والے افراد میں مخصوص درختوں جیسی خصوصیات پائی جاتی ہیں۔ الزبتھ ولسن نے قدیم علم سے استفادہ کرتے ہوئے شخصیت شناسی کیلئے ایک ایسا جدول مرتب کیا جس کی مدد سے کوئی بھی قاری اپنی تاریخ پیدائش کے اعتبار سے خود سے منسوب درخت سے واقف ہوسکتا ہے اور اسی نسبت سے اپنی شخصیت کی مثبت و منفی خصوصیات سے واقفیت ہوسکتی ہے۔ الزبتھ ولسن کا مشورہ ہے کہ جب آپ اپنی شخصیت سے منسوب درخت معلوم کرلیں تو بہتر ہے کہ آنگن میں وہی درخت لگالیں اور اس کی مناسب دیکھ بھال کرتے رہیں۔ الزبتھ ولسن کا کہنا ہے کہ ایسا کرنے اور درخت کی قربت سے آپ کی شخصیت کو جلا ملے گی اور آپ کی خصوصیات نکھرتی چلی جائیں گی۔

## درخت اور اُن کی خصوصیات

**سیب (Apple) ، اہم خصوصیات:** محبت کرنے والا

آپ کی شخصیت جاذب اور متاثر کن ہے۔ آپ کے گرد متناطیسیت کا ہالہ دوسروں کو آپ کی طرف متوجہ کرنے پر مجبور کرتا ہے۔ مہم جوئی، ہرجائی پن اور حساسیت آپ کی صفات ہیں۔ آپ کے نزدیک چاہے یا چاہے جانے کے بغیر زندگی فضول ہے۔ آپ کی زندگی کا ایندھن محبت ہے۔ آپ آج کی دنیا میں رہنا پسند کرتے ہیں۔ تخیلاتی مزاج کے علاوہ لاپرواہی بھی آپ کی عادات میں سے ایک ہے۔ آپ سائنسی رجحان بھی رکھتے ہیں۔

**صنوبر، چیڑ (Fir) ، اہم خصوصیات:** پُراسراریت

آپ کی ضدی اور موڈی طبیعت کی وجہ سے آپ اپنی راہیں عموماً خود طے کرنا پسند کرتے ہیں۔ اس کے باوجود آپ خوش خلق اور ہمدرد ہیں۔ آپ کی پسند اور ذوق بہت اعلیٰ ہے اور آپ حسن کے درمیان گھرے رہنا چاہتے ہیں۔ آپ کی جبلی وجاہت اور توقیر کی وجہ سے لوگ آپ سے حسد کرنے لگتے ہیں۔ آپ باصلاحیت، مضبوط قوت ارادی کے مالک ہیں اس کے باوجود کہ آپ کے حاسدوں اور دشمنوں کی تعداد زیادہ ہے تاہم آپ کے دوستوں کی تعداد بھی کم نہیں۔

**دیودار (Elm) ، اہم خصوصیات:** عظیم المرتبت

آپ کی شخصیت اعلیٰ مرتبت، خوش مزاج، رحم دل اور سخی ہے۔ آپ قناعت پسند ہیں اور آپکی خواہشات اور مطالبات بہت محدود ہیں لیکن آپ غلطی معاف کرنے کے قائل نہیں ہیں۔ آپ ایک وفادار، ایماندار اور مخلص دوست ثابت ہوسکتے ہیں لیکن تعلقات میں حاکمیت کا اظہار آپ کی جبلت میں شامل ہے۔ بسا اوقات آپ اپنے مخالفین کی تعداد میں اضافہ کرسکتے ہیں۔ جب آپ من مانی کے ذریعے دوسروں پر اپنی رائے مسلط کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔

**سرو، شمشاد (Sypress) ، اہم خصوصیات:** وفاشعاری

آپ کی شخصیت رجائیت پسند اور اُمید پرستانہ ہے۔ کج بحثی اور دخل در معقولات آپ کی منفی خصوصیات ہیں۔ اچھے اور بُرے حالات میں آپ اُمید کا دامن ہاتھ سے نہیں چھوڑتے۔ آپ کیلئے ضروری ہے کہ مناسب دولت حاصل کریں اور دوسروں کو دیئے ہوئے تحائف کی سند بھی محفوظ رکھیں۔ دولت کی کمی اور دوسروں کی احسان فراموشی کی وجہ سے اس بات کا شدید احتمال ہے کہ آپ زودرنج اور غصہ ور ہوکر دوسروں کے احساسات اور جذبات کو پامال کرنے لگیں۔ آپ جذبہ محبت اور شوق سے سرشار ہیں اور بہت محبت کرنے والے ہیں لیکن آپ کو مطمئن کرنا ہر کس و ناکس کے بس کی بات نہیں۔

**سفیدہ، درخت تبریزی (Poplar)**

**اہم خصوصیات:** متلون مزاج

آپ بہترین منتظم ہیں، فنکارانہ صلاحیتیں اور فلسفانہ رجحان رکھتے ہیں۔ آپ میں تصویر کے دونوں رُخ دیکھنے کی صلاحیت ہے جو آپ کی متلون مزاجی کو مہمیز کرتی ہے۔ آپ میں تنہا پسندی کا رجحان بھی بدرجہ اتم موجود ہے۔ آپ کو دھوکہ دیا جائے تو آپ بدترین دشمن ثابت ہوسکتے ہیں۔ آپ حد درجہ قابل اعتبار اور مخلص ہیں اور اپنی ذمہ داریوں کو احسن طریقے سے پورا کرتے ہیں جبکہ کسی بھی معاہدے کی پاسداری کی پابندی بھی کرتے ہیں۔

**دیار، صنوبر (Sedar) ، اہم خصوصیات:** بلند حوصلہ، خود اعتمادی

آپ کی خوبصورتی بسا اوقات آپ کے چہرے بشرے سے ظاہر نہیں ہوتی لیکن آپ اندرونی طور پر بہت خوبصورت ہیں۔ آپ بلند حوصلہ اور خود اعتماد ہیں لیکن آپ عدم اعتمادی رکھنے والوں کو حقارت کی نظر سے دیکھتے ہیں۔ آپ میں حالات سے نمٹنے کی بھرپور صلاحیت موجود ہے اور آپ اپنی منزل کا تعین خود کرنے کے عادی ہیں۔ آپ جفاکش اور رجائیت پسند ہیں۔ آپ سچی محبت کیلئے بہت دیر تک انتظار کرسکتے ہیں اور وقت کے کھیل کو سمجھنے کی صلاحیت بھی رکھتے ہیں۔

**اننناس (Pine) ، اہم خصوصیات:** انفرادیت

آپ صرف موافق دوستوں کے ساتھ اور ایسے ہی ماحول میں رہنا پسند کرتے ہیں آپ چست و چالاک اور صحت مند ہیں۔ آپ عملی اور قابل اعتماد بھی ہیں۔ آپ کی بے تکلفی اور بے ساختگی دوسروں کو اپنی طرف متوجہ اور مائل کردیتی ہے اور آپ بہترین ساتھی بھی ثابت ہوتے ہیں۔ آپ اعلیٰ ذوق اور اقدار کے مالک ہیں لیکن اعلیٰ صفات دیکھ کر آپ بہت جلد محبت میں گرفتار ہوجاتے ہیں۔ آپ کا جذبہ محبت بہت جلد بھڑک اُٹھتا ہے اور یہ جوش بہت جلد ٹھنڈا بھی ہوجاتا ہے اور آپ کی عدم دلچسپی ظاہر ہونے لگتی ہے۔ اس خصوصیات کی وجہ سے محبت کے معاملات میں آپ کو بہت سی ناکامیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔

**بید مجنوں (Weeping Willow)**

**اہم خصوصیات:** افسردہ مزاجی

آپ خوبصورت ہوسکتے ہیں لیکن آپ کی پُرملول طبیعت آپ کی شخصیت کو دوسروں کے سامنے معمہ بنائے رکھتی ہے۔ واضح طور پر آپ کی شخصیت وجدان سے

بھرپور ہے اور آپ سفر اور حسن کے دلدادہ ہیں۔ آپ خوابوں کی دنیا میں رہنے والے اور کچھ سنکی، متلون مزاج اور بے چین طبیعت رکھتے ہیں۔ اس کے باوجود آپ مخلص اور قابل اعتماد ہیں۔ آپ کو اپنی محبت کے حصول میں بہت سی ناکامیاں دیکھنا پڑیں گی تاوقتیکہ آپ کو ایسا جیون ساتھی نہ مل جائے جو آپ کو سہارا دے سکے جس کے آپ متلاشی ہیں۔

**لیموں (Lime) ، اہم خصوصیات:** ضدی

ضدی ہونے کے باوجود آپ جلد پسیج جانے والے اور نرم مزاج بھی ہیں اور اپنے دوستوں اور ساتھیوں کیلئے بڑی سے بڑی قربانی دینے سے بھی دریغ نہیں کرتے۔ آپ بہت باصلاحیت ہیں لیکن اپنی ہٹ دھرمی کی وجہ سے اپنے خوابوں کو شرمندہ تعبیر ہونے سے خود ہی روکے رکھتے ہیں۔ آپ وفاشعار ہیں لیکن آپ حسد کا شکار بھی ہو سکتے ہیں اور اپنی محبت کو آسانی سے ترک کرنے والے نہیں ہیں تاہم اس بات پر یقین رکھتے ہیں کہ قدرت نے جو کچھ آپ کو دیا ہے بھی آپ کا حصہ تھا اور آپ اسے قبول بھی کر لیتے ہیں۔

**شاہ بلوط (Oak) ، اہم خصوصیات:** طاقت

آپ جرأتمند، مضبوط، کٹھور، سنگدل، خودمختار اور سمجھدار ہیں اور تقریباً یہی خصوصیات شاہ بلوط کی ہیں جس کی جڑیں بہت گہری اور مضبوط ہوتی ہیں جب آپ فیصلہ کر کے ڈٹ جاتے ہیں تو پسپا نہیں ہوتے۔ جب آپ کو کسی چیز کی اشد ضرورت ہوتی ہے تو آپ اسے حاصل کر کے رہتے ہیں۔ آپ کی عمدہ صحت آپ کا ہر محاذ پر ساتھ دیتی ہے اور آپ اپنے مقاصد میں کامیاب رہتے ہیں۔ آپ حقیقت پسندی سے ہر وہ چیز حاصل کر لیتے ہیں جس کی آپ کو خواہش ہے۔

**فندق، بُندق (Hazelnut) ، اہم خصوصیات:** غیرمعمولی

آپ کی شخصیت پسندیدہ اور شہرت یافتہ ہے۔ آپ بھرپور تاثر دینے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ معاشرتی مقاصد میں عموماً آپ کلیدی حیثیت رکھتے ہیں تاہم آپ ایک موڈی اور حاسد عاشق بھی ہو سکتے ہیں لیکن جب ذمہ داری قبول کرتے ہیں تو آپ درگزر سے بھی کام لیتے ہیں اور اپنے آپ کو محبت میں مخلص اور وفاشعار ثابت کر دیتے اور جب چاہتے ہیں افہام و تفہیم سے بھی کام لیتے ہیں۔ سمجھ بوجھ کا مظاہرہ کرنے کے ساتھ بعض اوقات جب آپ شیطانیت پر اُتر آتے ہیں تو مدمقابل کو متزلزل کرنے کیلئے آپ کے چند الفاظ ہی کافی ہوتے ہیں۔

**سماک [illegible] (Rowan) ، اہم خصوصیات:** حساسیت

آپ جاذب نظر، خوش اخلاق اور خوش لکھ ہیں۔ بہت سی اعلیٰ صفات کے باوجود آپ میں خود پرستانہ جذبات نہیں پائے جاتے اس کے برعکس آپ جب بھی انکسار سے کام لیتے ہیں تو آپ کی شخصیت کی متلون طبیعت میں اضافہ ہو جاتا ہے۔ آپ فنکارانہ رجحان رکھتے ہیں اور بہترین جمالیاتی ذوق کے حامل ہیں۔ اچھے لوگوں کی صحبت اور زندگی سے پیار آپ کی فطرت کا ایک حصہ ہے۔ آپ خودمختار ہونے کے باوجود بسا اوقات دوسروں پر بھی انحصار کرتے ہیں تاہم محبت کے مقابلے میں آپ جذبات کی گرم جوشی کے اظہار کے موقع پر اپنی زندگی کو اُلجھنوں میں گھسیٹ لیتے ہیں۔ محبت میں ایک دفعہ چوٹ کھانے کے بعد آپ اس کی کسک کو کبھی نہیں بھولتے۔ دشمن کو معاف کرنا بھی آپ کی فطرت میں شامل نہیں۔

## میپل، جنس آج یا جنس افرا (Maple)

**اہم خصوصیات:** خودمختاری

آپ عملی انسان ہونے کے ساتھ ساتھ تخیلاتی دنیا میں بھی پاؤں پسارے رہتے ہیں آپ کی شخصیت غیرمعمولی ہے اور بہترین حافظے کے ساتھ آپ عمدہ ذہن کے بھی مالک ہیں۔ آپ مستقل مزاج، متکبر اور نئے تجربات کی خواہش رکھتے ہیں۔ ان صفات کے باوجود آپ میں جھجک اور شرم کا عنصر ضرورت سے زیادہ ہے۔ بسا اوقات آپ بوکھلاہٹ کا شکار ہو جاتے ہیں۔ آپ میں کچھ ایسی خامیاں بھی ہیں جس کی وجہ سے آپ کی ازدواجی زندگی میں پیچیدگیاں پائی جاتی ہیں۔ آپ کے غرور اور ہٹ دھرمی کی وجہ سے آپ پر کوئی رائے مسلط کرنا ممکن نہیں۔

**اخروٹ (Walnut) ، اہم خصوصیات:** ولولہ انگیزی

آپ کی شخصیت خودخیز اور غیرمعمولی ہے۔ آپ ہمہ جہت شخصیت کے مالک ہیں۔ ان خصوصیات کی موجودگی میں کوئی بھی اندازہ نہیں لگا سکتا کہ آپ کا اگلا قدم کیا ہوگا۔ اپنے مقاصد کے حصول میں آپ کا رویہ جارحانہ اور بے رحمانہ ہو سکتا ہے اس کے باوجود آپ وسیع النظر اور عالی مرتبت بھی ہیں آپ اپنے موقف پر ڈٹے رہنے کے عادی ہیں اس لئے آپ ایک مشکل رفیق ثابت ہو سکتے ہیں۔ آپ کی شخصیت قابل ستائش ہے لیکن آپ کو بہت کم پسند کیا جاتا ہے۔

**[illegible] شاہ بلوط (Chestnut) ، اہم خصوصیات:** وفاشعاری

آپ انتہائی جاذب نظر ہو سکتے ہیں۔ آپ پیدائشی سیاست کار ہیں اور آپ کی خوداعتمادی آپ کی کامیابیوں کی ضمانت بنی رہتی ہے جس سے آپ اپنے مخالفین کو قائل کرنے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ آپ زندگی میں ایک بار محبت کے قائل ہیں اس لئے محبت کے چناؤ میں کم ہی غلطی کر سکتے ہیں لیکن درست رفیق کی تلاش میں آپ بہت وقت گنوا چکے ہوتے ہیں نیز آپ کی حسن انصاف بہت تیز ہے اور آپ انصاف کرنے میں بہت کم غلطی کرتے ہیں۔

## دیودار یا زیتونی قبیلہ (Ash)

**اہم خصوصیات:** بلندنظری

آپ کی شخصیت غیرمعمولی طور پر پسندیدہ ہے اور بہت پُرجوش اور زندہ دل بھی، تاہم آپ تنقید برداشت نہیں کرتے اور بعض اوقات اسے اپنی انا کا مسئلہ بنا لیتے ہیں۔ آپ بلند حوصلہ اور ذہین ہیں اور مستقبل کے خطرات سے نمٹنے کی صلاحیت رکھتے ہیں ساتھ ہی آپ قابل اعتماد اور وفادار عاشق بھی ثابت ہو سکتے ہیں۔ ان خصوصیات کے باوجود آپ کو اپنے احساسات اور جذبات پر حد درجہ کنٹرول ہے اور بسا اوقات آپ دل کے بجائے دماغ سے فیصلہ کرتے ہیں۔ آپ معاہدوں کی پاسداری کے قائل ہیں اور رفیق حیات سے وفادار رہتے ہیں۔

**ممرز، آلوش (Hornbeam) ، اہم خصوصیات:** عالی ذوق

آپ کو قدرت نے عمدہ حسن عطا کیا ہے اور اپنے حسن کی نگہداشت بھی عمدگی سے کرتے ہیں۔ آپ انا پرست ہیں اور بعض اوقات اپنے آپ کو نا قابل اعتماد ثابت کر بیٹھتے ہیں تاہم آپ متوازن زندگی گزارتے ہیں۔ آپ کو نہایت جذباتی رفیق کی تلاش رہتی ہے لیکن کبھی کبھی آپ اپنے آپ سے بھی مطمئن نہیں ہوتے اس لئے اپنی

ازدواجی زندگی میں اُلجھنوں کا شکار رہتے ہیں۔ آپ کی قوت متخیلہ بہت تیز ہے اور محبت کے جوش میں آپ ایسے خیالی محبوب کو تلاش کرنے لگتے ہیں جس کی صفات غیر معمولی ہوں۔ خیال پرستی آپ کے دُکھوں میں اضافے کا سبب بنتی ہے۔

**انجیر (Fig) ، اہم خصوصیات:** حساسیت

آپ عمدہ فہم وادراک کے مالک ہیں اور خودمختاری پر یقین رکھتے ہیں۔ آپ خواہشات سے لبریز ہوسکتے ہیں لیکن اپنے آپ کو متنازعہ شخصیت بنانا پسند نہیں کرتے۔ آپ کو جانوروں سے بھی محبت ہے اور آپ کو زندگی سے بھی پیار ہے۔ آپ کے نزدیک آپ کا خاندان سب سے زیادہ اہمیت رکھتا ہے۔ آپ کی ہردلعزیزی کی وجہ سے آپ کو "سماجی تتلی" کہنا مناسب ہوگا۔ آپ کی حس مزاح بہت عمدہ ہے اور آپ پُرتعیش زندگی گزارنا پسند کرتے ہیں۔ آپ زندگی سے لطف اندوز ہونے کی صلاحیت رکھنے کے ساتھ اپنے ساتھیوں کو بھی خوش رکھنے کا ہنر جانتے ہیں۔

**شیتل، پدماک، سندر (Birch)**

**اہم خصوصیات:** تلقینی، الہامی

آپ پُرجوش، خوش اطوار، خوش وضع، منکسر المزاج اور یاروں کے یار ہیں ساتھ ہی اعتدال پسند بھی۔ آپ فحاشی سے سخت نفرت کرتے ہیں اور کسی بھی جذبے یا شے میں زیادتی پسند نہیں کرتے۔ آپ کو قدرتی مناظر اور قدرتی حسن بہت متاثر کرتا ہے لیکن آپ میں جذبوں اور اُمنگوں کی کمی ہے اور آپ الہامی مزاج رکھتے ہیں۔ آپ کی قوت متخیلہ بھی بہت تیز ہے اور آپ زندگی سے لطف اندوز ہونے کے گُر بھی جانتے ہیں۔

**زیتون (Olive) ، اہم خصوصیات:** حاکمیت

زیتون کی طرح آپ سورج کی حرارت سے لطف اندوز ہوتے ہیں اور جذبات کی گرمی میں گھرے رہنے کی شدید خواہش رکھتے ہیں۔ آپ ٹوٹ کر محبت کرنے والے شخص ہیں۔ آپ زندگی کے تمام معاملات میں جارحیت اور تشدد کو سخت ناپسند کرتے ہیں اور رحم دل بھی ہیں۔ آپ دانشور لوگوں میں اُٹھنے بیٹھنے اور عمدہ کتابیں پڑھنے میں خوشی محسوس کرتے ہیں اور بھرپور زندگی گزارتے ہیں۔

**بتولہ، زان (Beech) ، اہم خصوصیات:** تخلیقی

آپ اپنے علاوہ اپنے اردگرد کی چیزوں کے ظاہری حسن کی بہت دیکھ بھال کرتے ہیں۔ آپ کی زندگی بہت منظم ہے اور آپ میں قائدانہ صلاحیتیں بھی موجود ہیں۔ آپ کا مستقبل اور مالی حالات آپ کے اختیار میں ہیں۔ عملی زندگی میں آپ کا نظم وضبط، آپ کی آزادی اور تخلیقی صلاحیتوں کو جلا بخشتا ہے۔ آپ مادیت پرست ہیں اس کے باوجود آپ مناسب عفوودرگزر سے کام لیتے ہیں اور بہترین ازدواجی زندگی گزارتے ہیں۔

**وسعت رزق کیلئے:** جب بھی گھر داخل ہوں گھر والوں پر اس طرح سلام کریں (سَلَامٌ عَلَيْكُمْ) اگر گھر میں کوئی نہ ہو تو کہیں (اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰه صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمْ) اور اس کے بعد سورۂ توحید پڑھیں انشاءاللہ کچھ دنوں کے بعد روزی کی زیادتی پر لوگ تعجب کریں گے۔

## تاریخ پیدائش کی نسبت سے درخت معلوم کرنے کا جدول

| تاریخ | درخت |
|---|---|
| 23 دسمبر سے یکم جنوری | سیب کا درخت |
| 2 جنوری سے 11 جنوری | صنوبر، چیڑ |
| 12 جنوری سے 24 جنوری | دیودار |
| 25 جنوری سے 3 فروری | سرو، شمشاد |
| 4 فروری سے [illegible] فروری | سفیدہ، تبریزی |
| 9 فروری سے 18 فروری | دیار، صنوبر |
| 19 فروری سے 29 فروری | اناناس |
| یکم مارچ سے 10 مارچ | بید مجنوں |
| 11 مارچ سے 20 مارچ | لیموں |
| 21 مارچ | شاہ بلوط |
| 22 مارچ سے 31 مارچ | فندق، بندق |
| یکم اپریل سے 10 اپریل | سماک کوہی |
| 11 اپریل سے 20 اپریل | میپل |
| 21 اپریل سے 30 اپریل | اخروٹ |
| یکم مئی سے 14 مئی | سفیدہ، تبریزی |
| 15 مئی سے 24 مئی | جوز شاہ بلوط |
| 25 مئی سے 3 جون | دیودار (زیتون قبیلہ) |
| 4 جون سے 13 جون | ممرز، آلوش |
| 14 جون سے 23 جون | انجیر |
| 24 جون | شیتل، پدماک، سندر |
| 25 جون سے 4 جولائی | سیب |
| 5 جولائی سے 14 جولائی | صنوبر، چیڑ |
| 15 جولائی سے 25 جولائی | دیودار |
| [illegible] جولائی سے 4 اگست | سرو، شمشاد |
| 5 اگست سے 13 اگست | صنوبر، چیڑ |
| 14 اگست سے 23 اگست | دیار، صنوبر |
| 24 اگست سے 2 ستمبر | اناناس |
| 3 ستمبر سے 12 ستمبر | بید مجنوں |
| 13 ستمبر سے 22 ستمبر | لیموں |
| 23 ستمبر | زیتون |
| 24 ستمبر سے [illegible] اکتوبر | فندق، بندق |
| 4 اکتوبر سے 13 اکتوبر | سماک کوہی |
| 14 اکتوبر سے 23 اکتوبر | میپل، جنس آج |
| 24 اکتوبر سے 11 نومبر | اخروٹ |
| 22 نومبر سے یکم دسمبر | دیودار، (زیتون قبیلہ) |
| 2 دسمبر سے 21 دسمبر | انجیر |
| 22 دسمبر | تبولا، زان |

# ازدواجی جھگڑے اور طلاق کی شرح میں اضافہ کے اسباب

## (علم نجوم کی روشنی میں)

**قولِ معصومؑ:** حُجت القائم علیہ السّلام کے ظہور سے قبل طلاق کی شرح بڑھ جائیگی۔

علم نجوم کی رُو سے مردانہ زائچہ میں زہرہ اور قمر شادی سے منسوب سیارے ہیں جبکہ عورتوں کے زائچہ میں شمس و مریخ شادی سے منسوب ہیں۔ زائچہ میں طالع ذاتی جبکہ ساتواں گھر شریک حیات سے منسوب ہے۔ منسوبی سیاروں کی آپس میں نیک نظر یا دوسرے سیاروں سے نیک نظر شادی میں خوش قسمتی کو ظاہر کرتی ہے اور نحس نظر بدقسمتی کو۔ اِسی طرح ملے جلے نظرات ملے جلے حالات کو ظاہر کرتے ہیں۔ قمر کی نحس نظر اگر زحل یا یورینس یا مریخ سے ہو تو بدقسمتی کو ظاہر کرتے ہیں۔ اِسی طرح ساتویں گھر میں موجود سیارے کی قمر سے جس قسم کی نظر ہوگی۔ ازدواجی تعلقات ویسے ہی ہوں گے۔ نیک نظر سے اچھے اور نحس سے بُرے۔ ساتویں گھر میں نیک سیارے سعد اور طاقتور پوزیشن میں ہوں تو خوشگوار ازدواجی زندگی گزرتی ہے۔ شمس ساتویں میں ہو تو شریک حیات مغرور ہوتا ہے۔ شمس شادی میں دیر بھی لاتا ہے مریخ ساتویں میں ہو تو شریک حیات جھگڑالو۔ حکم چلانے والا اور اسی قسم کی عادات کا مالک ہوگا۔ زحل جب نحس ہو تو اور ساتویں میں بھی ہو تو شادی میں رکاوٹوں کا باعث ہوتا ہے۔ اِسی طرح دیگر سیاروں کے اپنے اپنے اثرات ہیں۔

دیگر نظرات کے حوالے سے اگر زائچہ میں ساتویں گھر کا حاکم چھٹے یا آٹھویں میں ہو اور دوسرا گھر ہر قسم کی نحوست سے پاک ہو تو ازدواجی خوشیاں لاتا ہے۔ اِسی طرح پانچویں یا ساتویں گھر کے حاکموں کے درمیان نحس نظر ہو تو جدائی لائے گا۔ اِسی طرح دوسرے گھر کا حاکم ساتویں گھر میں سعد نظرات کے ساتھ ہو تو اعلیٰ اور شریف خاندان میں سے شریک حیات ملے گا۔ اِسی طرح مریخ آٹھویں میں ہو اور نحس ہو تو بیوگی ہونے کے امکانات کو ظاہر کرتا ہے۔ اِسی طرح قمر یا زہرہ آپس میں نحس اثرات رکھتے ہوں اور یورینس ساتویں میں ہو تو یا شمس و مریخ نحس نظرات رکھتے ہوں اور یورینس ساتویں میں ہو تو طلاق ہوجانے کے قوی امکانات ہوتے ہیں۔ بروج کے آپس کے تعلقات بھی کافی حد تک اثر انداز ہوتے ہیں۔ جب زہرہ اور شمس کا آپس میں قِران ہو تو شادی کامیاب ہوتی ہے۔ جب مشتری رجعت میں ہو یا قمر کسی منقلب برج میں ہو تو نکاح نہیں کرنا چاہیئے کیونکہ ازدواجی ناکامیاں ملتی ہیں۔ بوقت نکاح یا رخصتی یا منگنی کسی پاک معصومؑ کا یوم شہادت نہیں ہونا چاہیئے۔

بوقت نکاح لڑکے اور لڑکی کے زائچہ میں قمر چوتھے یا آٹھویں یا بارہویں نہیں ہونا چاہیئے۔ اگر کسی کے زائچہ کی پیدائش میں طالع یا چوتھے یا ساتویں یا آٹھویں یا بارہویں میں مریخ ہو تو ازدواجی زندگی تلخ ہوگی۔ لیکن اگر اس کے شریک حیات کے زائچہ پیدائش میں مریخ کی وہی نشست ہو تو موافقت ہوگی اور اگر ایک کے زائچہ کے انہی گھروں میں سے مریخ کسی گھر میں ہو جبکہ دوسرے کے اِسی گھر میں زحل ہو تو مبارک ہے۔

زائچہ میں ساتویں گھر کا حاکم سیارہ چھٹے آٹھویں یا بارہویں میں ہو تو نحس ہوتا ہے۔ نکاح کیلئے طالع جوزا یا سنبلہ یا میزان اختیار کرنا چاہیئے۔ ساتھ میں سیاروں کی پوزیشن کو بھی مدِ نظر رکھنا چاہیئے۔ میں نے علم نجوم کے حوالے سے نہایت ہی اختصار کے ساتھ یہ سب کچھ تحریر کیا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے ہر مسئلہ کا حل اپنے محبوب ترین ہستیوں حضرت محمدؐ و آل محمدؐ کے ذریعے ہمیں بتادیا ہے۔

یہ بات کئی مرتبہ تجربہ میں آئی ہے کہ خدانخواستہ کسی کے زائچہ میں نحس نظرات زیادہ ہوں تو اللہ تعالیٰ سے حضرت محمدؐ و آل محمدؐ کے وسیلہ سے خلوص دل سے دُعا مانگ کر اور خمس اور صدقہ دیکر شادی سے منسوب سیاروں کے نیک اوقات میں اگر نکاح اور رخصتی کردی جائے تو پیدائشی زائچہ میں موجود نحس نظرات کے اثرات بہت حد تک کم ہوجاتے ہیں۔ اِسی طرح دیگر عملیات بھی کافی مددگار ثابت ہوتے ہیں۔

قارئین کرام سے ایک درخواست ہے کہ اگر ہر جمعرات کو باقاعدگی سے عصر کے بعد حدیث کساء تلاوت کی جائے اور ساتھ میں کوئی بھی میٹھی چیز یا دودھ پر پنجتن پاک کی نذر و نیاز دی جائے۔ تو اِنشاءاللہ تعالیٰ بوسیلہ حضرت محمدؐ و آل محمدؐ بہت سی پریشانیوں اور مشکلات سے چھٹکارا ممکن ہے۔

نوٹ: غیب کا علم اللہ تعالیٰ جانتا ہے اور وہ معصومینؑ جانتے ہیں جنھیں اللہ تعالیٰ نے علم عطا کیا ہے۔

دُعاگو: آسٹرو سکالر جاوید جمالی علاوی 0301-5503367
محلہ مولا، وارڈ نمبر 4، پنڈی گھیپ (اٹک) موبائل: 0332-4754515

# شادیاں ناکام کیوں ہوتی ہیں؟

## (علم الاعداد کی روشنی میں)

سید نثار عباس نقوی
امامیہ کالونی لاہور۔
فون: 042-7901828

شادی میں ناکامی کے کئی اسباب ہیں۔ دُلہن دُلہا کے ناموں کے اعداد میں ہم آہنگی نہ ہونا۔ بروج وسیارگان کا مختلف ہونا۔ ناموں کے حروف کی طبع کا نہ ملنا۔ ایام محرم الحرام وصفر میں ہوئی شادیاں اکثر خانہ بربادی کا سبب بنتی ہیں کیونکہ ان ایام میں نواسۂ رسول کی شہادت اور اہل بیت اطہار کا مصائب میں ابتلاء ہے۔ مومنین کو چاہیئے کہ دہ محرم، صفر تا 8 ربیع الاوّل میں شادی وغیرہ نہ کریں۔ شادی کے وقت قمر در عقرب بھی نہ ہو۔

ہم یہاں برسوں سے آزمودہ علم الاعداد کی روشنی میں ایک قاعدہ قارئین جنتری امامیہ کیلئے پیش کر رہے ہیں۔

اعداد لیتے وقت مندرجہ ذیل باتوں کا خیال رکھنا ضروری ہے۔

(1) - لڑکی اور لڑکے کے اصلی نام کے ابجد قمری کے حساب سے اعداد نکالیں۔ (2) - والدہ کے نام کے عدد لینے کی ضرورت نہیں ہے۔ (3) - سیّد، زیدی، نقوی، بخاری، کاظمی، جعفری، چوہدری، خان، ملک، بٹ، ڈار، گوندل وغیرہ کے اعداد بالکل نہیں لینے۔ (4) - موسیٰ، عیسیٰ، مصطفیٰ وغیرہ میں صرف "ی" کے اعداد لینے ہیں "ی" کے اوپر "الف" وغیرہ کے اعداد نہیں چلیں گے۔ (5) - لڑکی کے ساتھ باپ کا نام یا لڑکے کے ساتھ باپ کا نام لکھا ہوا ہو تو اُس کے اعداد بھی نہیں لینے ہیں۔ (6) - ہمزہ "ء" بعض مقام پر الف کے اعداد کا تقاضا کرتا ہے بعض مقامات پر "ء" کے اعداد "ی" کے لئے جاتے ہیں مثلاً صائمہ، فائزہ، شائستہ، پائندہ وغیرہ۔ یہاں "ء" کے اعداد "ی" کے اعداد لئے جائیں گے۔ (7) - لڑکی کے اعداد کو بھی 9 پر تقسیم کیا جائے گا اور لڑکے کے اعداد کو بھی 9 پر تقسیم کیا جائے گا جو حاصل قسمت ہوگا جدول سے دیکھا جائے گا جسکی مثالیں آخر پر واضح کر دی گئی ہیں۔ (8) - اگر اعداد پورے پورے تقسیم ہو جاتے ہیں تو پھر جس عدد کے ساتھ تقسیم کیا گیا ہے یعنی 9 عدد بس اسی کو حاصل قسمت سمجھا جائے گا۔

### ابجد قمری

| حروف | ا | ب پ | ج چ | د ڈ | ہ | و | ز ژ | ح | ط | ی ے | ک گ | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قیمت | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 20 | 30 | 40 | 50 |
| حروف | س | ع | ف | ص | ق | ر ڑ | ش | ت ٹ | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| قیمت | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 | 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 |

اگر دونوں کا " ۱ اور ۱ " باقی بچ جائیں تو انشاء اللہ یہ جوڑا نہایت سعد ثابت ہوگا۔

اور اگر

| | |
|---|---|
| ۱ اور ۲ | بادشاہی زندگی گزارنے کی علامت ہے۔ |
| ۱ اور ۳ | نا اتفاقی، خانہ جنگی، اجتناب ضروری ہے۔ |
| ۱ اور ۴ | دائمی جدائی انجام طلاق ہوگا۔ |
| ۱ اور ۵ | معتدل، دونوں ایک دوسرے سے تعاون کریں گے۔ |
| ۱ اور ۶ | نہایت عمدہ زندگی بسر ہوگی۔ |
| ۱ اور ۷ | ایسے لوگ اولاد کا غم دیکھتے رہتے ہیں۔ |
| ۱ اور ۸ | غربت مفلسی رنج وغم میں گزرے گی۔ |
| ۱ اور ۹ | انجام بہتر ہوگا معتدل رہے گی۔ |
| ۲ اور ۲ | یہ بھی عمدہ زندگی بسر کرتے ہیں۔ |
| ۲ اور ۳ | انجام طلاق۔ |
| ۲ اور ۴ | فقدان محبت، لڑائی جھگڑا۔ طلاق نہ ہوگی۔ |
| ۲ اور ۵ | سکون حاصل نہیں ہوگا۔ |
| ۲ اور ۶ | ایک دوسرے پر الزام لگانے والے ہوتے ہیں۔ |
| ۲ اور ۷ | اچھے اور خوب ہوتے ہیں۔ |
| ۲ اور ۸ | خوب رہتے ہیں مگر کچھ عرصے کے بعد جھگڑے شروع ہو جاتے ہیں۔ |
| ۲ اور ۹ | خوب اچھے رہتے ہیں۔ |
| ۳ اور ۳ | شادی محبت کی ہوگی انجام بے وفائی۔ |
| ۳ اور ۴ | طلاق دائمی جدائی۔ |
| ۳ اور ۵ | طلاق اور جدائی۔ |
| ۳ اور ۶ | طلاق جدائی فراق۔ |
| ۳ اور ۷ | ایک دوسرے پر جان نچھاور کرنے والے ہونگے۔ |
| ۳ اور ۸ | یہ عمدہ رہیں گے۔ |
| ۳ اور ۹ | معتدل، لڑ جھگڑ کر ایک دوسرے کی بات مان لینگے۔ |
| ۴ اور ۴ | انجام طلاق ہوگا۔ |

| | |
|---|---|
| ۴ اور ۵ | انجام جدائی طلاق ہوگا۔ |
| ۴ اور ۶ | یہ جوڑا بھی بہت عمدہ رہتا ہے۔ |
| ۴ اور ۷ | اچھی زندگی بسر کرتے ہیں۔ |
| ۴ اور ۸ | خوب رہتے ہیں۔ |
| ۴ اور ۹ | جنگ جدال، الزام تراشی کرنے والے۔ |
| ۵ اور ۵ | انجام جدائی طلاق ہوگا۔ |
| ۵ اور ۶ | موافقت رہے گی۔ |
| ۵ ۷ | عمدہ زندگی گزرے گی۔ |
| ۵ اور ۸ | دونوں میں پیار محبت بہت ہوگا۔ |
| ۵ اور ۹ | دونوں معتدل رہتے ہیں۔ |

| | |
|---|---|
| ۶ اور ۶ | خوب رہتے ہیں۔ |
| ۶ اور ۷ | دونوں معتدل رہتے ہیں۔ |
| ۶ اور ۸ | اچھی زندگی گزرتی ہے۔ |
| ۶ ا ۹ | دونوں معتدل رہتے ہیں۔ |
| ۷ اور ۷ | اچھی زندگی گزرتی ہے۔ |
| ۷ اور ۸ | ابتدا اچھی نہیں ہوتی۔ بعد میں اچھی زندگی بسر ہوتی ہے۔ |
| ۷ اور ۹ | مزاج میں اختلاف۔ پسند دونوں کی جدا جدا ہوتی ہے۔ |
| ۸ اور ۸ | شادی مبارک ہوتی ہے۔ |
| ۸ اور ۹ | خوشیاں بھری شادی ہوتی ہے۔ |
| ۹ اور ۹ | جھگڑا فساد کرتے رہتے ہیں ایسی شادی نہیں کرنا چاہیے۔ |

**مثال نمبر ۱:**

| لڑکی کا نام: ڈیانا | | لڑکے کا نام: چارلس | |
|---|---|---|---|
| ڈ | 04 | چ | 03 |
| ی | 10 | ا | 01 |
| ا | 01 | ر | 200 |
| ن | 50 | ل | 30 |
| ا | 01 | س | 60 |
| | 9/66 | | 9/294 |
| باقی 3 بچے | 7-3 | باقی 6 بچے | 32-6 |

3 اور 6 کو دیکھا تو انجام جدائی طلاق اور یہی کچھ ہوا۔

**مثال نمبر ۲:**

| لڑکی کا نام: جمائما | | لڑکے کا نام: محمد عمران (خان) | |
|---|---|---|---|
| ج | 03 | محمد | 92 |
| م | 40 | ع | 70 |
| ا | 01 | م | 40 |
| ی | 10 | ر | 200 |
| م | 40 | ا | 001 |
| ا | 01 | ن | 50 |
| باقی 5 بچے | 9/95 | باقی 3 بچے | 9/453 |
| | 10-5 | | 50-3 |

3 اور 5 کو دیکھا تو انجام جدائی طلاق اور یہی کچھ ہوا۔

# مجرب عمل برائے بخت کشائی

قارئین امامیہ جنتری کیلئے حسب سابق ایک نہایت ہی مجرب عمل برائے بخت کشائی ہر قاری امامیہ جنتری کیلئے عمل کی اجازت فی سبیل اللہ اور میری خدمات عوام الناس کیلئے فی سبیل اللہ ہیں۔ میرے مضمون 2007ء کی پسند پر قارئین کرام کا ممنون و مشکور رہوں۔

**عمل برائے بخت کشائی:** بروز اتوار بعد طلوع شمس صبح اوّل و آخر سات مرتبہ درود شریف پڑھیں بعد ازیں دُعا سلامتی امام زمانہؑ سات مرتبہ اس طرح پڑھیں۔ (بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ كُنْ لِوَلِيِّكَ الْحُجَّةِ ابْنِ الْحَسَنِ صَلَوَاتُكَ عَلَيْهِ وَعَلٰى آبَائِهٖ فِيْ هٰذِهِ السَّاعَةِ وَفِيْ كُلِّ سَاعَةٍ وَلِيًّا وَّ حَافِظًا وَّ قَائِدًا وَّ نَاصِرًا وَّ دَلِيْلًا وَّ عَيْنًا حَتّٰى تُسْكِنَهٗ اَرْضَكَ طَوْعًا وَّ تُمَتِّعَهٗ فِيْهَا طَوِيْلًا) پھر قرآن پاک کی سورۂ احزاب پارہ نمبر 22-21 بغیر اعراب (یعنی زیر زبر پیش کے بغیر) سرخ روشنائی سے لکھیں اور کسی محفوظ جگہ مٹی کے خالی گھڑے / گھڑی میں رکھ دیں اس عمل کا گھر کے علاوہ کسی اور کو علم نہ ہو۔ انشاء اللہ ہفتہ یا چودہ دن کے بعد اللہ تعالیٰ کے کرم سے کسی اچھی جگہ رشتہ طے پا جائے گا۔ مقصد میں کامیابی کے بعد یہ لکھی ہوئی سورۃ کسی اور مومنہ کے بھی کام آ سکتی ہے نہیں تو اس سورۃ کو مٹی کے برتن سمیت دریا یا نہر میں بہا دیں۔


حکیم سید مجتبیٰ نقوی مکان نمبر 1443، گلی نمبر 6 محلہ کاملپور سیداں اٹک کینٹ۔ موبائل: 0321-5708995

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فالنامہ چہاردہ ۱۴ معصومین علیہم الصلوٰۃ والسلام

اس فالنامہ کو شروع کرنے سے پہلے خیال رہے کہ آپ باوضو ہوں۔ سب سے پہلے چودہ مرتبہ دُرود محمدؐ آلِ محمدؐ پر بھیجئے بعد ازاں دو مرتبہ سورۂ الحمد تین مرتبہ سورۂ قل ھواللہ۔ تین مرتبہ سورۂ کوثر، تین مرتبہ سورۂ عصر اور ایک مرتبہ سورۂ قدر پڑھنے کے بعد پھر چودہ مرتبہ دُرود محمدؐ آلِ محمدؐ پر بھیجئے۔ پھر نقشہ ذیل میں اپنا سوال تلاش کریں۔

## نقشہ سوالات

| | | |
|---|---|---|
| ۱ - میری مراد پوری ہوگی یا نہیں؟ | ۵ - میرے ہاں اولاد ہوگی یا نہیں؟ | ۹ - ارادۂ سفر میرے لئے مبارک ہوگا یا نہیں؟ |
| ۲ - میری مالی حالت اس وقت کیسی ہے؟ | ۶ - مریض کو صحت ہوگی یا نہیں؟ | ۱۰ - میرے کاروبار اور نوکری کی کیفیت کیا ہے؟ |
| ۳ - مجھے حصول علم میں کامیابی ہوگی یا نہیں؟ | ۷ - میری ازدواجی زندگی یا میری اہلیہ کیسی ہوگی؟ | ۱۱ - جس کام کا میں نے ارادہ کیا ہے، اُس میں فائدہ ہوگا یا نقصان؟ |
| ۴ - مجھے اپنے گھر کا آرام نصیب ہوگا یا نہیں؟ | ۸ - قرض کی ادائیگی ہوگی یا نہیں؟ | ۱۲ - مجھے موجودہ مشکلات میں غلبہ ہوگا یا شکست؟ |

## دائرہ اقدس




اپنا سوال تلاش کرنے کے بعد یہ آیہ مبارکہ " سُبْحَانَكَ لَا عِلْمَ لَنَا اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا اِنَّكَ اَنْتَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ ۔" کا وِرد کرتے ہوئے آنکھیں بند کر کے دائرہ اقدس پر انگشت شہادت رکھیں۔ جس خانے میں اُنگلی آئے وہاں سے خانہ معصومینؑ کی طرف رجوع کریں۔ پس جس خانہ امام پر رجوع ختم ہو اُسی امام پاک کے نقشہ جوابات میں اُسی نمبر پر جواب پڑھ لیں جس نمبر کا آپ کا سوال ہے اِنشاءاللہ جواب صحیح ہوگا۔

## حضور سرور کائنات صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم

۱ - اے صاحب فال تیری مراد پوری ہوگی۔
۲ - زکوٰۃ دینے والے کی مالی حالت اچھی ہوگی۔
۳ - علم خدا کی دین ہے متقی پرہیزگار کو ملتا ہے۔
۴ - جس نے صلۂ رحمی کیا اُس کو گھر کا سکون ملا۔
۵ - تیرے گھر میں ایک چراغ جلنے والا ہے۔
۶ - مریض کو کلی صحت حاصل ہوگی۔
۷ - تیرا گھر آباد ہوگا۔
۸ - خدا کی نصرت سے تیرا کام جلد ہوگا۔
۹ - سفر وسیلۂ ظفر ہے۔
۱۰ - خدا روزی رساں ہے۔
۱۱ - خیرات کر کہ اُسی میں برکت و منفعت ہے۔
۱۲ - غلبہ تمہیں ہی حاصل ہوگا۔

## حضرت امام علی ابن ابی طالب

۱ - اگر مراد جائز ہے تو پوری ہوگی۔
۲ - جس نے خیرات نہیں کی اس کی حالت کیا اچھی ہوگی
۳ - جس نے علم کا شوق کیا علم اُسے حاصل ہوا
۴ - کاش تو بیوی بچوں کا حق پہچانتا۔
۵ - اے صاحب فال تو صاحب اولاد ہوگا۔
۶ - مریض دیر سے صحت یاب ہوگا۔
۷ - اے صاحب فال نیک بیوی اللہ کی رحمت ہے
۸ - ادائیگی قرض میں تاخیر ہے۔
۹ - سفر میں رکاوٹ پیدا ہوگی۔
۱۰ - اللہ روزی کا سبب جلد بنائے گا۔
۱۱ - ذہ ورد و دنیا دستر در آخرت۔
۱۲ - خدا کو یاد کر تا کہ تو غالب ہو۔

## جناب سیدۃ النساء فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

۱ - اپنے ربّ کو یاد کر وہی تیری مراد پوری کرے گا۔
۲ - کبیرہ گناہوں سے اجتناب کرتا کہ زر واز ہو۔
۳ - کچھ دین کا علم حاصل کر کہ تجھے دنیا کا علم ملے۔
۴ - تنگی برداشت کرنا اور گھر کا سکھ ایک ہی شے کے دو نام ہیں
۵ - خدا تجھے اولاد کا سکھ دے گا۔
۶ - مریض کو جلد صحت نصیب ہوگی۔
۷ - رفیقۂ حیات سے مہربانی کا سلوک کرو۔
۸ - قرض ذرا دیر سے ادا ہوگا۔
۹ - سفر میں نقصان کا اندیشہ ہے۔
۱۰ - تیری روزی وطن سے دُور ہے۔
۱۱ - دیکھو اس کام کو جلدی کر دتا کہ فائدہ ہو۔
۱۲ - مخاصمت ہی تیرا غلبہ ہے۔

## حضرت امام حسن مجتبیٰ علیہ السلام

۱ - صاحب فال تیری مراد اسلاً پوری ہوگی۔
۲ - تجھے اچانک کہیں سے مال ملے گا۔
۳ - علم تجھے ہرگز ہرگز حاصل نہ ہوگا۔
۴ - تیرا خانہ آباد ہوا چاہتا ہے۔
۵ - اولاد کا سکھ تیری قسمت میں نہیں ہے۔
۶ - مریض کو جلد صحت نصیب ہوگی۔
۷ - شادی خانہ آبادی میں ابھی کچھ دیر ہے۔
۸ - کوشش جاری رکھو۔
۹ - یہ سفر قطعاً منفعت بخش نہیں۔
۱۰ - تیرا روزگار جلدی لگنے والا ہے۔
۱۱ - اِس کاروبار میں تجھے بہت نفع ہوگا۔
۱۲ - مخاصمت کر کہ تجھے شکست کا اندیشہ ہے۔

## حضرت امام حسین علیہ السلام

۱ - مراد پوری ہوگی لیکن ذرا دیر ہے۔
۲ - دولت تجھے خود کمانی پڑے گی۔
۳ - تیرا تعلیمی درجہ بلند ہوگا۔
۴ - جب کہ تو گھر میں نہ رہا تو گھر کا سکھ کیسا۔
۵ - اولاد تیرے لئے باعث پریشانی ہے۔
۶ - مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی۔
۷ - نیک بیوی کا ملنا بہت مشکل ہے۔
۸ - قرض محبت کی قینچی ہے۔
۹ - سفر دُور کا ہے لیکن نفع دے گا۔
۱۰ - تیرا بگڑا ہوا کاروبار دُرست ہو۔
۱۱ - نفع و نقصان برابر برابر ہو۔
۱۲ - تجھے مقابل پر غلبہ ہوگا۔

## حضرت امام زین العابدین علیہ السلام

۱ - کسی مدد سے مراد پوری ہوگی۔
۲ - دولت وراثت میں ملے گی۔
۳ - علم کثیر حاصل ہو۔
۴ - گھر کا سکھ تمہیں مل سکتا۔
۵ - اولاد دُکھ کا باعث بنے۔
۶ - مریض کو جلد شفا حاصل ہو۔
۷ - شادی ہو کر تنازعہ پیدا ہو۔
۸ - مشکلات ہی مشکلات ہیں۔
۹ - سفر قطعاً نہ ہو سکے گا۔
۱۰ - بگڑے ہوئے کام دیر سے درست ہوں۔
۱۱ - نقصان عظیم ہوگا احتیاط لازمی ہے
۱۲ - مقابلے میں عزت اور جان کا خطرہ ہے۔

## حضرت امام محمد باقر علیہ السلام

۱ - غیب سے مدد حاصل ہوگی اور کام ہو جائے گا۔
۲ - مال ملے لیکن جلد خرچ ہو۔
۳ - تعلیم ختم ہو۔
۴ - کسی دوسرے گھر میں آباد ہو۔
۵ - اولاد صالح پیدا ہو۔
۶ - مرض معمولی ہے جلد صحت ہوگی۔
۷ - بیوی تلخ مزاج ملے گی۔
۸ - رسوائیاں ہونگی۔
۹ - سفر ملک غیر کا درپیش ہو۔
۱۰ - ترقی کی جگہ تنزلی ہو۔
۱۱ - پچھلی زکوٰۃ ادا کر کہ تجھے عظیم فائدہ ہو۔
۱۲ - ایک مقدمہ باعث پریشانی ہو۔

# ذَٰلِکَ فِیْ مَا نَوَیْتَ سَبَبٌ لِزَوَالِ هَمِّكَ وَغَمِّكَ

جو تو نے نیت کی ہے اس کے لئے تیرا جانا رنج و غم کے زائل ہونے کا سبب ہوگا۔ (نیک)

## [illegible] امام جعفر صادق علیہ السلام

۱ - مراد پوری نہیں ہوسکتی۔
۲ - مال باعث ابتلاء ہو۔
۳ - حصول علم میں مشکل واقع ہو۔
۴ - گھر کا سکھ کسی عدوئے جان نے خراب کیا ہے
۵ - اولاد حمل میں ضائع ہو۔
۶ - غلط علاج مریض کی جان لے گا۔
۷ - بیوی صاحب نصیب ہوگی۔
۸ - قرض کی خاطر جان جانے کا اندیشہ ہے۔
۹ - سفر میں چند رکاوٹیں ہوگی۔
۱۰ - ترقی رفتہ رفتہ رک جائے گی۔
۱۱ - تیرے لئے شراکت میں فائدہ ہے۔
۱۲ - مصیبت میں اور اضافہ ہو۔

## حضرت [illegible] علیہ السلام

۱ - شکر خورے کو شکر مل جاتی ہے۔
۲ - مال و دولت کثیر ملے گی۔
۳ - خدا تجھے عالم باعمل بنائے گا۔
۴ - گھر والوں کی محبت ہی گھر کا سکھ ہے۔
۵ - اولاد تیرا نام روشن کرے گی۔
۶ - صدقہ وخیرات کر کہ تجھے صحت ہو۔
۷ - دائم المریض رفیقہ حیات ملے گی۔
۸ - قرض میں اضافہ ہو۔
۹ - سفر میں حصول زر و مال ہو۔
۱۰ - ترقی میں ابھی ذرا دیر ہے۔
۱۱ - شرکت میں تجھے نقصان ہوگا۔
۱۲ - قرائن تجھے مغلوب بنائیں گے۔

## حضرت امام علی [illegible]

۱ - نیک مراد پوری ہوگی۔
۲ - غیب سے خزانہ ملے۔
۳ - علم و حکمت میں یکتائے زمانہ ہو۔
۴ - گھر میں امن پیدا ہونے میں ابھی کچھ دیر ہے۔
۵ - صاحب نصیب فرزند پیدا ہو۔
۶ - مریض علاج روحانی سے صحت یاب ہوگا۔
۷ - قسمت والی زوجہ ملے گی۔
۸ - بہت مشکل ہے۔
۹ - سفر میں کوئی بڑا آدمی ملاقاتی ہو۔
۱۰ - کاروبار بنے اور عزت حاصل ہو۔
۱۱ - یہ کام نفع کا ہے جلدی کرو۔
۱۲ - غلبہ صاحب فال کو ہوگا۔

## حضرت امام محمد تقی [illegible]

۱ - اللہ تیری سب مرادیں پوری کرے گا۔
۲ - دولت جیسی آوے ویسی جاوے۔
۳ - صرف دینی علم حاصل ہو۔
۴ - گھر کا سکھ کسی کی مدد سے ملے گا۔
۵ - خوش نصیب بچی پیدا ہوگی۔
۶ - مریض چند دن کا مہمان ہے۔
۷ - زوجہ صاحب جائداد ہو۔
۸ - کوششیں رائیگاں جائیں گی۔
۹ - سفر رک نہیں سکتا۔
۱۰ - کاروبار ختم ہو کر عزت میں فرق آئے۔
۱۱ - اس میں نقصان ہوگا۔
۱۲ - تم یہ مقدمہ جیتو گے۔

## حضرت [illegible]

۱ - محمدؐ وآل محمدؐ مرادوں کے پورے کرنے والے ہیں
۲ - دولت دنیا اندازہ سے زیادہ ملے گی۔
۳ - کوشش کرو کہ دنیاوی علوم حاصل ہوں۔
۴ - ماں کو خوش کر کہ تیرا گھر آباد ہو۔
۵ - اولاد پیدا نہیں ہوسکتی۔
۶ - مرض جلد دور ہو جائے گا۔
۷ - زوج مریض و منحوس ہو۔
۸ - کوششوں میں کامیابی حاصل ہو۔
۹ - سفر بالا ارادہ ترک ہو۔
۱۰ - کاروبار میں ترقی ہو۔
۱۱ - نفع نقصان سے زیادہ ہو۔
۱۲ - ابھی مقدمہ جیتنے میں دیر ہے۔

## حضرت [illegible]

۱ - مراد مبارک ہو کہ تیری مراد عنقریب پوری ہو
۲ - مالی معاملات میں پریشانیاں جلد دور ہوں۔
۳ - صاحب فال کے علمی مدارج میں ترقی ہوگی۔
۴ - گھر میں امن چین رہے گا۔
۵ - اولاد تمہاری قسمت میں نہیں ہے۔
۶ - مریض کو طبیب روحانی سے صحت ملے گی۔
۷ - یہ شادی خانہ آبادی نہ ہوگی۔
۸ - کوششیں بارآور ہوں گی۔
۹ - سفر نمونہ سفر در پیش ہوگا۔
۱۰ - کارگزاری صدا بہ صحرا ثابت ہوگی۔
۱۱ - اس بیوپار میں خوب نفع حاصل ہوگا۔
۱۲ - اس مہم میں فتح صاحب مال کی ہے۔

## حضرت [illegible] آخر الزمان [illegible]

۱ - تمہاری مراد کسی صنف نازک سے پوری ہو۔
۲ - مال و دولت خوب ہاتھ آئے۔
۳ - علوم روحانی و طبی میں ترقی ہو۔
۴ - گھر میں امن حاصل نہ ہوسکے گا۔
۵ - اولاد کثیر ہوگی۔
۶ - مریض کو صحت یاب ہونے میں ابھی دیر ہے۔
۷ - یہ شادی خانہ آبادی ہے۔
۸ - کوششیں دیر سے کوئی نتیجہ برآمد کریں گی۔
۹ - سفر میں رکاوٹ ہوگی اور بیا چھا ہے۔
۱۰ - خدا پر دھیان رکھو وہ مسبب الاسباب ہے۔
۱۱ - کسی کی بدنیتی سے اِس کام میں نقصان ہوگا۔
۱۲ - فتح حاصل ہوگی۔

سید مظفر علی (جوہرے)
فون 0300-4519798

# انگشتری پہننے کی فضیلت اور اس کے آداب احادیث کی روشنی میں

☆ بسند معتبر امیر المومنین علیہ السلام سے منقول ہے کہ جناب رسول خداؐ انگوٹھی داہنے ہاتھ میں پہنا کرتے تھے۔ یہ حضرت امام محمد باقر علیہ السلام سے بھی منقول ہے۔ ☆ سلمان فارسی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جناب امیر المومنینؑ سے فرمایا! یا علیؑ انگوٹھی داہنے ہاتھ میں پہنو تا کہ تمہارا شمار مقربین میں ہوجائے۔ عرض کیا یا رسولؐ اللہ مقربین کون ہیں؟ فرمایا! جبرائیل ومیکائیل۔ پھر استفسار فرمایا کونسی انگوٹھی پہنوں۔ ارشاد ہوا کہ عقیق سرخ نے خدا کی وحدانیت اور میری نبوت کا اور تمہارے لئے اے علیؑ میرے وصی ہونے کا اور تمہاری اولاد کیلئے امامت اور تمہارے دوستوں کیلئے بہشت کا اور تمہارے شیعوں اور فرزندوں کیلئے جنت الفردوس کا اقرار کیا ہے۔ ☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ داہنے ہاتھ میں انگوٹھی پہننا پیغمبروں کی سنّت ہے۔

☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ جناب رسولؐ خدا نے کلمے کی اُنگلی اور بیچ کی اُنگلی میں انگوٹھی پہننے کی ممانعت فرمائی ہے۔

☆ سنّت ہے کہ انگوٹھی چاندی کی ہو۔ مردوں کیلئے سونے کی انگوٹھی پہننا حرام ہے۔ کئی معتبر حدیثوں میں منقول ہے کہ حضرت رسول خداؐ نے حضرت امیر المومنینؑ سے فرمایا کہ یا علیؑ سونے کی انگوٹھی نہ پہنو کہ وہ آخرت میں تمہاری زینت ہے۔ ☆ منقول ہے کہ حضرت امیر المومنینؑ چار انگوٹھیاں پہنتے تھے اوّل یاقوت کی زینت اور بزرگی کیلئے، دوسرے فیروزہ کی فتح ونصرت کیلئے، تیسری حدید چینی کی قوت کیلئے چوتھی عقیق کی دشمنوں اور بلاؤں سے بچنے کیلئے۔ ☆ حدیث صحیح میں حضرت علیؑ ابن موسیٰ الرضا علیہما السلام سے منقول ہے کہ عقیق فقر اور درویشی کو دُور کرتا اور نفاق کو زائل کرتا ہے۔

☆ حدیث معتبر میں حضرت امام جعفر صادقؑ سے منقول ہے کہ عقیق کی انگشتری پہننا مبارک ہے۔ اُمید ہے کہ اس کا انجام بخیر ہو۔ ☆ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص عقیق کی انگوٹھی پہنے گا اس کی حاجتیں روا ہوں گی۔ ☆ حضرت صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ عقیق کی انگوٹھی سفر میں باعث امن ہے۔ ☆ دوسری حدیث میں حضرت صادقؑ سے منقول ہے کہ جو شخص عقیق کی انگوٹھی پہنے گا وہ پریشان نہ ہوگا اور اس کا انجام کار بہتر ہوگا۔ ☆ حضرت امام جعفر صادقؑ سے منقول ہے کہ جتنے ہاتھ دُعا کیلئے آسمان کی طرف بلند ہوتے ہیں خدا کو اس ہاتھ سے زیادہ کوئی دوست نہیں ہے جس میں عقیق کی انگوٹھی ہو۔ ☆ جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کسی نے شکایت کی کہ میرا مال راستے میں لُٹ گیا۔ فرمایا! تو عقیق کی انگوٹھی کیوں نہیں پہنتا کہ وہ ہر بلا سے آدمی کو بچاتی ہے۔ ☆ ایک اور حدیث میں فرمایا کہ عقیق کی انگوٹھی پہنو کہ پتھروں میں یہ پہلا پتھر ہے جس نے خدا کی وحدانیت اور میری نبوت اور یا علیؑ تمہاری امامت کا اقرار کیا ہے۔

## یاقوت، زبرجد اور زمرّد کی فضیلت

☆ تین معتبر حدیثوں میں حضرت علی ابن موسیٰ الرضا علیہما السلام سے منقول ہے کہ یاقوت کی انگوٹھی پہننے سے پریشانی زائل ہوتی ہے۔

☆ حضرت صادق علیہ السلام سے روایت ہے کہ یاقوت اور زبرجد کی انگوٹھی داہنے ہاتھ میں پہننا سنّت ہے۔ ☆ حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام سے منقول ہے کہ زمرّد کی انگوٹھی پہننے سے مشکلیں آسان ہوتی ہیں۔

☆ دوسری حدیث میں حضرت امام رضا علیہ السلام سے زبرجد کی انگوٹھی کیلئے بھی یہی الفاظ وارد ہوئے ہیں اور یہ بھی فرمایا کہ زمرّد کی انگوٹھی ہاتھ میں پہننے سے فقیری امیری سے بدل جاتی ہے۔ یہ بھی فرمایا کہ جو شخص یاقوت زرد کی انگوٹھی پہنے گا کبھی فقیر نہ ہوگا۔ ☆ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے منقول ہے کہ پروردگار عالم ارشاد فرماتا ہے کہ جس ہاتھ میں عقیق اور فیروزے کی انگوٹھی ہو اور وہ ہاتھ میرے آگے دُعا کیلئے پھیلایا جائے، مجھے اس سے شرم آتی ہے اور میں اُسے نااُمید نہیں پھیرتا۔

## دُرِ نجف، فیروزہ، حدید چینی کی فضیلت

☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ دُرِ نجف کے دیکھنے سے مومنین و مومنات کو خوشی حاصل ہوتی ہے اور اُن کی آنکھوں کا درد دُور ہوتا ہے۔ ☆ فیروزہ آنکھوں کو قوت دیتا ہے سینے کو کشادہ کرتا ہے دل کو تقویت پہنچاتا ہے اور کسی کام کیلئے جائے تو پہن کر جائے۔ تو وہ حاجت روا ہوگی۔

☆ حدید چینی شیطان کو دُور کرتا ہے ہر وقت نہ پہنا جائے بلکہ جس شخص سے ڈرتا ہو اس کی ملاقات کو جائے تو پہن کر جائے۔ اُس کے شر سے محفوظ رہے گا

شیخ زوار رضا جاوا
(ماہر فلکیات)

# صدائے کواکب یا نوشتہ تقدیر

## 2008ء کے فلکی اثرات

## ۲۰۰۸ء میں کیا پیش آنے والا ہے؟

تحریر: شیخ زوار رضا جاوا (ماہر فلکیات)

### افلاک کی شعاعیں اور ہمارا باہمی رابطہ

قدیم اور جدید سائنٹفک نظریات و تجربات اور مشاہدات سے یہ تسلیم شدہ امر ہے کہ نظامِ شمسی اور انسانی نظامِ عصبی کا آپس میں گہرا تعلق ہے۔ اس لئے سیارگان کی کاسمک شعاعیں ہمیں اور ہمارے امور کو متاثر کرتی ہیں کیونکہ یہ برقی مقناطیسی قوت کی حامل شعاعیں انسانی جسم کا احاطہ کیے رہتی ہیں اس لئے ہمارے خیالات، عادات، مزاج اور رنگ روپ پر اثر انداز ہوتی ہیں اور ہمارے جذبات میں مدوجزر پیدا کرتی ہیں۔ تمام بروج کے حالات اجتماعی نقطہ نظر سے پیش کیے جاتے ہیں۔

**نوٹ:** خصوصی دُعا برائے ردِ نحوست سیارگان صفحہ 22 پر درج ہے۔

| | |
|---|---|
| **برج:** حمل | **ARIES** |
| **سیارہ:** مریخ | |
| **رنگ:** | گلابی، ہلکا نیلا |
| **عنصر:** | آتشی |
| **جواہر:** | مرجان، یاقوت، اوپل، عقیق، یمنی |
| **بہترین شریکِ حیات:** | اسد، قوس |
| **ناموافق ساتھی:** | سرطان، میزان، جدی |
| **بیماریاں:** | تیز بخار، اعصابی تناؤ، السر، شدید سر درد [illegible] |
| دن: منگل، عدد: 9 | 21 Mar to 20 Apr، حروف: ا، ل، ع، ی |

**اہم نکات:** سال 2007ء حمل کے لوگوں کیلئے ملے جلے اثرات کا حامل رہا ہے اکثر لوگوں کو نقل مکانی اور جائیداد کے معاملات کی وجہ سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑا۔ زحل گذشتہ سال ستمبر سے آپکے چھٹے گھر میں موجود ہے یہ وقت اپنے دشمنوں اور ماتحت لوگوں سے ہوشیار رہنے کا ہے ذرا سی غفلت بڑے نقصان کا باعث ہوگی۔ قریبی عزیز و اقارب اور بہن بھائیوں سے تعلقات بگاڑ کا شکار ہو سکتے ہیں ہر فیصلہ سوچ سمجھ کر کریں جلد بازی اچھی نہ ہوگی۔ حمل کے اکثر لوگ ڈپریشن کا شکار رہیں گے۔ کسی بھی قسم کا قرض لینے اور دینے میں محتاط رہیں۔ مشتری شروع سال سے آپکے دسویں گھر میں موجود ہے جو کہ آپکے کیریئر ملازمت اور روزگار کا گھر ہے آپکے دسویں گھر میں مشتری کا ہبوط گذشتہ سال کی طرح امسال بھی اس حوالے سے آپکو پریشان رکھے گا۔ زحل کی چھٹے گھر میں موجودگی کیوجہ سے آپکی صحت بوجہ سحر متاثر ہو سکتی ہے۔ 5 مارچ سے 9 مئی تک آپکا حاکم ہبوطی برج میں ہوگا۔ پراپرٹی کی خرید و فروخت نقصان کا باعث ہوگی۔ اسی عرصہ میں والدہ کی طرف سے پریشانی کا سامنا ہوگا۔

**[illegible]** گذشتہ سال ستمبر سے زحل آپکے بیت الصحت میں موجود ہے شروع سال سے راہو بھی یہیں ہوگا جو کہ آپکی صحت پر انتہائی مضر اثرات مرتب کر رہا ہے۔ مزید برآں فروری میں اسی جگہ چاند گرہن بھی ہو رہا ہے یہ تمام عوامل آپکی صحت بوجہ سحر متاثر ہونے کی نشاندہی کر رہے ہیں۔ اکثر لوگ ایسے امراض میں مبتلا ہوں گے۔ جن کی صحیح تشخیص ممکن نہ ہو سکے گی۔ 20 دسمبر 2007ء سے مئی تک زحل کی رجعت آپکی صحت کیلئے قطعی طور پر شدید نقصان کا باعث ہوگی بالخصوص برج حمل کے عمر رسیدہ لوگوں کیلئے یہ عرصہ انتہائی خطرناک ہوگا۔ انتڑیوں، نظام ہضم، فوڈ پوائزننگ اور پیچش جیسے امراض سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔

**سماجی تعلقات:** گذشتہ سال کی نسبت اس سال آپکو اپنے سماجی تعلقات میں محتاط رویہ اپنانا ہوگا۔ اس سال آپکی سماجی حیثیت متاثر ہوتی نظر آ رہی ہے۔ بالخصوص برج حمل کے وہ افراد جو کسی بھی حوالے سے مذہبی شخصیت یا شہرت کے حامل ہیں آپکے کاروباری معاملات کی وجہ آپکے سماجی تعلقات بُری طرح متاثر ہو سکتے ہیں۔ برج حمل کے اکثر لوگوں کو حاسدوں اور خفیہ دشمنوں سے واسطہ پڑے گا اپنے آس پاس کے لوگوں کا بغور جائزہ لیں اور دیکھیں آپکے ساتھ مخلص کون ہے اور دشمن کون ہے زحل کی دسویں نظر عزیز و اقارب کے ساتھ اختلافات کو ہوا دے رہی ہے جس سے آپ شدید ذہنی اذیت میں مبتلا ہونگے تحمل سے حالات کا مقابلہ کریں تا کہ آپکی شخصیت کسی بھی طرح متنازعہ نہ ہونے پائے۔

**تعلیمی کیریئر:** حمل کے وہ بچے جو ابتدائی تعلیمی مراحل سے گزر رہے ہیں اُن کیلئے یہ سال بہترین ثابت ہوگا۔ البتہ 28 جنوری تا 19 فروری، 26 مئی تا 19 جون، 24 ستمبر تا 15 اکتوبر اس تمام عرصہ میں خصوصی محنت کی ضرورت ہوگی۔ عطارد رجعت پذیر ہونے سے ذہنی انتشار کا شکار ہوگا۔ ایسے وقت علم میں اضافے کی دُعاؤں اور صدقات کو اپنے معمولات میں رکھیں۔ حمل کے وہ افراد جو اعلیٰ تعلیم کے حصول میں مشغول ہیں اُنھیں تعلیمی رُکاوٹوں کا سامنا بوجہ نحوست مشتری ہوگا۔ جس سے آپکا کیریئر متاثر ہوسکتا ہے آپکے لئے بھی روحانی سدِّ باب ضروری ہوگا۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** مارچ، اپریل میں آپکے شراکتی و ازدواجی معاملات انتہائی خوشگوار ہونگے اگرچہ آپکا ساتواں گھر بھی زحل سے متاثر ہورہا ہے مگر اپریل میں آپکے ساتویں گھر کا حاکم حالت شرف میں ہوگا۔ نئی شراکت داری یا مشترکہ مفادات کے تحت کسی بھی کام کی ابتدا کیلئے یہ وقت انتہائی موزوں ثابت ہوگا۔ البتہ اگست کا مہینہ آپکے ازدواجی اور شراکتی معاملات میں اُتار چڑھاؤ کی نشاندہی کر رہا ہے۔ حمل کے لوگوں کو تنبیہ کی جاتی ہے۔ ساتویں گھر پر زحل کے دباؤ کی وجہ سے شراکتی امور میں انتہائی محتاط رویہ اختیار کریں ورگرنہ سرمایہ ڈوبنے کے قوی امکانات موجود ہیں۔ ستمبر، اکتوبر میں ساتویں گھر شمس کو ہبوط ہوگا اپنے شریک کار سے محتاط رہیں ورگرنہ روپے پیسے کا ضیاع ہوگا۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** گزشتہ سال نحس اکبر ستارہ زحل کی آپکے پانچویں گھر موجودگی آپکے لئے مشکلات کا باعث رہی ہے حمل کے وہ افراد جن کی گزشتہ سالوں میں شادیاں ہوئیں تھیں اور وہ تاحال اولاد جیسی نعمت سے محروم تھے۔ امسال اِنشاءاللہ اُن کی اُمیدیں برآئیں گی۔ بالخصوص مارچ، اپریل آپکے لئے انتہائی موزوں ثابت ہونگے۔ رواں سال اِنعامی سکیموں میں حصہ لینے کیلئے صحیح وقت کا اِنتخاب بہت ضروری ہے۔ آپکی خواہشات کی تکمیل ہوسکتی ہے۔

**سفر:** دسمبر 2007ء سے آپکے بیت السفر کا حاکم مشتری اپنے ہبوطی گھر میں نحس ہوگا اب باوجود سعد اکبر ہونے کے یہ نحس اثرات مرتب کرے گا۔ بالخصوص کاروباری سلسلے میں کیے گئے بیرون ملک سفر نقصان کا باعث ہوسکتے ہیں۔ بالخصوص برج حمل کے وہ لوگ جو بیرون ملک سفر بوجہ روزگار کرنا چاہ رہے ہوں انتہائی محتاط رہیں اُن کے ساتھ فراڈ کے قوی امکانات موجود ہیں اور سفر التوا کا شکار ہوسکتا ہے۔ بالخصوص مئی تا ستمبر انتہائی احتیاط ضروری ہوگی۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** گزشتہ سال برج والے نحس اکبر ستارہ کی نحوست سے سارا سال متاثر ہوتے رہے ہیں۔ یہ سال بھی برج حمل والوں کیلئے اس حوالے سے کچھ بہتر نہیں ہوگا بلاشبہ زحل جو کہ آپکے کیریئر کا حاکم ہے گزشتہ سال ستمبر میں وبال سے نکل چکا ہے مگر دسمبر 2007ء سے مشتری آپکے کیریئر کے گھر میں آچکا ہے مشتری کو یہاں ہبوط ہوتا ہے اب باوجود سعد ہونے کے مشتری آپکے لئے نقصان کا باعث ہوگا۔ بالخصوص مئی سے ستمبر تک مشتری کی رجعت سے برج حمل کے لوگوں کی معیشت، کیریئر اور روزگار پر انتہائی بُرے اثرات مرتب ہورہے ہیں۔ اس عرصے میں اکثر حمل کے افراد کو اپنی نوکری سے ہاتھ دھونے پڑیں گے۔ مشتری آپکے بارہویں گھر کا بھی حاکم ہے ممکنہ طور پر آپکے خلاف خفیہ سازش ہوگی۔ بنکوں سے لین دین میں محتاط رہیں حمل کے ■ افراد جو کسی بھی حوالے سے ہسپتال، یونیورسٹیوں، خیراتی اِداروں، اِنشورنس کمپنیوں یا بڑے بڑے منصوبوں سے واسطہ ہیں متاثر ہونگے۔ برج حمل کے وہ افراد جو کسی بھی طرح سرجری یا آلات سرجری سے منسلک ہیں۔ مارچ تا مئی کاروباری معاملات میں محتاط رہیں ورگرنہ نقصان کا قوی اندیشہ موجود ہے۔

**منگنی، شادی:** برج حمل کے اکثر افراد جو کہ اپنی پسند کی شادی کرنا چاہتے تھے گزشتہ سال اس سلسلے میں ناکام رہے ہیں جن افراد کی منگنیاں ہوئیں وہ بھی سارا سال پریشان رہے۔ امسال اُن کی اُمیدیں اِنشاءاللہ برآئیں گی۔ گرچہ آپکا بیت الذوج اب زحل سے متاثر ہوگا مگر مارچ اپریل میں آپکو اس سلسلے میں کامیابی ہوسکتی ہے۔ البتہ اگست میں کی گئیں من پسند شادیاں اکثر جوڑوں کیلئے باعث آزار ہونگی۔ شادی کیلئے صحیح وقت کا اِنتخاب اِنتہائی ضروری ہے۔

**خصوصی احکامات:** سال 2007ء آپکے لئے ہر لحاظ سے محتاط رویے کا متقاضی ہے بالخصوص آپکی صحت، کاروبار، شراکتی امور اور قریبی عزیز و اقارب سے تعلقات کے حوالے سے آپکو ہر قدم بہت سوچ سمجھ کر اُٹھانا ہوگا۔ ستارہ مشتری جو کہ گزشتہ سال آپکے نویں گھر میں اپنی سعادتوں سے آپکو نوازتا رہا ہے۔ امسال آپکے زائچے کے سب سے اہم گھر بیت العزت میں نحس پوزیشن کا حامل ہوگا۔ برج حمل کے وہ لوگ جو اعلیٰ تعلیم حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ امسال مشکل حالات سے گزریں گے۔ حمل کے وہ افراد جو گزشتہ سال اپنے بچوں کی طرف سے پریشان رہے ہیں۔ امسال اس حوالے سے کافی بہتر محسوس کریں گے۔ جو لوگ ایک سے زیادہ کاروبار کر رہے تھے۔ امسال وہ بھی کافی ریلیکس ہونگے اُنکی اضافی آمدن کے جو اسباب محدود ہوگئے تھے۔ اب دوبارہ سے شروع ہوجائیں گے ہاں مگر برج حمل کے لوگوں کو سب سے زیادہ خطرہ اپنی صحت کی وجہ سے ہوگا جو کہ بوجہ سحر متاثر ہورہی ہے۔ حمل کے وہ لوگ جن کی پراپرٹی کے معاملات گزشتہ کئی سال سے التوا کا شکار تھے اب حل ہوجائیں گے اور وہ من پسند نقل مکانی کرسکیں گے البتہ مارچ تا مئی نقل مکانی نہ کرنا بہتر ہوگا۔

**صدقات:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش بہتے پانی یا پرندوں کو ڈالیں۔

**[illegible] خاص:** سورۂ فلق و سورۂ ناس روزانہ 9 مرتبہ ورد کریں بمعہ اوّل و آخر 9،9 مرتبہ دُرود پاک پڑھیں۔

**ہر کام کے آغاز کی دُعا:** رَبِّ يَسِّرْ وَلَا تُعَسِّرْ وَتَمِّمْ بِالْخَيْرِ

## TAURUS

برج: ثور — سیارہ: زہرہ

رنگ: ________ گہرا نیلا

عنصر: ________ خاکی

جواہر: ________ الماس، نیلم، فیروزہ

بہترین شریک حیات: ________ سنبلہ، جدی

ناموافق ساتھی: ________ اسد، عقرب، دلو

بیماریاں: حلق اور کانوں کے عوارض، پھوڑے پھنسیاں، تولیدی مسائل

دن: منگل — عدد: ۲ — 21 April to 21 May — حروف: ب، و

**اہم نکات:** گذشتہ سال آپکے لئے ملے جلے اثرات کا حامل تھا۔ اکثر لوگوں کو موروثی جائیداد کی طرف سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑا۔ کچھ کو اختلافات کی وجہ سے جگہ چھوڑنی پڑی اور کچھ لوگوں کو جائیداد بیچنے سے نقصان کا سامنا ہوا۔ کیریئر کا حاکم وبال میں ہونے سے سارا سال کیریئر پر دباؤ رہا۔ امسال زحل آپکے پانچویں گھر میں موجود رہتے ہوئے آپکو بچوں کی طرف سے مسائل کا شکار کر رہا ہے۔ زحل کی یہ پوزیشن آپکی آمدن پر بھی اثر انداز ہو رہی ہے۔ بالخصوص وہ افراد جو ایک سے زائد آمدن کے ذرائع رکھتے ہیں۔ اُنھیں پریشانی کا سامنا ہوگا۔ اگست میں بیت الصحت کا حاکم ہبوط یافتہ ہونے سے صحت کو نقصان پہنچنے کا خطرہ ہے۔ مارچ میں عطارد کا ہبوط ہونے سے روپے پیسے کی طرف سے تنگی کا سامنا ہوگا۔ پرسنل تعلقات میں کشیدگی بڑھے گی۔ مشتری آپکے زائچہ کے بیت الخوف و بیت الامید کا حاکم ہے سارا سال اس کی منفی پوزیشن کی وجہ سے دوستوں سے اختلاف اور اُمیدوں میں ناکامی ہوگی۔ برج ثور کے لوگوں کو متنبہ کیا جاتا ہے اس سال بغیر اجازت کوئی بھی عمل کرنے سے گریز کریں۔

**صحت:** گذشتہ سال کی طرح اس سال بھی آپکی صحت مجموعی طور پر کافی بہتر رہے گی۔ ثور خواتین کو البتہ صحت کی طرف سے خصوصی احتیاط کرنی ہوگی خاص کر وہ خواتین جو اس سال زچگی کے مراحل سے گذریں گی۔ اگست میں ممکن ہے اُنھیں سرجری کروانی پڑے۔ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر صحت کی طرف سے پریشان ہو سکتی ہے جو کہ بوجہ سحر ہوگی۔ ثور کی عمر رسیدہ خواتین کو گردے کی دردو اور کمر درد کی شکایات ہونگی۔

**سماجی تعلقات:** گذشتہ سال کی طرح اس سال میں آپکے سماجی تعلقات بہتر نظر نہیں آتے مارچ تا مئی مریخ آپکے تیسرے گھر میں ہبوط یافتہ ہوگا۔ آپکے قریبی عزیز و اقارب جن سے آپکے تعلقات گذشتہ سال بھی کچھ بہتر نہ تھے بلکہ کشیدگی مزید بڑھ رہی ہے کسی بھی قسم کی مہم جوئی نہ کریں ورگرنہ سماجی تعلقات بُری طرح متاثر ہونگے۔ اگست میں حالات ایک بار پھر آپکے مخالف ہونگے کسی خاتون کی طرف آپکی کردار کشی کی جا رہی ہے۔ آپکی رومان پرور طبیعت آپکے لئے باعث آزار ہوگی۔ فروری اور اگست کے چاند گرہن ہونے پر سہاگے کا کام کر رہے ہیں۔

صدقہ اور نماز کسوف و خسوف ضرور ادا کریں۔ ثور کے وہ افراد جو جوائنٹ فیملی سسٹم کے تحت رہائش پذیر ہیں بے بنیاد غلط فہمیوں سے بچیں جلد بازی میں کیئے گئے فیصلے بعد ازاں باعث شرمندگی ہوں گے۔

**تعلیمی کیرئیر:** آپکا ابتدائی تعلیمی کیرئیر گزشتہ سال سے انشاء اللہ بہتر ثابت ہوگا ثور بچے امسال انشاء اللہ بہتر پوزیشنوں سے تعلیمی مراحل کلیئر کریں گے۔ البتہ مئی تک کا عرصہ قدرے پریشان کن ہوگا۔ تیسرے گھر مریخ کے نحس اثرات آپکو ضدی اور چڑچڑا کر رہے ہیں بحث و تکرار سے گریز کریں اور تعلیم پر بھرپور توجہ دیں۔ اعلیٰ تعلیمی مدارج طے کرنے والے ثور افراد مشتری کی نحوست سے متاثر ہونگے۔ آپکو شدید ذہنی دباؤ سے واسطہ پڑے گا۔ چونکہ یہ بوجہ مشتری ہوگا اس لئے علاج بھی روحانی طریقے سے کرنا ہوگا۔ وہ دُعائیں جو تعلیمی معیار میں بلندی کا باعث ہوں اُنکو اپنے معمولات میں شامل کرلیں۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** برج ثور کے جوڑے گذشتہ سالوں میں ازدواجی معاملات میں کافی پریشانی کا سامنا کر چکے ہیں۔ اس سال حالات گذشتہ سال کی نسبت بہتر ہیں مگر سال کا کچھ عرصہ خاصا مشکل ہوگا۔ زحل کی پانچویں گھر میں موجودگی سے آپکو صرف اپنے شریک حیات تک محدود ہونا ہوگا جو کہ آپکی رومان پرور طبیعت کے خلاف ہوگا۔ آپکے پرسنل افیئر زمنظر عام پر آنے سے آپکے ازدواجی معاملات متاثر ہو سکتے ہیں مارچ تا مئی آپکے گھریلو و شراکتی معاملات کشیدہ ہونگے۔ دراصل آپکے معاملات کو کوئی خفیہ ہاتھ متاثر کر رہا ہے محتاط رہتے ہوئے اِن معاملات کو اپنے ہاتھ میں رکھنے کی کوشش کریں ورگرنہ بات علیحدگی سے کم پر ختم نہ ہوگی اس عرصہ میں نئے شراکتی معاہدوں سے گریز کریں۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** ستمبر 2007ء سے زحل جیسا نحس اکبر ستارہ آپکے بیت الاولاد میں موجود رہتے ہوئے نحس اثرات مرتب کر رہا ہے۔ امسال آپکو بچوں کی طرف سے کافی پریشانی کا سامنا ہوگا۔ آپکے بچوں میں ضد اور چڑچڑا پن ضرورت سے زیادہ ہوگا۔ زحل کے نحس اثرات سے بالخصوص ثور کے وہ افراد متاثر ہونگے جو کہ تاحال بے اولاد ہیں فروری میں لگنے والا گرہن آپکی پریشانیوں میں مزید اضافہ کا باعث ہوگا۔ ثور کی حاملہ خواتین گرہن کے اوقات میں نماز کسوف و خسوف ضرور ادا کریں تاکہ نحس اثرات سے محفوظ رہ سکیں۔ ثور کے افراد کیلئے اس سال انعامی سکیموں یا لاٹری وغیرہ میں حصہ نہ لینا بہتر ہوگا۔ اس سال ستارے آپکے موافق نہیں۔

**سفر:** گذشتہ سالوں کی طرح اس سال بھی ثور کے افراد کیلئے بیرون ملک سفر کے امکانات نہیں ہیں۔ تمام سال مشتری نویں میں نحس اثرات کے ساتھ موجود رہے گا۔ کاروبار اور اعلیٰ تعلیم کیلئے بیرون ملک سفر ممکن نہ ہوگا جن لوگوں نے گذشتہ سال اپنے کیس اپلائی کئے تھے وہ اس سال بھی بوجہ نحوست مشتری امیگریشن میں زیر التواء رہیں گے۔ اس سال سفر کا پروگرام ملتوی کرنا بہتر ہوگا۔

**معیشت، کیرئیر، روزگار:** گذشتہ سالوں میں کیرئیر کا حاکم ہبوط یافتہ ہونے سے آپکو روزگار کے سلسلے میں کافی پریشانیوں کا سامنا رہا ہے۔ اس سال آپکو انشاءاللہ روزگار کے وسیع مواقع میسر آئیں گے ایسا محسوس ہوتا ہے جیسے طویل خشک سالی کے بعد بارش آگئی ہو۔ اگرچہ آپکا پانچواں گھر زحل کے دباؤ میں مگر پھر بھی اگست میں اضافی آمدن کے اسباب میسر آئیں گے۔ جس سے آپکی معیشت مضبوط ہوگی اس سال ثور کے اکثر افراد بینک فنانسنگ سے بھرپور فائدہ اُٹھا رہے ہیں۔ اس سال جائیداد کی خرید وفروخت نفع کا باعث ہوگی۔ ثور کے وہ افراد جو گذشتہ سالوں سے ترقی کے منتظر ہیں۔ اس سال انشاءاللہ ترقی پائیں گے۔ فروری اور اگست میں ہونے والے سورج اور چاند گرہن نقصان پہنچا سکتے ہیں۔ گرہن کے اوقات میں صدقہ ونماز کی ادائیگی سے ان کے نحس اثرات سے محفوظ رہا جاسکتا ہے۔

**منگنی، شادی:** شروع سال سے مئی تک بیت الذوج کا حاکم منحنی پوزیشن میں ہوگا۔ اس عرصے میں کی گئی شادیاں دیرپا نہ ہونگی علاوہ ازیں زحل کی تیسری نظر بھی آپکے ازدواجی گھر پر ہے۔ شادی کیلئے وقت کا انتخاب سوچ سمجھ کر کریں۔ ثور کی خواتین میں اس سال کورٹ میرج کا رجحان ہوگا۔ آپکو متنبہ کیا جاتا ہے۔ ایسی منگنی و شادی سے گریز کریں۔ ایسے رشتے جن میں خاندانوں کی مرضی شامل نہ ہوگی اچھے نتائج کی حامل نہ ہونگے۔ ماہ دسمبر اس قسم کی تقریبات کیلئے بہترین وقت ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** اس سال ستاروں کی حرکات وسکنات آپ پر ملے جلے اثرات مرتب کر رہی ہیں۔ ستاروں کی کچھ پوزیشنز آپکی خصوصی توجہ کی طالب ہونگی تاکہ آپ بہتر طریقے سے ان حالات سے نبرد آزما ہوسکیں۔ اس سال زحل آپکے پانچویں گھر میں موجود رہ کر آپکو بچوں اضافی آمدن اور آپکے پرسنل تعلقات کی طرف سے پریشانی میں مبتلا کر رہا ہے اسی طرح زحل کی تیسری نظر اور ساتویں گھر کے حاکم مریخ کا ہبوط آپکے شراکتی وازدواجی معاملات میں شدید گھٹن پیدا کر رہے ہیں۔ فروری کا چاند گرہن بھی آپکے پانچویں گھر میں ہو رہا ہے مندرجہ بالا معاملات میں انہی تاریخوں سے شدت شروع ہو جائے گی۔ گرہن کے اوقات میں صدقہ ونماز کی ادائیگی انتہائی ضروری ہوگی۔ سارا سال مشتری ہبوطی گھر میں ہونے سے آپکی خواہشات تکمیل نہ ہوگی اور آپ ڈپریشن کا شکار رہیں گے۔ ثور کے ایسے افراد جو اسسال اعلیٰ تعلیم یا روزگار کے سلسلے میں بیرون ملک سفر کے خواہش مند ہیں انھیں آگاہ کیا جاتا ہے اس سال یہ ممکن نہ ہوگا روپے پیسے اور وقت کے ضیاع کے علاوہ کچھ ہاتھ نہ آئے گا۔ اس سال آپکے پرسنل خفیہ تعلقات میں کشیدگی رہے گی۔ پرسنل افیئرز وغیرہ سے گریز کریں۔ مارچ تا مئی اپنے شریک کار کی طرف سے محتاط رہیں آپکے خلاف سازش متوقع ہے مجموعی طور پر یہ سال آپکے کیرئیر اور روزگار کے حوالے سے کافی بہتر ثابت ہوگا۔ البتہ بہتر پلاننگ سے آپ بھرپور فائدہ حاصل کرسکیں گے۔ اس سال طویل المدت منصوبوں میں کامیابی کے امکانات زیادہ روشن ہونگے۔

**صدقات:** بروز جمعہ کم از کم 600 گرام چینی درختوں کی جڑوں میں ڈالیں۔

**ورد خاص:** (وَکَفٰی بِاللّٰہِ شَھِیْدًا مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ)

روزانہ بعد از فجر یا عشاء (313) مرتبہ ورد کریں بمعہ اوّل وآخر 11/11 مرتبہ دُرود پاک۔

**برج:** جوزا **GEMINI** **سیارہ:** عطارد



| | |
|---|---|
| **رنگ:** | پیلا زرد |
| **عنصر:** | بادی |
| **جواہر:** | زمرد، زبرجد، عقیق |
| **بہترین شریک حیات:** | میزان، دلو |
| **ناموافق ساتھی:** | سنبلہ، قوس، حوت |

**بیماریاں:** نمونیہ، سینے کے عوارض، کمر اور سانس کی تکالیف، اعصابی تکالیف

**دن:** بدھ **عدد:** ۵ 22 May to 21 Jun **حروف:** ق، ک

**اہم نکات:** سال 2007ء برج جوزا کے افراد کیلئے کافی بہتر رہا ہے۔ ساڑھ ستی جیسے بُرے دَور کے بعد پہلی بار ستاروں کی سب سے زیادہ بہتر پوزیشن انھی کیلئے تھی جس سے انکے لئے ترقی کی راہیں کھل گئی ہیں۔ جہاں ستاروں نے کئی معاملات میں انھیں بہتر ماحول فراہم کیا وہیں کئی معاملات ان کیلئے پریشانی کا باعث رہے ہیں۔ بالخصوص قریبی عزیز واقارب سے تعلقات، بچوں کی طرف سے پریشانی اور بیرون ملک سفر میں انھیں کافی مشکلات کا سامنا کرنا پڑا۔ اس سال بھی ستارے آپکے لئے ملے جلے حالات لیکر آرہے ہیں۔ فروری میں چاند گرہن لگنے سے عزیز و اقارب کی طرف سے ایک بار پھر پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ بالخصوص چھوٹے بہن بھائیوں کی طرف سے اس سال کی سب سے اہم بات زحل اور مشتری کی نئی پوزیشن ہوگی۔ زحل آپکے چوتھے گھر میں رہتے ہوئے والدہ اور رہائشی مکان یا پراپرٹی کی طرف سے پریشانی سے دوچار کرے گا۔ مشتری آپکے ساتویں دسویں گھر کا حاکم ستارا منحنی پوزیشن میں رہتے ہوئے شریک حیات شریک کار اور کیرئیر روزگار کی طرف سے دباؤ کا شکار کرے گا۔

برج جوزا کے افراد گذشتہ کئی سال سے صحت کے مسائل کا شکار ہیں گزشتہ سال اکثر جوزا افراد سرجری کے مراحل سے گزر چکے ہیں اور کئی ایک کو گردے مثانے کی تکالیف رہی ہیں۔ اس سال جوزا افراد کو سال کے پہلے پانچ ماہ بالخصوص صحت کے مسائل کا سامنا ہوگا۔ مارچ تا مئی دوران سفر انتہائی محتاط رہیں حادثہ کا قوی امکان موجود ہے۔ بالخصوص جوزا خواتین ان ماہ میں محتاط رہیں آپ پر حاسدوں کی طرف سے سحر جادو کئے جانے کے امکانات ہیں۔ اگرچہ اس دوران اپریل کا پہلا عشرہ صحت کے حوالے سے اچھے خواص کا حامل ہوگا۔ مگر مجموعی طور پر احتیاط ضروری ہے سارا سال قرآنی آیات کو اپنے ورد میں رکھیں اور صدقہ ضرور ادا کریں۔

**سماجی تعلقات:** اس سال آپکے سماجی تعلقات گذشتہ سال کی نسبت کافی بہتر ہونگے۔ اس سال آپ کی سحر انگیز شخصیت کا جادو سر چڑھ کر بول رہا ہے اپنی خوش گفتاری اور معاملہ فہمی کی وجہ آپ ویسے بھی مقبول عام ہوتے ہیں۔ مئی میں سورج گرہن ہوگا بہن بھائیوں اور قریبی عزیز و اقارب سے محتاط رہیں۔ مارچ، اپریل میں آپکی شہرت و توقیر میں اضافہ ہو رہا ہے جس سے آپ کا سماجی قد مزید بلند ہو رہا ہے مگر اس عرصہ میں گفتگو احتیاط سے کریں زیادہ بولنا باعث نقصان ہوگا۔ خاندان کے کچھ لوگ آپ سے حسد کر رہے ہیں ان سے محتاط رہیں ستمبر، اکتوبر میں تقریبات سے گریز کریں۔

**تعلیمی کیرئیر:** برج جوزا کے بچوں کیلئے یہ سال تعلیمی لحاظ سے کچھ زیادہ بہتر ثابت نہ ہوگا۔ بلاشبہ آپ کافی ذہین ہوتے ہیں مگر اس سال آپکو زیادہ محنت کی ضرورت ہوگی۔ 28 جنوری تا 19 فروری عطارد رجعت پذیر ہونے سے آپکو پڑھائی میں یکسوئی نہ ہونے کی شکایت ہوگی۔ اسی طرح 26 مئی تا 19 جون اور 24 ستمبر تا 15 اکتوبر آپکو اسی صورت حال کا سامنا ہوگا۔ اعلیٰ تعلیم کیلئے بھی یہ سال آپکو بہتر ماحول فراہم نہیں کر رہا۔ رجعت کے دنوں میں سورۃ العمران آیت ۲۶ روزانہ کم از کم ایک تسبیح اپنا معمول بنالیں اور ستارے سے متعلقہ صدقہ ضرور دیں۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** گذشتہ سال مشتری جو کہ آپکے ساتویں گھر کا حاکم ہے حالت ترفع میں ہونے سے اپنے شراکتی و ازدواجی زندگی کافی بہتر انداز میں گذاری ہے مشتری کی سعادتوں سے آپ سارا سال فیض یاب ہوتے رہے ہیں مگر امسال مشتری سارا سال آپکے موافق نہ ہوگا۔ ہبوطی گھر میں ہونے سے وہی ستارہ جو کل آپ کے لئے سعد تھا آج نحس ہوگا۔ گذشتہ سال کی نسبت اس سال حالات بالکل برعکس ہونگے آپکے ازدواجی و شراکتی معاملات میں تناؤ پیدا ہوگا۔ مئی تا ستمبر کو معاملہ فہمی سے گزاریں کیونکہ اس دوران کوئی بیرونی ہاتھ آپکے معاملات میں دخل اندازی کر رہا ہے محتاط رہیں حالات آپکی توقع کے خلاف ہو سکتے ہیں۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** گذشتہ سال جوزا کے لوگوں کو بچوں کی طرف سے کافی پریشانی کا سامنا کرنا پڑا۔ آپ کے بچوں کی تعلیمی و نصابی امور میں لاپرواہی چڑچڑاپن اور نافرمانی آپکے لئے کافی تکلیف کا باعث رہی ہے۔ اس سال آپکے بچے انشاء اللہ ان تمام معاملات میں آپکی توقعات پر پورا اُتریں گے اور آپکے گلے شکوے دُور ہو جائیں گے۔ البتہ ستمبر، اکتوبر میں آپکو بچوں کی طرف سے پریشانی ہو سکتی ہے اس سال بے اولاد جوزا افراد کو ہر مقصود پالیں گے۔ اس سال آپکو بذریعہ قرعہ اندازی یا انعامی بانڈ کسی بڑی رقم کا حصول ممکن ہے مگر انعامی سکیموں میں حصہ لینے کیلئے صحیح وقت کا تعین ضروری ہوگا۔ اس سال کسی بھی پراپرٹی سکیم میں حصہ نہ لیں آپ کا پلاٹ بذریعہ قرعہ اندازی نکلنے کے کوئی امکانات نہیں ہیں۔

**سفر:** اگرچہ گذشتہ سالوں میں آپ باوجود کوشش کے بیرون ملک سفر میں ناکام رہے ہیں مگر امسال ستاروں کی پوزیشن آپ کو بہتر ماحول فراہم کر رہی ہے اس سال بیرون ملک سفر کے قوی امکانات موجود ہیں۔ جوزا کے وہ افراد جو بسلسلہ کاروبار یا شادی بیرون ملک سفر کرنا چاہتے ہیں انھیں مشکلات کا سامنا ہوگا۔ مئی اور اگست کے چاند و سورج گرہن آپکے راستے کی رکاوٹ بن سکتے ہیں۔ ان اوقات میں سفر یا ویزا اپلائی سے گریز کریں۔ بعد از اگست سفر اختیار کرنا بہتر ہوگا۔ جوزا والوں کو متنبہ کیا جاتا ہے جعلی دستاویزات پر سفر کرنے کی ہرگز ہرگز کوشش نہ کریں ورگرنہ مشکل میں پڑسکتے ہیں اندرون ملک سفر کے اس سال کئی مواقع میسر آئیں گے۔ مارچ تا مئی اندرون ملک سفر سے گریز کریں۔

**معیشت، کیرئیر، روزگار:** سال 2007ء جوزا کے لوگوں کیلئے روزگار اور معیشت کے حوالہ سے بہت بہتر ثابت ہوا۔ اکثر آپکو غیر متوقع طور پر سرمایہ کی آفر ہوئی جس سے وہ اپنے کاروبار کو استحکام دینے میں کامیاب رہے نئی شراکت داریاں قائم ہوئیں۔ الغرض گذشتہ سال آپکے لئے کئی حوالے سے بہتر ثابت ہوا۔ اس سال ستارے اس حوالے سے بہتر پوزیشن میں نہیں حالات گذشتہ سال کی نسبت کافی مختلف ہونگے۔ مشتری کی آپکے کیرئیر کے گھر میں موجودگی جو کہ اس کا ہبوطی گھر ہے آپکے لئے کسی طور سود مند نہ ہوگی بوجہ نحوست مشتری آپکے کیرئیر اور روزگار پر نحس اثرات مرتب ہو رہے ہیں۔ شراکت داری میں اس سال کام کرنا مشکل ہوگا۔ آپ علیحدگی اختیار کر رہے ہیں مئی تا ستمبر رجعت مشتری مابین شکوک شبہات کو پروان چڑھا رہی ہے اس ساری صورت حال سے سب سے زیادہ متاثر جوزا کے وہ افراد ہونگے جن کا روزگار کسی بھی طرح مذہبی درسگاہوں، یونیورسٹیوں اور جوڈیشری وغیرہ سے ہوگا۔ البتہ مارچ اپریل کے مہینے قدرے بہتر ثابت ہونگے۔

**منگنی، شادی:** گذشتہ سال اکثر غیر شادی شدہ جوزا افراد رشتہ ازدواج سے منسلک ہو چکے ہیں مگر اس سال ستاروں کی پوزیشن آپکے حق میں بہتر نہیں ہوگی۔ آپ کے ساتویں گھر بیت الذوج کا حاکم مشتری سارا سال منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے رکاوٹ کا باعث ہوگا۔ اس سال کی گئی شادیاں بہتر نتائج کی حامل نہ ہونگی۔ مئی تا ستمبر میں کی گئی منگنیاں اور شادیاں دیرپا ثابت نہ ہونگی المختصر یہ سال اس حوالے سے بہتر نہ ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** یہ سال آپ کے لئے ملے جلے حالات کا حامل ہوگا امسال ستاروں کی پوزیشن آپکی خصوصی توجہ کی متقاضی ہوگی دو بڑے ستارے مشتری و زحل آپکے زائچہ کے اہم ترین گھروں میں آچکے ہیں۔ زحل آپکے چوتھے گھر میں رہتے ہوئے زمین جائیداد اور رہائشی گھر والدہ اور ننھیال کی طرف سے مسائل میں گھیر رہا ہے۔ آخر الذکر معاملہ سب سے اہم ہوگا۔ اس سال کوئی بھی پراپرٹی بیچنا یا خریدنا آپکے لئے سُودمند نہ ہوگا۔ فروری کا چاند گرہن لگنے سے والدہ کی طرف سے

پریشانی ہوگی۔ اگست کا سورج گرہن قریبی عزیز و اقارب اور بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بگاڑ کی نشاندہی کر رہا ہے مشتری آپکے زائچہ کے ساتویں، دسویں گھر کا حاکم ہے۔ مشتری کی منفی پوزیشن کی وجہ سے شریک حیات و شریک کار سے تعلقات بُری طرح متاثر ہونگے۔ اکثر جوڑا افراد میں علیحدگی ہو جائے گی۔ مشتری کی دسویں گھر موجودگی آپکے کیریئر روزگار پر انتہائی منفی اثرات مرتب کرے گی۔ اس حوالے سے روحانی سدباب ضروری ہوگا۔ مئی تا ستمبر نئی شراکت داریوں و رشتہ داریوں سے گریز کریں دگرنہ دیرپا ثابت نہ ہونگی۔ بیرون ملک سفر کیلئے یہ سال سازگار ماحول فراہم کر رہا ہے۔ ویزا اپلائی کرنے کیلئے صحیح وقت کا تعین آپکی یقینی کامیابی کا ضامن ہوگا۔ شروع سال سے مئی تک صحت کا خاص خیال رکھیں ذرا سی غفلت بڑے نقصان کا باعث ہوگی۔

**صدقات:** بروز بدھ سوا کلو مونگ ثابت بہتے پانی یا پرندوں کو ڈالیں۔

**ورد خاص:** روزانہ 313 مرتبہ وِرد کریں بمعہ اوّل و آخر 11/11 مرتبہ دُرود پاک۔ (لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْم)

**برج:** سرطان **CANCER** **سیّارہ:** قمر

**رنگ:** سفید و دودھیا

**عنصر:** آبی

**جواہر:** پکھراج، موتی، زمرد، عقیق

**بہترین شریک حیات:** عقرب، حوت

**ناموافق ساتھی:** حمل، جدی، میزان

**بیماریاں:** پھیپھڑوں اور سانس کی تکلیف، معدہ، گردوں اور پیشاب کی تکالیف

**دن:** پیر | June to 23 July

**اہم نکات:** برج سرطان کے لوگ گذشتہ کئی سال نحس اکبر ستارہ زحل کی نحوست کا شکار رہے ہیں گذشتہ سال ستمبر تک ساڑھے سات سالہ دَوران کیلئے انتہائی مشکل ترین رہا ہے۔ طویل خشک سالی کے بعد آپکی زندگی میں ٹھنڈی پھوار کی آمد شروع ہوئی ہے۔ زحل نے جہاں آپکو انتہائی مسائل سے دوچار کیا وہیں آپکو زندگی کے نشیب و فراز سے بھی روشناس کرایا ہے۔ اب آپ زندگی حقیقت پسندی سے گزارنے کے ڈھنگ سے آشنا ہو چکے ہیں۔ مگر ابھی آپکے امتحان ختم نہیں ہوئے اس سال زحل آپکے تیسرے گھر میں موجود رہتے ہوئے بہن، بھائیوں اور قریبی عزیز و اقارب سے اختلافات کو ہوا دے رہا ہے۔ مشتری جو کہ آپکے چھٹے، نویں گھر کا حاکم ہے شروع سال سے ساتویں گھر میں موجود ہے۔ مشتری کی یہ پوزیشن آپکی صحت و ازدواجی معاملات بوجہ سحر خراب ہونے کی نشاندہی کر رہی ہے۔ اس سال لگنے والے گرہن آپکے لئے خاص اہمیت کے حامل ہونگے اگلی سطور میں مزید تفصیلات سے آگاہ کروں گا۔

**صحت:** گذشتہ سال سرطان والوں کو صحت کیطرف سے ملے جلے حالات کا سامنا رہا ہے۔ اگرچہ چھٹے گھر کا حاکم اچھی پوزیشن میں تھا مگر زحل کے ساتھ نظرات اور پلوٹو کی موجودگی نے مشتری کے سعد اثرات کو دبائے رکھا۔ یہ سال بھی آپکی صحت کے حوالے سے بہتر ثمرات کا حامل نہیں ہوگا۔ سارا سال آپ کا واسطہ سحر جادو سے پڑے گا۔ بالخصوص مئی تا ستمبر کا عرصہ کسی امتحان سے کم نہ ہوگا۔ پیٹ، جگر اور جلدی امراض اس سال بھی آپکے لئے پریشانی کا باعث ہونگے سرطان خواتین کو لیکوریا کی شکایت ہوگی۔ جو خواتین گذشتہ سال ذہنی عارضہ میں مبتلا تھیں اس سال اُن کی پریشانیوں میں مزید اضافہ ہو رہا ہے۔ امسال صحت کیلئے روحانی سدباب انتہائی ضروری ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** گذشتہ سال کی طرح یہ سال بھی آپکے لئے بہتر نہ ہوگا۔ گذشتہ سال کیتو کی وجہ سے عزیز و اقارب کیساتھ تعلقات بہتر نہ رہے تو اس سال زحل آپکے تیسرے گھر آ کر بہن بھائیوں اور قریبی عزیز و اقارب کیساتھ تعلقات میں بگاڑ پیدا کر رہا ہے۔ مئی کا چاند گرہن اسی گھر میں ہونے سے تعلقات میں مزید بگاڑ پیدا ہو رہا ہے۔ مارچ تا مئی مریخ آپکے طالع میں ہوگا۔ جذباتیت سے گریز کریں کسی بھی قسم کا جھگڑا آپکے لئے شدید نقصان کا باعث ہوگا۔ آپکا سماجی وقار مجروح ہونے سے آپکی ذات پر اُنگلیاں اُٹھ سکتی ہیں۔ اگست میں لگنے والا دوسرا چاند گرہن آپکے آٹھویں گھر میں ہو رہا ہے خود پر قابو رکھیں۔ اگرچہ آپکے ڈپریشن میں اضافہ ہو رہا ہے مگر خواہ مخواہ دوسروں سے نہ اُلجھیں۔ گرہن کے اوقات میں صدقہ اور نماز کسوف و خسوف ضرور ادا کریں تاکہ گرہن کے نحس اثرات سے بچ سکیں۔

**تعلیمی کیرئیر:** امسال آپکو تعلیمی میدان میں ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا سال کی دو اہم ترین پوزیشن آپکی توجہ کی طالب ہونگی۔ اگست میں زہرہ کا ہبوط اور اکتوبر میں شمس کا ہبوطی گھر میں ہونا۔ آپکے تعلیمی معاملات امسال زحل سے بھی متاثر ہونگے۔ مجموعی طور پر اس سال آپکو اپنی تعلیم پر خصوصی توجہ دینی ہوگی۔ بتائے گئے عرصہ میں پڑھائی کی طرف سے کوئی غفلت نہ کریں۔ صدقہ و تسبیحات سے آپکا تعلیمی کیریئر محفوظ ہو سکتا ہے۔ شروع سال تا مئی اعلیٰ تعلیمی میدان میں مشکلات کا سامنا ہوگا

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** 2007ء کی طرح امسال بھی ستارے آپکے ازدواجی و شراکتی معاملات مین آپکو بہتر ماحول فراہم نہیں کر رہے۔ گذشتہ سال سرطان کے افراد خانگی معاملات کی وجہ سے کافی پریشانی اُٹھا چکے ہیں۔ اپنی ازدواجی زندگی بچانا ان کیلئے مسئلہ رہا ہے۔ جبکہ کئی سرطانی جوڑوں میں علیحدگی ہو چکی ہے یہ سب ستارہ زحل کی نحوست کے سبب تھا امسال مشتری آپکے بیت الزوج میں نحس اثرات کیساتھ موجود ہے۔ اس سال بھی آپکے حالات گذشتہ سال سے کچھ زیادہ مختلف نہ ہونگے۔ مئی تا ستمبر انتہائی محتاط رویہ اپنائیں نئی شراکت داریوں سے گریز کریں اس عرصہ میں کی گئی سرمایہ کاری ڈوب جائے گی۔ اس سال آپکے ازدواجی

معاملات خصوصی توجہ کے متقاضی ہونگے۔ یہ سال انتہائی تدبیر اور تحمل سے گزاریں۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** سال کے پہلے پانچ ماہ آپکو بچوں کی طرف سے پریشانی کا سامنا ہوگا۔ اس دوران سرطان کی حاملہ خواتین کو سرجری کروانی پڑسکتی ہے۔ سال کا باقی عرصہ کافی بہتر ثابت ہوگا۔ سرطان کے ■ جوڑے جو تا حال نعمت اولاد سے محروم ہیں امسال انشاء اللہ صاحب اولاد ہونگے۔ بالکل اسی طرح مئی تک کسی بھی انعامی سکیم میں حصہ لینا سودمند نہ ہوگا۔ بقیہ سال حالات آپکے موافق ہونگے بالخصوص جون کا مہینہ آپکی خواہشات کی تکمیل میں معاون ہوسکتا ہے۔

**سفر:** سرطان کے اکثر لوگ بحرانی دور کے باوجود بیرون ملک سفر کرچکے ہیں۔ اکثر لوگ زیارات مقدسہ اور حج کی سعادت سے شرفیاب ہوئے مگر اس سال ستارے آپکے موافق نہیں ہیں۔ آپکے نویں گھر کا حاکم سارا سال نحس پوزیشن میں ہونے سے بیرون ملک سفر ممکن نہ ہوگا۔ مئی تا ستمبر اپلائی کئے گئے ویزہ مسترد کردیئے جائیں گے یا امیگریشن میں زیر التوا رہیں گے۔ یہ سال بیرون ملک سفر کیلئے کسی طور مناسب نہ ہوگا۔

**معیشت، کیرئیر، روزگار:** برج سرطان کے لوگ گزشتہ کئی سال سے آمدنی اور اخراجات میں توازن کی وجہ سے بحران کا شکار ہیں بلکہ کئی لوگ تو مقروض بھی ہوچکے ہیں۔ اس سال انشاء اللہ آپ کیرئیر بہتر ہونے سے روزگار میں کافی بہتری محسوس کریں گے۔ سال کی پہلی سہ ماہی صرف آپ کیلئے مشکل ہوگی۔ آپ وہ خوش نصیب ہیں جن کے دسویں گھر میں ہر سال لو روز اور پھر شمس اپنے سعد اثرات مرتب کرتے ہیں یوں ہر سال آپکے کیرئیر اور روزگار مین بہتری آتی ہے۔ شمس جو کہ آپکے خانہ مال کا بھی حاکم ہے اسے فروری اور اگست میں گرہن ہوگا اس عرصہ میں محتاط رہیں۔ مارچ اپریل میں چوتھے اور گیارہویں گھر کے حاکم کو شرف ہوگا۔ یہ عرصہ آپکی خواہشات کی تکمیل میں کافی معاون ثابت ہوگا۔ جون میں ملازم پیشہ افراد کی ترقی اور دوسرے افراد کو روزگار کے بہترین مواقع میسر آئیں گے۔ یہ سال مجموعی طور پر آپکے لئے بہترین ثابت ہوگا۔ اکثر سرطانی افراد بینک فنانسنگ سے اپنے کاروبار کو ترقی دیں گے۔ آپ کو متنبہ کیا جاتا ہے اس سال شراکت داری میں کاروبار کرنا آپکے لئے سودمند نہ ہوگا۔

**منگنی، شادی:** اس سال منگنی وشادی کیلئے ستاروں کی پوزیشن بہتر نظر نہیں آتی۔ امسال مشتری نحس اثرات کے ساتھ آپکے ساتویں گھر میں موجود ہے۔ سرطان کے ■ لوگ جن کی شادیاں اس سال متوقع تھیں اُن کا معاملہ کھٹائی میں پڑتا نظر آتا ہے۔ سارا سال مشتری کی نحوست عروج پر ہوگی۔ مشتری سعد اکبر ہونے کے باوجود نحس اثرات کا حامل ہوگا۔ آپکے ان معاملات میں خاندان کا کوئی بزرگ رخنہ اندازی کرسکتا ہے اگرچہ مریخ کے اثرات آپکو جلد از جلد شادی پر اُکسا رہے ہیں مگر تحمل کا مظاہرہ کرنا بہتر ہوگا۔ بالخصوص مئی تا ستمبر میں کی گئی شادیاں اچھے ثمرات کی حامل نہ ہونگیں۔ اس سال منگنی وشادی ملتوی کرنا بہتر ہوگا۔ سرطان کے لوگ اس سال قطعی طور پر کورٹ میرج سے گریز کریں۔

**خصوصی احکامات:** اگرچہ سرطان کے لوگوں کی ساڑھ ستی ختم ہوچکی ہے مگر یہ سال بھی اُنکے لئے کسی امتحان سے کم نہ ہوگا۔ زحل کی تیسرے گھر آمد سے گزشتہ سال سے جاری عزیز واقارب کے ساتھ کشیدگی مزید بڑھ جائے گی۔ زحل کی تیسری دسویں نظر آپکے دشمنوں کو ایک بار پھر دشمنی پر اُکسا رہی ہے۔ آپکی صحت بوجہ سحر شدید متاثر ہوگی۔ جسکا روحانی سدباب انتہائی ضروری ہوگا۔ مشتری ساتویں گھر میں سارا سال نحس اثرات مرتب کرتا رہے گا۔ آپکی ازدواجی زندگی میں بیرونی مداخلت کا واضح اشارہ موجود ہے۔ امسال نئے شراکتی معاہدوں سے گریز کریں پہلے سے جاری مشترکہ مفادات کے شراکتی معاہدے بھی مخدوش حالات سے دوچار ہونگے۔ آپکو انتہائی تحمل اور تدبر کا مظاہرہ کرنا ہوگا۔ کیرئیر کے حاکم مریخ کو ہبوط ہونے سے آپکے کیرئیر پر دباؤ بڑھ جائے گا۔ سرطان کے وہ لوگ جو کسی حکومتی ادارے سے وابستہ ہیں اُنھیں افسروں کی جانب سے عتاب کا سامنا ہوگا۔ امسال بعد از مئی آپکے لئے آلات سرجری، انجنیئرنگ، حرب وضرب، زرعی آلات اور تانبہ کے کاروبار میں منافع متوقع ہے۔ مارچ اپریل میں نقل مکانی و جائیداد کی خرید فروخت سودمند ہوگی۔ فروری اور اگست کے گرہن آپکے لئے انتہائی اہم ہونگے گرہن کے اوقات میں نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں۔ امسال ستاروں کی پوزیشن کو مدنظر رکھتے ہوئے بہتر پلاننگ آپکو متوقع نقصانات سے محفوظ رکھ سکتی ہے۔

**صدقات:** بروز سوموار سوا کلو آٹا کسی مستحق کو دیں بروز منگل ■ عدد سکے ایک روپے والے یکمشت کسی مستحق کو دیں۔

**■ خاص:** روزانہ 350 مرتبہ ورد کریں بمعہ اول و آخر 11/11 مرتبہ درود پاک۔ (یَا نَصِیرُ أُنْصُرْ بِحَقِّ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیرُ)

**برج:** اسد **LEO** **سیارہ:** شمس



**رنگ:** گولڈن، نارنجی
**عنصر:** آتشی
**جواہر:** ہیرا، لہسنیا
**بہترین شریک حیات:** حمل، قوس، ثور
**ناموافق ساتھی:** عقرب، دلو

**بیماریاں:** ہائی بلڈ پریشر، ریڑھ کی ہڈی، کمر کی تکلیف، دل کی تکلیف

**عدد:** 1 — 24 July to 23 Aug — م، ٹ

**اہم نکات:** برج اسد کے لوگ اس سال ساڑھ ستی کے تیسرے دور میں داخل ہو چکے ہیں یہ زحل کی نحوست کا تیسرا اور فائنل راؤنڈ ہے گذشتہ سال آپ صحت اور ازدواجی معاملات میں بُری طرح اُلجھے رہے ہیں زحل آپکے طالع کو چھوڑ کر دوسرے گھر میں موجود ہے۔ زحل کی اس تبدیلی سے جہاں آپکی شخصیت دباؤ سے نکل رہی ہے وہیں آپکے مالی معاملات پر زحل کا دباؤ بڑھ رہا ہے۔ مالی دباؤ سے نکلنے کیلئے آپ پراپرٹی بیچنے کی کوشش کر رہے ہیں۔ مشتری آپکے پانچویں آٹھویں کا حاکم سارا سال نحس اثرات مرتب کرے گا۔ آپکو بچوں کی طرف سے پریشانی کا سامنا ہوگا۔ آپ شدید ذہنی دباؤ کا شکار ہونگے۔ روز مرہ کے معمولات کی بجا آوری مشکل ہوگی۔ مشتری کی چھٹے گھر موجودگی سے آپکو صحت کی پرابلمز بوجہ سحر ہونگیں۔ متواتر صدقہ اور روحانی سدِّ باب سے اس صورتحال سے بچا جا سکتا ہے۔ مارچ اپریل میں غیر متوقع طور پر سرمایہ کاری کی آفر ہوگی جو آپ کو سنبھلنے کا بہترین موقع فراہم کرے گی۔ اپنے حقوق کا تحفظ کرتے ہوئے۔ اس سرمایہ کاری سے بھرپور فائدہ اُٹھائیں نحوست زحل سے اسد کے وہ لوگ سب سے زیادہ متاثر ہوئے۔ جن کی عمریں 30 سے 40 سال کے درمیان تھیں یا جن کے پیدائشی زائچہ میں زحل نحس تھا۔

**صحت:** گذشتہ کی طرح اس سال بھی صحت کے مسائل سے آپکا واسطہ رہے گا یہ برج اسد کے لوگ گذشتہ سال جہاں بوجہ نحوست زحل پیچیدہ امراض کا شکار رہے ہیں وہیں اس سال مشتری کی چھٹے گھر آمد سے بُری طرح متاثر ہونگے۔ سارا سال آپکا واسطہ سحر سے پڑے گا۔ برج اسد کے بچے سوکھے کے مرض اور جلدی امراض میں مبتلا ہونگے۔ عمر رسیدہ لوگ، ریڑھ کی ہڈی اور جوڑوں کے درد کا شکار ہونگے۔ خواتین دماغی امراض اور ڈپریشن کی وجہ سے پریشان رہیں گی۔ یہ سال آپکی خصوصی توجہ کا متقاضی ہوگا کیونکہ اکثر عارضہ بوجہ سحر ہونگے۔ اپنی صحت کیلئے صدقات اور خصوصی دُعاؤں کا ورد آپکے لئے ازحد ضروری ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** اس سال آپکے سماجی تعلقات انشاء اللہ گذشتہ سال کی نسبت کافی بہتر رہیں گے۔ زحل کے آپکے طالع چھوڑنے سے آپکی شخصیت پر خوشگوار اثرات مرتب ہو رہے ہیں۔ مارچ اپریل میں آپ شرف شمس و زہرہ سے فیض یاب ہونگے جس سے آپکی سحر انگیز شخصیت کے گرد ٹھہری دُھند چھٹ جائے گی۔ اسی عرصہ میں آپ ایک بار پھر بھرپور طریقے سے عزیز و اقارب سے ملنے جلنے اور سماجی تقریبات میں شمولیت اختیار کر رہے ہیں البتہ مئی میں مریخ کا ہبوط ہونے سے آپکو حاسدوں کی طرف سے دشمنی اور والدہ کی طرف سے پریشانی کا سامنا ہوگا۔ اگست میں زہرہ کا ہبوط عزیز و اقارب سے کسی بات پر اختلاف ہو سکتا ہے۔ قطعی طور پر جذباتیت سے دُور رہیں۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیمی مراحل سے گزرنے والے اسد بچے گذشتہ سال کی نسبت اس سال کافی بہتر تعلیمی ماحول میسر آنے سے بہتری کی طرف گامزن ہونگے۔ گذشتہ سال آپکے ذہن پر جو بوجھ تھا کم ہو چکا ہے۔ ماہ اگست میں تعلیم کی طرف خصوصی توجہ کی ضرورت ہوگی یکم اگست کو گرہن کی نماز ضرور پڑھیں اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے اسد افراد شروع سال تا مئی مریخ کے نحس اثرات سے متاثر ہونگے کسی بھی معاملے میں جذباتی نوعیت کے فیصلے نہ کرنا بہتر ہوگا۔ مریخ سے متعلقہ صدقہ دینے سے نحس اثرات سے محفوظ رہیں گے۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** آپکے شراکتی و ازدواجی معاملات گذشتہ کئی سال سے متاثر ہیں بالخصوص گذشتہ سال اسد والے ازدواجی معاملات میں بہت بُری طرح اُلجھے رہے ہیں آپکے ساتویں گھر کا حاکم وبال یافتہ ہونے سے گویا آپکی ازدواجی اور خانگی زندگی ایک بھونچال کی زد میں تھی اکثر جوڑوں میں علیحدگی ہوگئی اور کئی ایک کے معاملات تا دم تحریر کورٹ میں ہونگے۔ سال 2008ء اس حوالے سے انتہائی خوش آئند ثابت ہوگا انشاء اللہ آپکے ازدواجی معاملات میں پہلے جیسی بُری کیفیت نہ رہے گی۔ شراکتی امور میں اگرچہ ابھی بھی آپ گومگو کا شکار ہیں مگر کسی بھی غلط فہمی کو دل میں جگہ نہ دیں۔ اپنے پارٹنر پر اعتبار کرتے ہوئے تمام معاملات کا ازسرِ نو جائزہ لینا بہتر ہوگا۔ نئے شراکتی معاہدے کرنے کیلئے صحیح وقت کا انتخاب ضروری ہوگا۔ مئی اور اگست میں آپکے ساتویں گھر گرہن ہونگے اس عرصہ میں کوئی بھی نیا معاہدہ مت کریں۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** اس سال حالات گذشتہ سال سے بالکل برعکس ہونگے۔ 2007ء میں اکثر اسد کے جوڑے اولاد جیسی نعمت سے فیض یاب ہو چکے ہیں۔ دراصل گذشتہ سال پانچویں کا حاکم مشتری حالت ترفع میں ہونے سے حالات کافی موافق تھے مگر امسال یہی ستارہ شروع سال سے منفی پوزیشن کا حامل ہوگا۔ اس طرح آپکو حصول اولاد میں مشکلات کا سامنا ہوگا اور ایسا بوجہ سحر اور بندش ہوگا۔ جو لوگ صاحب اولاد ہیں اُنھیں بھی بچوں میں چڑچڑے پن ضد اور مذہب سے دُوری کی شکایت رہے گی۔ انعامی بانڈ لاٹری کیلئے صحیح وقت کا انتخاب ضروری ہوگا۔

**سفر:** اس سال آپ حسب منشاء بیرون ملک سفر کر سکیں گے۔ مارچ، اپریل اور مئی میں ویزا اپلائی کرنے کیلئے صحیح تواریخ کا انتخاب ضروری ہوگا۔ اس سال

کاروباری ضروریات کے تحت کئے گئے سفر منافع بخش ثابت ہونگے۔ اسد کے جن افراد کی شادیاں بیرون ملک متوقع ہیں انھیں رُکاوٹوں کا سامنا ہوگا۔ گذشتہ سال جن لوگوں نے اپلائی کیا اور انھیں ویزا نہ ملا اس سال ■ دوبارہ اپلائی کریں انشاءاللہ خاطر خواہ کامیابی ہوگی۔ اعلیٰ تعلیم کیلئے ماہ اگست بہترین وقت ثابت ہوگا۔ مجموعی طور پر یہ سال بیرون ملک سفر کیلئے بہتر ثابت ہوگا۔

**معیشت، کیرئیر، روزگار:** پچھلے کئی سال سے آپکے مالی حالات آپکے حق میں نہیں۔ آمدن اور اخراجات میں توازن باوجود کوشش کے ممکن نہیں گذشتہ سال ستمبر سے زحل آپکے خانہ مال میں آکر مزید بحران پیدا کر رہا ہے آپ مزید قرض لیکر اپنے کاروبار کو سنبھالنے کی کوشش کریں گے۔ محتاط رہیں کوئی ایسا قرض ہرگز مت لیں جسے بعد میں ادا کرنا مشکل ہو۔ اکثر لوگ نیا کاروبار شروع کریں گے مارچ اپریل میں نیا کاروبار شروع کرنا بہتر ہوگا۔ اسد کے وہ لوگ جو سرکاری یا نیم سرکاری اداروں سے وابستہ ہیں اس عرصہ میں اُن کی پروموشن متوقع ہے۔ مئی اور اگست میں لگنے والے چاند گرہن روپیہ پیسہ ڈوب جانے کا اشارہ دے رہے ہیں۔ اپنے پارٹنر پر نظر رکھیں۔ نماز کسوف وخسوف اور صدقہ کی بروقت ادائیگی سے نقصانات سے بچاؤ ممکن ہوگا۔ مجموعی طور پر یہ سال آپکی معیشت پر ملے جلے اثرات مرتب کر رہا ہے جہاں زحل روپے پیسے کی آمد کو روک رہا ہے وہیں غیر متوقع طور پر مال کا حصول بھی ممکن ہوگا۔ ستاروں کی حرکات وسکنات کو مدِ نظر رکھتے ہوئے بہتر پلاننگ ہی آپکو اس صورت حال سے نکال سکتی ہے۔

**منگنی، شادی:** گذشتہ سال ساتویں گھر کا حاکم وبال یافتہ ہونے سے اکثر اسد کے لوگوں کی شادیاں موخر ہوئیں یا ٹوٹ گئیں۔ امسال ستاروں کی حرکات وسکنات آپکے موافق نظر آتی ہیں مگر وہ لوگ جو اپنی پسند سے شادی کرنا چاہتے ہیں۔ اُن کیلئے اس سال بھی حالات سازگار نہ ہونگے۔ اس سال اپنی پسند سے کی گئی شادیاں بعد ازاں بہتر نتائج کی حامل نہ ہونگیں۔ البتہ خاندان کی باہمی رضا مندی سے شادیاں خوش آئند ہونگی۔ پانچویں کا حاکم ہبوط میں ہونے سے آپکے افیئرز اور منگنی وغیرہ ناکامی سے دوچار ہونگے بالخصوص مئی تا ستمبر آپکو انتہائی محتاط رہنا ہوگا۔ اس سال کوئی بھی خفیہ شادی آپکو راس نہیں آئے گی۔ اچھے نتائج کیلئے صحیح وقت کا انتخاب ضرور کریں۔

**خصوصی احکامات:** یہ سال آپکی خصوصی توجہ کا متقاضی ہے اگرچہ آپ زحل کا دوسرا دور گزار چکے ہیں مگر ابھی تیسرا دور باقی ہے اس سال زحل آپکے خانہ مال میں رہتے ہوئے سارا سال آپکو مالی دباؤ کا شکار کر رہا ہے اگرچہ دوسرے ستاروں کی وجہ سے آپکو ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا۔ غیر متوقع طور پر روپے پیسے کا حصول ممکن ہوگا۔ آپکو نئے شراکت داری کے مواقع میسر آئیں گے۔ مگر زحل کی رجعت سے آپکو شدید خطرات کا سامنا ہوگا۔ آمدن اور خرچ میں توازن ایک علیحدہ مسئلہ ہوگا اگست میں آپکو شرف عطارد بھی فائدہ دے رہا ہے۔ مگر فروری میں لگنے والے چاند گرہن روپے کے نقصان کی طرف اشارہ ہے دوسرا چاند گرہن اگست میں آپکے خانہ ذوج میں ہوگا۔ شریک حیات اور شریک کاروبار سے بگاڑ پیدا ہوسکتا ہے۔ صدقہ ونماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں۔ اس سال ایک اور اہم بات مشتری کی برج جدی میں آمد ہے مشتری آپکے زائچہ کے پانچویں آٹھویں کا حاکم ہے سارا سال آپکو بچوں کی طرف سے پریشانی لاحق رہے گی۔ برج اسد کی خواتین کو خاص طور پر احتیاط کی ضرورت ہوگی۔ سارا سال رات کے وقت ویران جگہوں پر جانے سے گریز کریں بالخصوص شام کے اوقات میں برج اسد کے لوگ اس سال شدید ڈپریشن کا شکار نظر آتے ہیں۔ آپ بغیر کسی وجہ کے گھبراہٹ بے چینی اور اضطراب کا شکار رہیں گے۔ اپریل کے آخری ہفتہ اور مئی کے پہلے ہفتہ میں مریخ عین ہبوطی درجات پر ہوگا۔ اس عرصہ میں جائیداد کی خرید وفروخت نہ کریں۔ والدہ سے کسی بھی قسم کی بحث وتکرار سے اجتناب کریں۔ اس عرصہ میں بیرون ملک سفر یا ویزا اپلائی کرنا بہتر نہ ہوگا۔ بارھویں گھر میں مریخ کا ہبوط آپکے خلاف خفیہ دشمن کو بھی ہوا دے رہا ہے۔ ستمبر اکتوبر میں شمس کو ہبوط ہوگا قریبی عزیز واقارب سے اختلافات متوقع ہیں۔ ستاروں کی حرکات وسکنات پر نظر رکھتے ہوئے یہ سال بہتر انداز میں گزارنے کی کوشش کریں۔

**صدقات:** بروز اتوار 100 گرام دال چنا پرندوں کو ڈالیں۔

**ورد خاص:** (یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَا بَدِیْعُ)

روزانہ بعد از فجر یا عشاء 96 مرتبہ روزانہ ورد کریں۔

**برج:** سنبلہ **VIRGO** **ستارہ:** عطارد

**رنگ:** گہرا زرد، پیلا
**عنصر:** خاکی
**جواہر:** گومیدک زرد، عقیق، فیروزہ
**بہترین شریک حیات:** جدی، ثور
**ناموافق ساتھی:** قوس، حوت، جوزا
**بیماریاں:** معدہ، جگر، آنتوں کی بیماریاں، الرجی، کان کی تکالیف

**دن:** بدھ **24 Aug to 23 Sep** **عدد:** 5 **حروف:** پ، غ

**اہم نکات:** تمام بروج میں سنبلہ والوں کیلئے یہ سال خاص اہمیت رکھتا ہے آپ زحل کی نحوست کے دوسرے دور میں داخل ہو چکے ہیں گذشتہ سال زحل کی بارھویں گھر موجودگی آپکی مشکلات اور مسائل میں مسلسل اضافے کا باعث رہی ہے۔ روپے پیسے کی تنگی اور حاسدوں کی ریشہ دوانیاں عروج پر رہی ہیں۔ اس سال زحل آپکے بیت الطالع میں موجود ہے کسی بھی زائچہ میں سب سے زیادہ اہمیت اسی گھر کی ہوتی ہے۔ زحل کی یہاں موجودگی کی وجہ سے آپکی شخصیت پر انتہائی برے اثرات مرتب ہو رہے ہیں۔ آپ اس سال اپنے کئے گئے وعدہ نہیں نبھا سکیں گے۔

آپکے معاملات التوا اور بندش کا شکار ہونگے زحل کی تیسری نظر عزیز و اقارب اور ملنے جلنے والوں میں آپکی عزت و توقیر کم کر رہی ہے زحل آپکے پانچویں چھٹے کا بھی حاکم ہے۔ آپکو بچوں اور اپنی صحت کی وجہ سے پریشانی کا سامنا ہوگا۔ زحل کا دوسرا دور کسی بہت بڑے امتحان سے کم ثابت نہ ہوگا۔ اس سال کی دوسری اور اہم ترین بات مشتری کی پوزیشن ہے۔ امسال بوجہ نحوست مشتری آپکو گھریلو حالات زمین جائیداد، والدہ اور خانگی و ازدواجی معاملات کی طرف سے خاصی پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔

**صحت:** گذشتہ کئی سال سے سنبلہ والے صحت کے پیچیدہ امراض میں مبتلا ہیں بالخصوص سنبلہ کے عمر رسیدہ افراد اس صورت حال سے شدید متاثر ہوئے صحت کا حاکم وبال یافتہ ہونے سے سارا سال سحر جادو سے واسطہ رہا ہے۔ اس سال بھی صورت حال گذشتہ سال سے کچھ خاص مختلف نہ ہوگی۔ دراصل آپ زحل کی نحوست کا شکار ہیں۔ سنبلہ کی خواتین کو اس سال ہسٹیریا جوڑوں کے درد اور السر کی تکالیف ہوسکتی ہیں۔ خطاطر ہیں آپکا اعصابی نظام بری طرح متاثر ہو رہا ہے۔ سارا سال ایک انجانا خوف آپ پر مسلط رہے گا۔ اس سال آپکو مادی کے علاوہ روحانی سدّ باب کی بھی ضرورت ہوگی۔ فروری اور اگست میں لگنے والے گرہن بھی آپکی صحت کو بری طرح متاثر کر رہے ہیں۔ الغرض شدید نقصان کا باعث ہونگے۔

**سماجی تعلقات:** بیت الطالع میں زحل کی موجودگی آپکی شخصیت کو دھندلا رہی ہے نحس اکبر کی موجودگی کیوجہ سے آپکی ذات پر انگلیاں اُٹھ رہی ہیں۔ عزیز و اقارب سے گفت و شنید اور میل ملاپ میں احتیاط سے کام لیں۔ فروری میں لگنے والا چاند گرہن آپکے سماجی تعلقات کو شدید متاثر کر رہا ہے۔ مارچ میں ساتویں گھر میں آپکا حاکم ہبوط یافتہ ہونے سے ازدواجی و شراکتی معاملات زبان زد عام ہونگے۔ اگست میں کسی خاتون کی وجہ سے آپکی ذات پر حرف آسکتا ہے۔ یہ تمام عوامل اس سال آپکے سماجی معاملات کو بری طرح متاثر کر رہے ہیں۔

**سماجی تعلقات:** بیت الطالع میں زحل کی موجودگی آپکی شخصیت کو دھندلا رہی ہے نحس اکبر کی موجودگی کیوجہ سے آپکی ذات پر انگلیاں اُٹھ رہی ہیں۔ عزیز و اقارب سے گفت و شنید اور میل ملاپ میں احتیاط سے کام لیں۔ فروری میں لگنے والا چاند گرہن آپکے سماجی تعلقات کو شدید متاثر کر رہا ہے۔ مارچ میں ساتویں گھر میں آپکا حاکم ہبوط یافتہ ہونے سے ازدواجی و شراکتی معاملات زبان زد عام ہونگے۔ اگست میں کسی خاتون کی وجہ سے آپکی ذات پر حرف آسکتا ہے۔ یہ تمام عوامل اس سال آپکے سماجی معاملات کو بری طرح متاثر کر رہے ہیں۔

**تعلیمی کیرئیر:** سنبلہ کے وہ بچے جو ابھی ابتدائی تعلیم حاصل کر رہے ہیں انھیں ہدایت کی جاتی ہے کہ اس سال آپکو اپنی پڑھائی پر خصوصی توجہ دینی ہوگی۔ اگرچہ سنبلہ کے بچے پیدائشی ذہین ہوتے ہیں۔ اس سال ستارے آپکے موافق نہیں آپکو اس سال زیادہ سے زیادہ محنت کرنا ہوگی تب آپ اپنے مطلوبہ نمبر حاصل کر سکیں گے۔ ہائر ایجوکیشن حاصل کرنے والے بچوں کیلئے یہ سال کافی بہتر ثابت ہوگا۔ آپکو بہترین مواقع میسر آئیں گے بسلسلہ تعلیم بیرون ملک ویزہ اپلائی کیلئے مارچ اپریل کا عرصہ بہتر ہوگا۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** سارا سال سے آپکے بیت الزوج کا حاکم مشتری برج جدی میں منفی پوزیشن کا حامل ہوگا۔ اس سال آپکے ازدواجی و شراکتی معاملات کسی طور بہتر ثابت نہ ہونگے۔ مارچ میں عطارد کو اسی جگہ ہبوط ہوگا۔ مابین غلط فہمیاں بڑھ رہی ہیں۔ اپنے شریک کار کی طرف سے محتاط رہیں کسی بڑے مالیاتی فراڈ کا اندیشہ موجود ہے۔ اس سال نئی شراکت داریاں بہتر ہونگیں۔ مئی تا ستمبر قائم کی گئی نئی شراکت داریاں پائیدار ثابت نہ ہونگی۔ آپکے ازدواجی معاملات خصوصی توجہ کے طالب ہونگے۔ سارا سال حالات کشیدہ رہینگے۔ ہبوط عطارد اور مشتری کی رجعت کے عرصہ میں تحمل کا مظاہرہ بہتر ہوگا۔ وگرنہ معاملات آپکے قابو سے باہر ہونگے۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** گذشتہ کئی سال سے سنبلہ والے حصول اولاد کی طرف سے پریشانی کا سامنا کر رہے ہیں اور ایسا بوجہ سحر تھا۔ اس سال بھی حالات آپکے موافق نہ ہونگے۔ آپکے بیت الاولاد میں سارا سال مشتری منفی پوزیشن کا حامل ہوگا۔ حصول اولاد کیلئے آپکو صدقات اور روحانی سدباب کی ضرورت ہوگی۔ اس طرح آپ مشتری کی نحوست سے محفوظ رہتے ہوئے گوہر مقصود حاصل کر سکتے ہیں۔ انعامی بانڈ اور لاٹری وغیرہ میں حصہ لینے کیلئے یہ سال ملے جلے اثرات کا حامل ہوگا۔ قسمت آزمائی کیلئے صحیح وقت کا انتخاب انتہائی ضروری ہوگا۔ البتہ بذریعہ قرعہ اندازی پلاٹ وغیرہ نکلنے کے امکانات نہ ہونے کے برابر ہیں۔

**سفر:** 2008ء آپکے بیرون ملک سفر کیلئے بہترین مواقع کا حامل ہوگا۔ اس سال آپکو بیرون ملک سفر کے کئی ایک مواقع میسر آئینگے بالخصوص اعلیٰ تعلیم کیلئے اختیار کیے گئے سفر بہترین نتائج کے حامل ہونگے۔ ساڑھ ستی کے باوجود بیرون ملک مقیم سنبلہ افراد جو گذشتہ جولائی اکتوبر سے امیگریشن مسائل کا شکار ہیں انشاء اللہ اس سال کلیئر ہو جائیں گے۔ مارچ اپریل میں اچانک سفر کا پروگرام بن سکتا ہے۔ اندرون ملک چھوٹے سفروں میں مارچ تا مئی احتیاط سے کام لیں۔ حادثات کے قوی امکانات موجود ہیں۔

**معیشت، کیرئیر، روزگار:** بوجہ ساڑھ ستی گذشتہ کئی سال سے آپ عدم استحکام کا شکار چلے آرہے ہیں۔ اس سال آپ ساڑھ ستی کے دوسرے دور سے گزریں گے۔ اخراجات میں روز بروز اضافہ اور محدود ذرائع آمدن آپکی شدید پریشانی کا باعث ہونگے۔ مارچ اپریل میں مال کا حاکم شرفیاب ہونے سے آپ کچھ آسودگی محسوس کریں گے۔ مگر یہ عارضی ثابت ہوگی سنبلہ کے اکثر افراد اس سال

بیرونی ممالک سے کاروباری روابط بڑھا رہے ہیں۔ کاروباری سلسلہ میں کئے گئے بیرون ملک سفر منفعت بخش ثابت ہونگے۔ سنبلہ کے لوگوں کو متنبہ کیا جاتا ہے امسال کاروباری وسعت و استحکام کیلئے کسی بھی قسم کا قرض لینا ان کیلئے سودمند نہ ہوگا۔ زحل کی طالع میں موجودگی اور خانہ مال کے حاکم کا ہبوط آپکو کسی بڑے مالیاتی سکینڈل میں ملوث کر رہا ہے اگست میں انتہائی احتیاط سے کام لیں وگرنہ آپکا کیریئر ختم ہوسکتا ہے۔

**منگنی، شادی:** گذشتہ سال کی طرح یہ سال بھی آپکے لئے اس حوالہ سے ملا جلا ثابت ہوگا۔ اکثر سنبلہ افراد کی پہلے سے طے شدہ شادیاں التوا کا شکار ہونگی۔ ساتویں کا حاکم پانچویں گھر میں ہبوط یافتہ ہونے سے یہ وقت اس اہم کام کیلئے مناسب نہ ہوگا۔ بالخصوص مئی تا ستمبر میں کی گئی نسبتیں یا شادیاں پائیدار ثابت نہ ہونگی۔ اس سال حالات آپکے موافق نہیں بہتر ہوگا آپ حالات کی موافقت کو مدنظر رکھیں اور صحیح وقت کا انتظار کریں۔ پہلے سے طے شدہ رشتے مارچ میں کسی غلط فہمی کا شکار ہوسکتے ہیں۔ بلا تحقیق کوئی قدم نہ اٹھائیں۔

**خصوصی احکامات:** جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتایا جاچکا ہے کہ آپ پر نحوست زحل کا دوسرا دَور شروع ہو چکا ہے۔ یہ زحل کا سخت ترین دَور ہوگا۔ زحل کا دباؤ خانہ مال پر بڑھنے سے روپے پیسے کی طرف سے مشکلات کا سامنا ہوگا۔ جبکہ اخراجات جوں کے توں موجود رہیں گے۔ زحل کی تیسری نظر عزیز و اقارب اور قریبی رشتہ داروں سے آپکے تعلقات کو کشیدہ کر رہی ہے۔ فروری میں بیت الطالع میں لگنے والا چاند گرہن آپکی عزت و وقار کو مجروح کر رہا ہے گرہن کے اوقات میں صدقہ و نماز کسوف و خسوف کی ادائیگی ضرور کریں تاکہ محفوظ رہ سکیں۔ مارچ تا مئی میں بھائیوں، قریبی عزیز و اقارب و ساتھیوں کے ساتھ تکرار سے گریز کریں اس دورانیہ میں کئے گئے سفر فائدہ مند ثابت نہ ہونگے بلکہ پریشانی میں اضافہ کا باعث بنیں گے۔ اسی عرصہ میں گاڑی وغیرہ احتیاط سے چلائیں حادثہ کا قوی امکان موجود ہے۔ سنبلہ کے لوگ اس سال پراپرٹی بیچ کر کاروبار بڑھا رہے ہیں۔ جو کہ بہتر نہ ہوگا جو لوگ جوائنٹ فیملی سسٹم کے تحت رہائش پذیر ہیں۔ اس سال علیحدگی کا سوچ رہے ہیں اگرچہ یہ بہتر نہ ہوگا مگر آپکے پاس کوئی دوسرا راستہ نہیں۔ اس سال والدہ کی طرف سے پریشانی ہوسکتی ہے کسی بھی قسم کے اختلاف سے گریز کریں۔ فروری اور اگست میں لگنے والے دونوں گرہن آپکی صحت بری طرح متاثر کر رہے ہیں۔ پانچویں اور ساتویں گھر کا حاکم تمام سال ہبوطی گھر میں ہونے سے بچوں و شریک کار اور شریک حیات کی طرف سے پریشانی کا سامنا ہوگا۔ مئی تا ستمبر کا عرصہ اس حوالے سے خصوصی احتیاط کا متقاضی ہوگا۔ سنبلہ والوں کیلئے اس سال بیرون ملک سفر کے قوی امکانات موجود ہیں۔ صحیح عرصہ کا انتخاب بہترین ثمرات لائے گا۔ یہ سال کو اکب کی پوزیشن اور حرکات و سکنات کی وجہ سے آپکے لئے ملے جلے اثرات کا حامل ہوگا۔ کو اکب کی پوزیشن کو مدنظر رکھتے ہوئے اپنے لئے بہتر منصوبہ بندی کرکے آپ یہ سال بہتر طریقے سے گزار سکتے ہیں۔ زحل کی نحوست سے بچاؤ کیلئے روحانی سدباب انتہائی ضروری ہوگا۔ سال کا ورد خاص معمولات میں شامل کرلیں۔

**صدقات:** بروز بدھ بوقت طلوع آفتاب 500 گرام مونگ ثابت اور کم از کم 100 گرام کالے ماش بہتے پانی میں یا پرندوں کو ڈالیں۔

**ورد خاص:** روزانہ 191 مرتبہ ورد کریں بمعہ اوّل و آخر 11/11 مرتبہ دُرود پاک۔ (اَللّٰھُمَّ اِفْتَحْ اَبْوَابَ فَتحِكَ لِیْ یَامُفَتِّحَ الْاَبْوَاب)

**برج:** میزان — **LIBRA** — **ستارہ:** زہرہ

**رنگ:** نیلا، زردی مائل سبز، نارنجی
**عنصر:** ہوا
**جواہر:** ہیرا، اوپل
**بہترین شریک حیات:** دلو، جوزا
**ناموافق ساتھی:** جدی، حمل
**بیماریاں:** نزلہ، زکام، سردرد، گردوں کا درد، گھٹنوں کی بیماریاں

**عدد:** ۲ — 24 Sep to 23 Oct — **حروف:** ر، ت، ط

**اہم نکات:** آپ نحس اکبر ستارہ زحل کے ڈھائی سالہ پہلے بحرانی دَور میں داخل ہو چکے ہیں۔ زحل معلم زمانہ کی حیثیت سے آپکو حقیقی زندگی سے روشناس کرائے گا۔ اب آپکو ہر قدم پر انتہائی سوجھ بوجھ کا مظاہرہ کرنا ہوگا۔ زحل اس سال آپکے بارہویں گھر میں موجود ہے جہاں گذشتہ سال کیتو کی موجودگی نے خفیہ دشمنی کو ہوا دی ہے وہیں اس سال زحل کی پوزیشن دشمنوں کو آپکے خلاف مضبوط و متحد ہونے میں مدد فراہم کر رہی ہے۔ سال کی دوسری اہم ترین تبدیلی مشتری کی پوزیشن ہوگی۔ گذشتہ سال آپ خاندان میں خاص پوزیشن حاصل کر چکے ہیں اس سال تیسرے گھر کا حاکم ہبوط یافتہ ہونے سے قریبی عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں۔ مارچ تا مئی خانہ مال کا حاکم مریخ کیریئر کے گھر میں ہبوط یافتہ ہوگا۔ اس عرصہ میں کسی بھی قسم کی سرمایہ کاری نہ کریں مارچ میں ہی بارہویں گھر کا حاکم ہبوط یافتہ ہوگا۔ حاسدوں کی طرف سے سحر جادو کا خطرہ ہوگا جس سے صحت متاثر ہوگی۔ اسی دوران آپکا حاکم زہرہ شرفیاب ہونے سے آپکا اعتماد بحال ہو رہا ہے آپکا وقار بلند ہوگا۔

**صحت:** گذشتہ سال مشتری کی بہتر پوزیشن اور دوسرے ستاروں کی حرکات آپکی صحت پر ملے جلے اثرات مرتب کرتی رہی ہیں۔ امسال چھٹے گھر کا حاکم ہبوط یافتہ ہونے سے آپکو صحت کے مسائل کا سامنا ہوگا۔ میزان افراد کو اس سال پیٹ کی خرابیوں اور جگر سے منسوب بیماریوں سے واسطہ پڑے گا۔ وقتاً فوقتاً حاسدوں کی طرف سے سحر جادو بھی ہوگا۔ فروری میں ہونے والا شمسی اور بعد ازاں قمری گرہن میزان کی حاملہ خواتین کیلئے خاصے اہم ہونگے۔ حاسدوں کی طرف سے آپکے بچوں کو

نقصان پہنچانے کی کوشش کی جاسکتی ہے۔گرہن کے اوقات میں صدقہ اور نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں۔صحت کیلئے آپکو روحانی سد باب کی اشد ضرورت ہوگی۔

**سماجی تعلقات:** اسسال آپکو اپنے تعلقات پر خصوصی توجہ دینی ہوگی۔ تیسرے گھر کا حاکم ہبوط یافتہ ہونے سے عزیز و اقارب اور بہن بھائیوں سے اختلافات پیدا ہوسکتے ہیں۔دوسری اہم بات زحل کی بارہویں گھر موجودگی سے آپکے دشمن وحاسد سارا سال آپکے خلاف سازشوں میں مصروف رہیں گے۔جس سے آپکی نیک نامی متاثر ہونے کا خدشہ موجود ہے۔مارچ اپریل کے عرصہ میں تحویل آفتاب اور بعدازاں شرف شمس و زہرہ آپکے لئے کافی بہتر ثابت ہونگے۔مئی میں ساتویں گھر کا حاکم ہبوط یافتہ ہونے سے شریک حیات وشریک کار سے اختلافات ہوسکتے ہیں کسی بھی قسم کی جذباتیت سے گریز کریں۔

**تعلیمی کیرئیر:** میزان کے وہ بچے جو ابھی ابتدائی تعلیمی مراحل سے گزر رہے ہیں۔اُن کیلئے اس سال اپنی تعلیم پر خصوصی توجہ دینا ضروری ہوگا۔مشتری آپ پر نحس اثرات مرتب کر رہا ہے۔روزانہ ترقی علم سے متعلق قرآنی آیات کا ورد اپنا معمول رکھیں۔میزان کے وہ افراد جو اعلیٰ تعلیم حاصل کر رہے ہیں۔اُن کیلئے یہ سال بہترین ثابت ہوگا۔البتہ قمر گرہن و مئی میں ہونے والا مریخ کا ہبوط آپکو متاثر کرسکتا ہے۔باقی سارا سال انشاءاللہ بہترین ثابت ہوگا۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** گذشتہ اگست سے آپکے شراکتی وازدواجی معاملات کا حاکم اچھے اثرات کا حامل نہیں ہے۔شروع سال سے مریخ آپکے کیرئیر کے گھر میں ہوگا۔مریخ کے ہبوط سے شراکتی معاملات میں اختلافات سے آپکا کیرئیر متاثر ہوگا۔مئی تک کوئی بھی نیا شراکتی معاہدہ کرنے سے گریز کریں۔ مارچ، اپریل میں آپکے ازدواجی معاملات قدرے بہتر ہونگے۔ البتہ مئی میں اختلاف رائے ہونے سے آپکے ازدواجی معاملات خطرے میں پڑسکتے ہیں محتاط رہیں۔جذباتیت سے قطعی طور پر دُور رہیں کوئی بھی جذباتی فیصلہ نقصان دہ ہوگا۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** میزان کے لوگ گذشتہ سالوں میں خانہ اولاد کا حاکم وبال یافتہ ہونے سے کافی پریشان رہے ہیں اسسال آپکو حصول اولاد میں ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا۔اگرچہ گذشتہ اگست سے زحل کی پوزیشن تبدیل ہوچکی ہے۔مگر سارا سال راہو کی بیت الاولاد میں موجودگی اور مئی واگست میں لگنے والے گرہن آپکی خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹ بن رہے ہیں۔اگر آپ ان عوامل کا تدارک کرلیں تو انشاءاللہ حصول اولاد میں کامیاب ہوسکتے ہیں۔حصول انعام کے سلسلہ میں کی گئی کوششیں انشاءاللہ اس سال بارآور ثابت ہونگی۔

**سفر:** یہ سال بیرون ملک سفر کیلئے انتہائی موافق ماحول فراہم کر رہا ہے۔ اکثر میزان افراد اعلیٰ تعلیم وروزگار کیلئے بیرون ملک سفر اختیار کر رہے ہیں۔البتہ وسط مارچ تا مئی ان سلسلوں میں کیئے گئے سفر نتیجہ خیز ہونگے۔اس عرصہ میں سفر سے گریز کریں۔میزان کے اکثر افراد اسسال زیارات مقدسہ وحج کی سعادت سے بہرہ مند ہورہے ہیں۔زیارات مقدسہ کیلئے اگست بہترین وقت ثابت ہوگا۔اندرون ملک سفر آپکو کثرت سے پیش آئیں گے مگر آپ ان سے مطلوبہ نتائج حاصل نہیں کرسکیں گے۔

**معیشت، کیرئیر، روزگار:** گذشتہ سال کی نسبت اس سال آپکو محتاط روش اختیار کرنی ہوگی۔گذشتہ سال حالات کافی حد تک آپکے موافق رہے ہیں مگر اس سال زحل کی نحوست کا پہلا دور شروع ہوچکا ہے۔دن بدن آپ پر دباؤ بڑھنا شروع ہوجائے گا۔شروع سال سے خانہ مال کا حاکم منفی پوزیشن میں ہوگا مئی تک روپے پیسے کی طرف سے تنگی کا سامنا ہوگا۔گذشتہ سالوں سے آپ شراکتی معاہدوں سے کافی فائدہ اُٹھا رہے ہیں۔اسسال مئی تک آپکو ملی جلی کیفیت کا سامنا ہوگا۔ اگرچہ ساتویں گھر میں تحویل آفتاب وشرف آفتاب آپکو سہولت فراہم کر رہے ہیں۔ مگر ساتویں گھر کا حاکم کیرئیر کے گھر میں ہبوط یافتہ ہونے سے آپکے مشترکہ مفادات آپکے کیرئیر کیلئے نقصان کا باعث ہوسکتے ہیں۔میزان کے ملازمت پیشہ افراد کو شدید مشکلات کا سامنا ہوگا۔اس سال کسی بھی قسم کی جائیداد کی خرید وفروخت نہ کریں۔ اگرچہ آپکے کیرئیر کا گھر زحل کی نحوست سے آزاد ہوچکا ہے۔مگر رواں سال ستاروں کی پوزیشن کے مدِ نظر آپ کو ہدایت کی جاتی ہے کہ قرضہ جات لینے ودینے سے گریز کریں۔میزان کے وہ افراد جو ایک سے زائد کاروبار کر رہے ہیں اُنھیں خصوصی احتیاط کرنا ہوگی۔راہو کی پانچویں گھر میں موجودگی آپکی اضافی آمدن کے اسباب میں رکاوٹ کا باعث ہوگی۔

**منگنی، شادی:** میزان کے لوگوں کو رواں سال منگنی وشادی کی تقریبات کیلئے وقت کا تعین انتہائی سوچ بوجھ سے کرنا ہوگا۔مارچ اپریل میں اگرچہ کچھ ستارے موافقت کر رہے ہیں۔مگر بیت الذوج کا حاکم بہتر پوزیشن میں نہیں ہوگا۔اس عرصہ میں طے کی گئی نسبتیں اور شادیاں بعدازاں اختلافات کا شکار ہونگیں۔جون کا مہینہ اس کام کیلئے بہترین ثابت ہوگا۔اس سال آپکے پرسنل افیئر بوجہ راہو آپکے لئے دَردِسری کا باعث ہونگے۔اس سال ان کاموں سے علیحدہ رہنا آپکے لئے بہتر ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** 2008ء آپکی زندگی کے ایک نئے دَور کا آغاز ثابت ہوگا۔گذشتہ سال سے آپ زحل کی نحوست سے متاثر ہونا شروع ہوچکے ہیں۔ اب آپکو ہر قدم پھونک پھونک کر رکھنا ہوگا۔اب ہوا آپکے مخالف چل رہی ہے۔ زحل بیت الاعداء میں رہتے ہوئے آپکے خلاف خفیہ سازشوں کو ہوا دے رہا ہے۔ محتاط رہیں آپکے ساتھ دھوکہ ہوسکتا ہے۔جس سے آپکو شدید دھچکا پہنچے گا۔مشتری کی نحوست آپکے اور عزیز واقرباء کے درمیان اختلافات بڑھا رہی ہے۔مشتری آپکے چھٹے گھر کا بھی حاکم ہے آپکو صحت کی طرف خصوصی توجہ دینا ہوگی۔خانہ مال وکیرئیر کا حاکم مریخ شروع سال سے مئی تک منفی پوزیشن میں ہوگا۔روپے پیسے پر دباؤ بڑھے گا

حاکم مریخ شروع سال سے مئی تک منفی پوزیشن میں ہوگا۔ روپے پیسے پر دباؤ بڑھے گا اور اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ امسال اپنے ملازمین پر خصوصی طور پر نظر رکھیں۔ اس سال کے چاروں گرہن آپکے لئے خاصی اہمیت کے حامل ہونگے۔ گرہن کے اوقات میں صدقہ و نماز کسوف و خسوف ضرور ادا کریں۔ بیت الاولاد میں سارا سال راہو کی حرکات آپکو بچوں کی طرف سے پریشانی میں مبتلا کر رہی ہیں۔ بتائے گئے وِرد خاص و صدقات اپنے معمولات میں شامل کرلیں تا کہ نحس اثرات سے محفوظ رہ سکیں۔ ستمبر، اکتوبر میں شمسی ہبوط آپکے طالع میں ہوگا انتہائی اہم وقت ہوگا کوئی الزام وغیرہ لگنے سے آپکے وقار کو دھچکا پہنچ سکتا ہے۔ اگست میں آپکا حاکم زہرہ ہبوطی درجات سے گزرے گا۔ زہرہ کا ہبوطی ایک بار پھر آپ کو مشکلات سے دوچار کرے گا۔ کوئی خاتون آپکے خلاف خفیہ دشمنی پر آمادہ ہے۔ یہ سال ہر لحاظ سے اہم ہوگا۔ ستاروں کی پوزیشن کو مدِ نظر رکھتے ہوئے بہتر لائحہ عمل طے کریں تا کہ اس صورتحال سے بہتر انداز میں نکل سکیں۔ پروردگار آپکے حوصلوں کو بلند رکھے۔ (آمین)

**صدقات:** بروز جمعہ سوا کلو چاول کسی مستحق کو دیں بوقت طلوع آفتاب۔

**وِرد خاص:** روزانہ بعد از فجر یا عشاء 94 مرتبہ وِرد کریں بمعہ اوّل و آخر 13/13 مرتبہ دُرود پاک۔ (یَا عَزِیزُ بِعِزَّتِكَ یَا عَزِیزُ یَا عَزِیزُ)

**برج: عقرب SCORPIO سیارہ: مریخ**

رنگ: ہلکا سرخ
عنصر: آبی
جواہر: پکھراج، عقیق، موتی
بہترین شریک حیات: حوت، سرطان
ناموافق ساتھی: دلو، ثور، اسد
بیماریاں: سر، حلق و ناک کی بیماریاں، پیچش، نزلہ، معدہ
[illegible] 24 Oct [illegible] 22 NOv [illegible] حروف: ن، ذ، ض، ظ

**اہم نکات:** گذشتہ سال آپکو ملے جلے حالات کا سامنا تھا مجموعی طور پر آپکا سال کافی بہتر گزرا ہے اس سال دو بڑے ستاروں کے گھر تبدیل کرنے سے حالات کافی مختلف ہونگے۔ زحل گذشتہ ستمبر سے آپکے بیت الامید میں آچکا ہے اگرچہ آپکے کیریئر پر دباؤ کم ہو چکا ہے مگر ابھی بھی آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن نہیں ہوگی سعد اکبر مشتری اس سال نحس اثرات مرتب کرے گا۔ مشتری آپکے خانہ مال و بیت الاولاد کا حاکم ہے اس کی منفی پوزیشن آپکے لئے روپے پیسے کی ترسیل مشکل کر رہی ہے۔ عقرب کے وہ افراد جو ایک سے زائد کام کر رہے ہیں اُنکے لئے اضافی آمدن کے اسباب مسدود ہو رہے ہیں۔ امسال آپکو بچوں کی طرف سے پریشانیوں کا سامنا کرنا ہوگا۔ سال کی تیسری سب سے اہم پوزیشن مریخ کا ہبوط ہوگا۔ جنوری تا مئی مریخ کے نحس اثرات کے سبب آپکی شخصیت پر انتہائی نحس اثرات مرتب ہو رہے ہیں آپکی صحت بھی بوجہ مریخ متاثر ہوگی۔ اس سال کے گرہن آپ پر کافی منفی اثرات مرتب کر رہے ہیں۔

**صحت:** شروع سال تا مئی آپکو اپنی صحت پر خصوصی توجہ دینی ہوگی دراصل آپکی صحت کا حاکم اس دوران آپکی صحت پر منفی اثرات مرتب کر رہا ہے۔ عقرب کے لوگ اس سال کسی بھی قسم کا اسلحہ پاس رکھنے سے گریز کریں اور لڑائی جھگڑے سے بالکل دُور رہیں۔ وگرنہ نقصان کا اندیشہ ہے عقرب افراد اس دوران ایک انجانے خوف کی وجہ سے ڈپریشن میں مبتلا رہیں گے۔ عقرب کی حاملہ خواتین کو صحت پر خصوصی توجہ دینی ہوگی۔ امسال بیت الاولاد کا حاکم ہبوطی گھر ہونے سے آپکی صحت بُری طرح متاثر ہوسکتی ہے۔ عقرب افراد ذہنی سکون نہ ہونے سے اکثر بے خوابی کا شکار رہیں گے۔

**سماجی تعلقات:** آپکے سماجی تعلقات گذشتہ سال سے کافی متاثر ہیں تیسرے گھر کا حاکم وبال یافتہ ہونے سے عزیز و اقارب میں آپکے وقار میں کمی واقع ہوئی ہے امسال اگرچہ وبال سے نکل چکا ہے مگر مشتری کا ہبوط آپکی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہوگا۔ قریبی عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں احتیاط سے کام لیں۔ آپکا حاکم شروع سال تا مئی منفی اثرات کا حامل ہوگا۔ مزاج میں تیزی آجائے گی خود کو کنٹرول میں رکھیں بحث تکرار بہتر نہیں ہوگی۔ مئی تا ستمبر اپنی سماجی مصروفیات محدود رکھیں۔ یہ وقت اس کام کیلئے بہتر نہیں ہوگا آپکا وقار بُری طرح مجروح ہونے کا اندیشہ ہے۔

**تعلیمی کیرئیر:** عقرب بچوں کو بالخصوص ابتدائی کیرئیر میں اس سال دُشواریوں کا سامنا ہوگا آپکے اور اساتذہ میں ذہنی ہم آہنگی نہ ہونے سے آپکی تعلیم متاثر ہوسکتی ہے۔ اس بات کو مدِ نظر رکھیں اور تعلیم پر خصوصی توجہ دیں۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے عقرب کیلئے پہلے پانچ ماہ خاصے اہم ہونگے جلد بازی میں کوئی فیصلہ نہ کریں مریخ کے نحس اثرات کے باعث آپکو مشکلات کا سامنا ہوگا۔ مریخ سے منسوب صدقہ دینے سے آپ نحس اثرات سے بچ سکتے ہیں۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** اس حوالے سے آپ کافی خوش قسمت واقع ہوئے ہیں۔ آپکے ازدواجی معاملات کا حاکم ہر سال پہلی سہ ماہی میں شرفیاب ہونے سے سال کی ابتدا سے ہی آپ پر خوشگوار اثرات مرتب ہونا شروع ہوجاتے ہیں۔ اگرچہ تیز رفتار ہونے سے زہرہ کئی حالتوں سے گزرتا ہے مگر مجموعی طور آپکے ازدواجی معاملات کافی بہتر رہتے ہیں۔ مارچ اپریل میں آپکے ازدواجی معاملات انتہائی خوشگوار نظر آرہے ہیں۔ البتہ اگست کا مہینہ آپکے لئے کچھ بہتر نہیں ہے اس دوران عقل و فہم کا مظاہرہ کریں چھوٹی موٹی غلط فہمیاں مابین ہوتی رہتی ہیں۔ ہر بات کو بڑھانے سے نقصان کا سامنا ہوگا۔ یہ سارا سال آپکے شراکتی معاملات کیلئے انشاء اللہ بہترین ثابت ہوگا۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** گذشتہ سالوں کی نسبت 2007ء آپکے

لئے کافی بہتر رہا ہے۔آپ بچوں کی طرف سے کافی سکون میں رہے ہیں۔مگر اس سال اس سکون پر جھیل میں پتھر گر جائے گا۔خانہ اولاد کا حاکم شروع سال سے ہی منفی پوزیشن میں ہوگا۔سارا سال آپکو بچوں کی طرف سے کسی نہ کسی طرح مسائل کا سامنا کرنا ہوگا۔آپکو بچوں کی طرف سے مذہب کی طرف توجہ میں کمی کی شکایت رہے گی۔ اسسال آپکے بچوں میں ضد اور چڑچڑا پن نمایاں ہوگا۔آپکے بچوں کو روحانی سدباب کی ضرورت ہوگی ایسا کرنے سے حالات انشاء اللہ کافی مختلف ہونگے۔

**سفر:** اس سال آپکے اندرون ملک سفر آپکے لئے زیادہ مفید نہیں ہونگے البتہ بیرون ملک سفر کے حوالے سے آپکو ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا۔بسلسلہ روزگار یا اعلیٰ تعلیم کیلئے اختیار کیے گئے سفر بعد از مئی بہتر ہونگے۔سال کے پہلے پانچ ماہ آپکے لئے بہتر نہیں ہونگے۔اس دوران سفر سے گریز کریں خدانخواستہ کسی قسم کے حادثہ سے واسطہ پڑسکتا ہے۔عقرب کے وہ افراد جو گذشتہ کئی سال سے بیرون ملک مقیم ہیں۔مگر مستقل سکونت اختیار نہیں کر سکے۔اسسال انشاء اللہ وہ امیگریشن کے مراحل سے گزر جائیں گے۔عقرب افراد کو خصوصی ہدایت کی جاتی ہے قمر در عقرب اور چاند گرہن کے اوقات میں سفر سے گریز کریں۔

**معیشت، کیرئیر، روزگار:** زحل کے برج سنبلہ میں چلے جانے سے آپکے کیرئیر پر دباؤ کافی حد تک کم ہو چکا ہے۔اس سال ابتداء سے ہی آپکے کیرئیر پر انتہائی خوشگوار اثرات مرتب ہو رہے ہیں۔اپریل میں کیرئیر کا حاکم شمس شرفیاب ہوگا۔سرکاری و نیم سرکاری صحت و تعلیم کے اداروں سے منسوب عقرب افراد حسب منشاء ترقی کی خوشخبری سُنیں گے۔خود کفیل عقرب اس دوران اپنے کاروبار کو نئے سرے سے منظم کر رہے ہیں۔جہاں یہ سب عوامل آپکو بہتری کی طرف لے جا رہے ہیں وہیں کچھ باتیں آپکی خصوصی توجہ کی طالب ہونگی خانہ مال کے حاکم کا حاکم ہبوطی گھر ہوگا۔اگرچہ آپکا کیرئیر بہتر نظر آرہا ہے مگر پھر بھی روپے پیسے کی ترسیل کم ہوگی۔ اس کے علاوہ کیتو سارا سال آپکے کیرئیر کے گھر حرکت پذیر رہے گا۔جو وقتاً فوقتاً آپکے کاموں میں رکاوٹ کا باعث ہوگا۔اپریل میں ساتویں گھر کا حاکم شرفیاب ہوگا۔آپ نئے شراکتی منصوبوں کی بنیاد رکھ رہے ہیں یکم اگست کا سورج گرہن آپکے کیرئیر کے گھر لگ رہا ہے۔نماز و صدقہ دینے سے آپ بُرے اثرات سے محفوظ رہ سکتے ہیں۔23 ستمبر تا 23 اکتوبر کیرئیر کا حاکم ہبوطی درجات سے گزرے گا۔اس وقت نئے کاروباری معاہدوں سے گریز کریں۔اس تمام صورت حال کو مدِ نظر رکھتے ہوئے یہ کہا جاسکتا ہے کہ یہ سال آپکے لئے ملے جلے اثرات کا حامل ہوگا بہرحال آپکے کیرئیر میں بہتری آئے گی۔

**منگنی، شادی:** گذشتہ سال کی طرح اس سال بھی ستارے آپکو موافق ماحول فراہم کر رہے ہیں۔عقرب کے اکثر غیر شادی شدہ افراد اس سال رشتہ ازدواج میں بندھ جائیں گے۔مارچ اپریل کا عرصہ اس سال کا بہترین وقت ہوگا اگست میں اس قسم کی تقریبات سے گریز کریں۔عقرب افراد کو متنبہ کیا جاتا ہے۔ اس سال پسند کی شادی کرنا بہتر نہیں ہوگا ورنہ خاندان کے بزرگوں سے مخالفت کا سامنا ہوگا۔اس سال آپکے افیئر بُری طرح ناکام ہو رہے ہیں۔

**خصوصی احکامات:** گذشتہ سال کی نسبت اسسال حالات کافی مختلف ہونگے زحل کی تبدیلی سے آپکے کیرئیر پر کافی بہتر اثرات مرتب ہو رہے ہیں۔ اپریل میں کیرئیر کا حاکم شرفیاب ہونے سے آپکا کیرئیر مستحکم ہو رہا ہے اسی دوران آپکو سرمایہ کاری کی آفر ہوگی آپ شراکت داری میں کاروبار کو وسعت دے رہے ہیں۔عقرب کے ملازمت پیشہ افراد کیلئے ترقی کی راہیں کھل گئی ہیں۔البتہ اگست، ستمبر اکتوبر میں حالات موافق نہ ہونگے۔احتیاط سے کام لیں حکومتی اداروں سے کسی بھی قسم کا اختلاف بہتر نہ ہوگا۔کیتو کی دسویں گھر میں حرکات و سکنات آپکے کیرئیر اور روزگار میں رُکاوٹ ڈال سکتی ہے۔سال کی دوسری اہم ترین بات مشتری کی پوزیشن ہوگی مشتری ہبوطی گھر میں ہونے سے سرمایہ کی آمد و رفت متاثر ہوگی۔آمدن اور اخراجات میں توازن ضروری ہوگا۔عقرب کے افراد جن کا ذریعہ ایک سے زائد کاموں سے ہے۔انھیں مشکلات کا سامنا بوجہ ہبوط مشتری ہوگا۔یکم اپریل تا 9 مئی مریخ ہبوطی گھر ہوگا مریخ آپکے بیت الطالع اور صحت کے گھر کا حاکم ہے۔اس دوران کسی بھی قسم کی جذباتیت سے قطعی طور پر گریز کریں۔صحت کے گھر کا حاکم ہبوطی گھر ہونے سے صحت کے مسائل سے واسطہ پڑسکتا ہے۔عین ممکن ہے آپکو سرجری کروانی پڑے اس سال آپکے بچوں کو آپکی خصوصی توجہ کی ضرورت ہوگی۔آپکے بچوں میں مذہب سے دُوری کا رجحان بڑھ رہا ہے۔عقرب افراد اس سال پراپرٹی، ٹرانسپورٹ آلات سرجری اور زراعت کے شعبوں میں کافی کامیاب ہونگے۔البتہ اپریل تا مئی محتاط رویہ اپنانا ہوگا اس سال بتائے گئے ورد خاص و صدقہ کی ادائگی یقینی بنانے سے صورت حال بہتر ہوگی۔

**صدقات:** 900 گرام دال مسور پرندوں کو ڈالیں بروز منگل بوقت طلوع آفتاب

**ورد خاص:** روزانہ بعد از فجر یا عشاء 313 مرتبہ بلا ناغہ ورد کریں بمعہ اوّل و آخر 11/11 مرتبہ دُرود پاک (اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الرَّزَّاقُ ذُوالْقُوَّةِ الْمَتِيْنُ)

**برج:** قوس **SAGITARIUS** **سیّارہ:** مشتری



**رنگ:** ________ سفید، سبز

**عنصر:** ________ آتشی

**جواہر:** ________ فیروزہ، حجر القمر

**بہترین شریک حیات:** ________ حمل، اسد

**ناموافق ساتھی:** ________ حوت، جوزا، سنبلہ

**بیماریاں:** عرق النساء، حادثات کی چوٹیں، بائیں کی خرابیاں

**دن:** [illegible] 23 Nov [illegible] Dec [illegible] **حروف:** ف

**اہم نکات:** گذشتہ سال قوس کے افراد کیلئے ہر لحاظ سے بہترین رہا ہے مشتری طالع میں حالت ترفع میں موجود رہ کر آپکو اپنی سعادتوں سے بہترین مقام تک لے گیا۔ مگر امسال حالات کافی مختلف ہونگے۔ مشتری خانہ مال میں ہبوط یافتہ ہوگا۔ اب سعد کی بجائے نحس اثرات سے واسطہ پڑے گا۔ گذشتہ سالوں سے جاری بحران میں گذشتہ ستمبر تا دسمبر جو بہتری آئی تھی عارضی ثابت ہوگی۔ آپکے ذرائع آمدن ایک بار پھر گھمن کا شکار ہو رہے ہیں۔ سال کے ابتدائی مہینوں میں مریخ بھی آپ پر نحس اثرات مرتب کر رہا ہے۔ بچوں کی طرف سے شدید پریشانی کا اظہار ہو رہا ہے محتاط رہیں کسی حادثے سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ زحل آپکے دسویں گھر میں گذشتہ ستمبر سے آچکا ہے۔ اس سال بوجہ نحوست زحل آپکے کیریئر اور روزگار پر دباؤ بڑھ جائے گا آپکے کام بنتے بنتے رہ جائیں گے رکاوٹوں اور بندش کا سامنا ہوگا امسال زحل کی نحوست سے مذہبی اداروں، یونیورسٹیوں، ہسپتالوں اور انشورنس کمپنیوں سے واسطہ لوگ سب سے زیادہ متاثر ہونگے۔

**صحت:** آپکی صحت اس سال مجموعی طور پر کافی بہتر نظر آ رہی ہے۔ سال کی پہلی سہ ماہی صحت کے حوالے سے بہترین ثابت ہوگی۔ البتہ اپریل، مئی مریخ کا آٹھویں گھر ہبوط کسی حادثہ کی طرف نشاندہی کر رہا ہے۔ غیر متوقع طور پر سرجری کروانی پڑ سکتی ہے۔ امسال قوس خواتین میں پیچیدہ پوشیدہ امراض کی شکایات رہیں گی۔ قوس کی وہ خواتین جن کے ہاں اس سال ولادت متوقع ہے بالخصوص اپریل، مئی اور بالعموم گرہن کے اوقات میں خصوصی احتیاط سے کام لیں۔ یہ وقت آپکی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہونگے۔ گرہن کے اوقات میں احتیاطی تدابیر کے علاوہ صدقہ، نماز کسوف و خسوف کی ادائیگی سے آپ قلبی اطمینان محسوس کریں گی۔

**سماجی تعلقات:** اس سال آپکو سماجی تعلقات کے حوالے سے ملے جلے اثرات کا سامنا ہوگا اگرچہ گذشتہ سال سے جاری قریبی عزیز و اقارب سے کشیدہ تعلقات میں بہتری آئے گی۔ مگر راہو کی تیسرے گھر میں موجودگی آپکے تعلقات میں شکوک و شبہات پیدا کرتی رہے گی۔ وقتاً فوقتاً بہن بھائیوں اور قریبی دوستوں کا تعاون جاری رہے گا جو آپکو سماجی وقار بحال رکھنے میں مددگار ہوگا۔ مئی میں آپکے پرسنل افیئر زناکام ہونے سے آپکی نیک نامی پر دھبہ لگ سکتا ہے۔ امسال آپکا اپنا حاکم ستارہ ہبوطی گھر رہتے ہوئے نحس اثرات مرتب کرے گا۔ طبیعت میں بے چینی اور بے سکونی کا عنصر غالب رہے گا۔ والدہ یا ننھیال سے کسی بات پر ناراضگی ہو سکتی ہے محتاط رہیں۔ اس سال آپکو خصوصی ہدایت کی جاتی ہے کہ کسی بھی معاملے میں گارنٹر مت بنیئے یہ آپکے لئے کسی بھی طور مناسب نہ ہوگا۔ مارچ اپریل میں ساتویں گھر کا حاکم ہبوط یافتہ ہونے سے ازدواجی و شراکتی معاملات میں اچانک اُتار چڑھاؤ پیدا ہونے سے مسائل و مشکلات کا سامنا ہوگا البتہ اگست کا مہینہ ان معاملات پر خوشگوار اثرات مرتب کر رہا ہے۔

**تعلیمی کیریئر:** قوس بچوں کو اس سال بوجہ نحوست مشتری اور تیسرے گھر راہو کی موجودگی سے مشکلات کا سامنا ہوگا۔ صدقات و خصوصی دعاؤں سے اس صورتحال سے بچا جا سکتا ہے۔ قوس کے وہ افراد جو اعلیٰ تعلیمی مراحل سے گذر رہے ہیں انھیں اس سال انشاء اللہ بہترین مواقع میسر آئیں گے۔ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کا عرصہ البتہ آپکے لئے پریشانی کا باعث ہوگا۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** آپکے شراکتی و ازدواجی معاملات اس سال خاصی اہمیت کے حامل ہونگے مارچ میں آپکے شراکتی و ازدواجی معاملات کا حاکم ہبوطی گھر ہوگا۔ گفتگو احتیاط سے کام لیں وگرنہ گھر کا سکون تباہ ہو جائے گا۔ چھوٹی موٹی غلط فہمیوں پر بڑا ردعمل قطعی مناسب نہیں افواہوں پر یقین نہ کریں۔ شراکتی امور میں اچانک اختلافات مسائل کا باعث ہونگے۔ نئے شراکتی معاہدوں سے قطعی گریز کریں شراکتی امور میں بلا تحریر کوئی قدم نہ اُٹھائیں۔ بالخصوص مالیاتی امور توجہ طلب ہونگے۔ وگرنہ کسی بڑے مالیاتی فراڈ سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ ماہ اگست متذکرہ بالا امور میں بہترین وقت ہوگا۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** گذشتہ سال کی طرح اس سال بھی آپکو بچوں سے دلاسطہ مسائل کا سامنا ہوگا۔ مارچ اپریل میں تحویل آفتاب اور بعد ازاں شرف شمس آپکے پانچویں گھر ہوگا جو آپکے بچوں سے نسبت رکھتا ہے مگر اسی دوران پانچویں گھر کا حاکم مریخ بھی ہبوطی گھر میں ہوگا اس طرح آپکو ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا اگرچہ آپکو کچھ اطمینان حاصل ہوگا مگر بچوں میں موجود ضد چڑچڑا پن اور نافرمانی آپکی پریشانی کا باعث ہوگی۔ اس سال بچوں کی صحت آپکے لئے ایک اضافی مسئلہ ہوگا۔ قوس کی حاملہ خواتین کو دوران حمل پیچیدہ مسائل سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ اپریل، مئی میں ممکنہ طور پر آپکو سرجری کروانی پڑ سکتی ہے۔ اسکے علاوہ مئی تا ستمبر تک کا عرصہ کسی امتحان سے کم نہ ہوگا بچوں کے حوالے سے آپکو اس سال یقینی طور پر روحانی سدباب کی ضرورت ہوگی۔

**سفر:** گذشتہ سالوں میں بیرون ملک سفر کیلئے مشکل مراحل سے گزرنا پڑا مگر پھر بھی کامیابی نہیں ملی۔ اس سال آپکی کوششیں کامیابی سے ہمکنار ہوتی نظر آ رہی ہیں

ہیں۔ قوس افراد اس سال اعلیٰ تعلیم زیارات مقدسہ و حج کیلئے سفر اختیار کریں گے۔ مگر بسلسلہ روزگار و کیریئر اختیار کئے گئے سفروں میں رُکاوٹ و پریشانی کا سامنا ہوگا اس سال کیتو بھی آپکے نویں گھر حرکت پذیر رہے گا۔ دوران سفر مشکلات سے واسطہ پڑسکتا ہے۔ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر سفر سے گریز کریں اور نہ ہی اس دوران ویزا اپلائی کریں۔ اگست کا سورج گرہن بھی آپکے مقاصد میں رُکاوٹ کا باعث ہوگا۔

**معیشت، کیرئیر، روزگار:** زحل گذشتہ ستمبر سے آپکے کیریئر پر نحس اثرات مرتب کر رہا ہے۔ زحل کی یہاں موجودگی آپکی مشکلات میں اضافے کا باعث ہوگی۔ آپکا روزگار بندش اور رُکاوٹ کے باعث متاثر ہو رہا ہے۔ جس سے آپکی معیشت بُری طرح متاثر ہو رہی ہے آپکے کام بالکل آخری مراحل میں ناکامی سے دوچار ہونگے۔ ملازم پیشہ افراد کو نوکری سے برخاست کر دیا جائے گا۔ آپکو اپنا کیریئر بچانے کیلئے خصوصی محنت کرنا ہوگی۔ اکثر قوس افراد اس سال روزگار میں بہتری کیلئے اپنی کوئی پراپرٹی بیچ رہے ہیں۔ اکثر قوس افراد اس سال بنک لون اپلائی کریں گے۔ اس سال کسی بھی قسم کا قرض لینا یا دینا آپکے لئے نقصان کا باعث ہوگا۔ آپکا حاکم ستارہ مشتری بھی امسال آپکی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہوگا۔ خانہ مال میں مشتری کی نحوست آپکو روپے پیسے کے بحران سے دوچار کر رہی ہے۔ ماہ مارچ میں کسی بھی شراکتی معاہدے سے گریز کریں۔ فروری کا چاند گرہن آپکے کیریئر کے گھر ہوگا۔ پروردگار سے خصوصی مدد طلب کریں اس سال سب سے زیادہ متاثر انفرمیشن ٹیکنالوجی، محکمہ تعلیم و مذہبی اِداروں سے منسوب لوگ ہوں گے۔ آپ اگست میں قدرے سکون لینگے۔

**منگنی، شادی:** مارچ اپریل کا مہینہ آپکے لئے ملے جلے حالات کا حامل ہوگا جہاں شرف شمس اور تحویل آفتاب آپکے حق میں بہتر ثابت ہونگے وہیں پر مریخ کا ہبوط آپکے پرسنل تعلقات کیلئے تباہ کن ہوگا۔ اس عرصہ میں پسند کی منگنی و شادی سے گریز کریں۔ اسی دوران ساتویں گھر کا حاکم بھی ہبوط یافتہ ہوگا۔ شادی جیسے اہم کام کیلئے یہ وقت قطعی طور پر نا مناسب ہوگا۔ البتہ اگست کا مہینہ آپکو موافق حالات فراہم کر رہا ہے۔ منگنی و شادی کیلئے امسال صحیح تواریخ کا انتخاب ضروری ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** یہ سال آپکے لئے کسی بھی حوالے سے آسان ثابت نہ ہوگا آپ قطعی طور ہوا کے مخالف رُخ پر کھڑے ہیں۔ زحل جیسا نحس اکبر آپکے کیریئر پر اپنی نحوست کا گھیرا تنگ کر رہا ہے تو مشتری جیسا ستارہ بھی آپکے خانہ مال پر نحس اثرات مرتب کر رہا ہے۔ گویا آپ چکی کے دو پاٹوں کے درمیان آگئے ہیں۔ آپکو اپنا کیریئر بنانا مشکل نظر آئے گا۔ ملازم پیشہ افراد اس صورتحال سے سب سے زیادہ متاثر ہونگے۔ محکمہ صحت تعلیم شعبہ آئی ٹی اور بڑے بڑے مذہبی اداروں سے منسلک لوگوں کیلئے یہ سال انتہائی دُشوار ثابت ہوگا۔ عین ممکن ہے کئی لوگوں کو اپنی موجودہ پوزیشن سے ہاتھ دھونا پڑیں۔ موروثی جائیداد سے واسطہ تنازعات سر اُٹھا رہے ہیں۔ والدہ کی طرف سے پریشانی کا سامنا ہوگا اس سال کی ایک اور اہم بات آپکے بچوں سے وابسطہ مسائل ہونگے۔ اکثر قوس افراد بچوں میں ضد اور نافرمانی جیسے عناصر کی وجہ سے شدید ڈپریشن کا شکار رہیں گے۔ راہو سارا سال عزیز و اقرباء کی طرف سے سازشوں کا شکار رکھے گا۔ احتیاط سے کام لیں آپکے تعلقات گذشتہ سال بھی بہتر نہیں تھے اگر چہ حالات قدرے بہتر ہونگے پھر ان پر خصوصی توجہ دیں ورنہ حالات آپکی توقع کے خلاف ہو سکتے ہیں امسال چاروں گرہن آپ پر کافی اثر انداز ہونگے۔ زائچہ کے اہم ترین مقامات پر لگنے والے ان گرہنوں سے صدقہ و نماز کسوف و خسوف کے ذریعہ بچایا جا سکتا ہے۔ اس سال آپکو قطعی طور پر روحانی سدباب کی ضرورت ہوگی۔ بتائے گئے سال کے خصوصی وِرد و صدقہ کی ادائیگی اشد ضروری ہوگی۔

**صدقات:** اپنے قد کے برابر زرد ریشمی کپڑا یا سوا کلو شکر بطور صدقہ دیں۔

**ورد خاص:** (اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ) 387 مرتبہ روزانہ وِرد کریں بمعہ اوّل و آخر 11/11 مرتبہ دُرود پاک۔

**برج: جدی CAPRICORN سیّارہ: زحل**



رنگ: سرخ، بھورا، خاکی

عنصر: خاکی

جواہر: سفید رنگ [illegible] یاقوت

بہترین شریک حیات: [illegible] ثور، سنبلہ

ناموافق ساتھی: حمل، سرطان، میزان

بیماریاں: دانتوں کی بیماریاں، اعصابی تناؤ [illegible] نظام ہضم

دن: [illegible] 23 Dec to 20 Jan حروف: [illegible]

**اہم نکات:** گذشتہ سال آپ کیلئے کافی صبر آزما ثابت ہوا ہے۔ بعد از اگست اگر چہ حالات قدرے بہتر ہوئے تھے مگر یوں سمجھیں کہ ابھی امتحان ختم نہیں ہوئے گذشتہ سال آپکا حاکم ستارہ زحل وبال یافتہ تھا تو اب مشتری ہبوطی گھر ہوگا۔ آپکے زائچہ کی اہم ترین پوزیشنز کا حاکم ستارہ ہے گذشتہ سال سے جاری عزیز و اقارب کا تعاون اب مفقود ہوگا۔ بلکہ تنازعات سر اُٹھا رہے ہیں۔ اپنے اِرد گرد کا از سر نو جائزہ لیں اور دوست نما دشمنوں کی پہچان کریں ورنہ نقصان سے دوچار ہونگے۔ آپ مذہبی معاملات سے متنفر ہو رہے ہیں جو کسی طور مناسب نہ ہوگا۔ خانہ مال میں سارا راہو حرکت پذیر رہے گا۔ روپے پیسے کی ترسیل میں رُکاوٹ پیدا ہو رہی ہے اس کے علاوہ اسی جگہ فروری اور بعد ازاں اگست میں بالترتیب سورج اور چاند گرہن آپکو مالی بحران سے دوچار کر سکتے ہیں۔ اپریل میں کوئی بڑی رقم میسّر آنے سے آپکی معیشت پر خوشگوار اثرات مرتب ہو رہے ہیں۔ اپریل مئی میں مریخ کا ہبوط آپکے شراکتی و ازدواجی معاملات پر انتہائی نحس اثرات مرتب کر رہا ہے۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** اس سال آپ بچوں کے حوالے سے کافی مطمئن نظر آتے ہیں۔ مارچ، اپریل میں بیت الاولاد کا حاکم بہترین پوزیشن میں ہوگا۔ اس دوران پیدا ہونے والے بچے آپکے لئے باعث سعادت ہونگے۔ آپکی خوش بختیوں میں اضافہ ہوگا۔ بے اولاد جدی افراد اس سال انشاء اللہ صاحب اولاد ہونگے جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتایا جا چکا ہے۔ جدی کے بچوں کو تعلیمی امور میں مسائل کا سامنا ہوگا۔ آپکی خصوصی توجہ آپکے بچوں کو بڑے مسائل سے دوچار ہونے سے بچا سکتی ہے۔ اگست میں خانہ اولاد کا حاکم ہبوط یافتہ ہونے سے کچھ مسائل سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ اس سال آپ بچوں کی طرف سے کافی اطمینان محسوس کریں گے۔

**سفر:** گذشتہ اگست سے زحل جیسا نحس اکبر سیارہ آپکے بیت الاسفر میں آچکا ہے اب آپکے بیرون ملک سفر کے امکانات تقریباً ختم ہو چکے ہیں۔ جدی کے وہ افراد جو اعلیٰ تعلیم کیلئے بیرون ملک سفر اختیار کرنا چاہتے ہیں اُنھیں ناکامی کا سامنا ہوگا۔ یہ سب بوجہ نحوست زحل ہوگا البتہ جن لوگوں نے زحل کی حفاظتی تدابیر اختیار کی ہونگی اُن کے حالات مختلف ہو سکتے ہیں۔ اندرون ملک مارچ تا مئی سفر کرتے ہوئے حفاظتی تدابیر پر خصوصی توجہ دیں عدم توجہ نقصان کا باعث ہوگی۔

**معیشت، کیرئیر، روزگار:** گذشتہ سال آپکو خاصی پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑا۔ اگرچہ روپے پیسے کا حاکم بہتر پوزیشن میں آنے سے آپکی مالیات پر دباؤ کم ہوا ہے مگر ابھی بھی حالات پوری طرح آپکے قابو میں نہیں ہیں۔ مشتری آپکے طالع میں ہبوط یافتہ ہوگا آپ طبیعت میں بے چینی اور گھبراہٹ محسوس کریں گے۔ جس سے کام پر بھرپور توجہ ممکن نہ ہوگی۔ گذشتہ سال سے جاری عزیز و اقرباء کی مالی معاونت اس سال میسّر نہ ہوگی۔ آپکے کیئریئر کا گھر نحوست زحل کے دباؤ میں آچکا ہے آپ ایک غیر مرئی بندش محسوس کریں گے۔ اکثر جدی افراد اس سال اپنی پراپرٹی بیچ کر کاروبار کو وسعت دے رہے ہیں۔ مارچ، اپریل میں غیر متوقع طور پر روپے پیسے کا حصول ممکن ہوگا۔ جو آپکو اپنی معیشت کو مستحکم کرنے میں مدد دے گا۔ شروع سال تا مئی مشترکہ مفادات کے منصوبوں سے گریز کریں البتہ جون کا مہینہ اس کام کیلئے موزوں ترین وقت ہوگا۔ یا پھر دسمبر میں حالات موافق ہونگے۔ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر آپکے کیریئر پر بُرا وقت ہوگا۔ حکومت یا صاحب اقتدار لوگوں سے نقصان پہنچ سکتا ہے۔

**منگنی، شادی:** اس سال حالات کافی سازگار ہونگے۔ سال کا زیادہ تر حصہ آپکی معاونت کر رہا ہے۔ اکثر جدی افراد اپنے من پسند ساتھی کی تلاش میں کامیاب ہونگے۔ سال کی پہلی سہ ماہی آپکے لئے خوشیوں سے بھرپور ہوگی۔ البتہ اپریل، مئی میں بوجہ نحوست مریخ شادی و منگنی وغیرہ سے گریز کریں وگرنہ انجام کار انتہائی بُرا ہوگا۔ مئی اور اگست میں ہونے والے چاند گرہن بھی آپکو محتاط رہنے کا اشارہ کر رہے ہیں۔ گرہن کے دنوں میں اس قسم کی تقریبات سے قطعی گریز کریں۔ اگست کا مہینہ احتیاط بہتر ہوگی۔ ستاروں کے نحس اثرات اثر انداز ہو سکتے ہیں۔ صحیح تواریخ کا انتخاب آپکی خوشیوں میں اضافہ کا باعث ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** آپ مجموعی طور پر گذشتہ کئی سال سے نحوست سیارگان کا شکار چلے آ رہے ہیں۔ دراصل آپکا اپنا حاکم ستارہ 2005ء سے وبال یافتہ تھا گویا اس دوران آپ بھی وبال میں رہے ہیں اگرچہ زحل وبال سے نکل چکا ہے۔ مگر اب آپ کا کیریئر بالواسطہ طور پر نحوست زحل کی زد میں ہوگا۔ آپ مذہبی عقائد سے رُوگردانی کر رہے ہیں۔ اب بیرون ملک سفر ممکن نہ ہوگا۔ جن لوگوں کے مفادات غیر ممالک سے وابستہ ہیں اُنھیں رُکاوٹوں کا سامنا ہوگا۔ جو لوگ بیرونی ممالک میں مقیم ہیں اُنھیں پراپرٹی کے مسائل سے واسطہ پڑے گا۔ شروع سال سے مشتری آپکے طالع میں نحس پوزیشن کا حامل ہوگا۔ آپکی شہرت اور وقار کو نقصان پہنچنے کا خدشہ موجود ہے۔ عزیز و اقارب تمام سال آپکی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہونگے۔ اپریل مئی میں والدہ کی طرف سے پریشانی ہو سکتی ہے۔ آپکی آبائی جائیداد متنازعہ کا باعث بن رہی ہے۔ اسی دوران آپکے شراکتی و ازدواجی معاملات کا حاکم ہبوط یافتہ ہونے سے گھر کا سکون تباہ ہو سکتا ہے۔ آپ شراکت داری ختم کرنے کے بارے سوچ رہے ہیں جذباتیت قطعی طور پر نقصان دہ ہوگی وگرنہ علیحدگی ہو جائے گی۔ فروری اور اگست کے گرہن آپکے خانہ مال میں ہونگے۔ صدقہ اور نماز ضرور ادا کریں وگرنہ کسی بڑے مالیاتی بحران سے دوچار ہو سکتے ہیں مارچ میں صحت کا حاکم ہبوط یافتہ ہوگا سحر اور جادو کے وار ہو سکتے ہیں۔ اگست میں زہرہ کا ہبوط بچوں، پرسنل الضمیر زادر کیریئر پر انتہائی بُرے اثرات مرتب کر رہا ہے ستاروں کی پوزیشن کو مدِنظر رکھتے ہوئے بہتر پلاننگ اور احتیاطی تدابیر اختیار کرنے سے آپ کئی ایک مسائل سے بچ سکتے ہیں۔ آپکو خصوصی ہدایت کی جاتی ہے اس سال طویل مدت کے منصوبہ جات پر عملدرآمد بہتر ہوگا خود کو آنے والے حالات سے نبرد آزما ہونے کیلئے تیار رکھیں۔ اس سال بتائے گئے ورد و صدقہ ضرور معمولات میں رکھیں وگرنہ نقصان کے قوی امکانات ہونگے۔

**صدقات:** کم از کم 800 گرام کالے ماش بروز ہفتہ پرندوں کو ڈالیں۔
کم از کم 300 گرام گوشت پر ہلدی مَل کر دریا نے میں پھینکیں بروز جمعرات۔

**ورد خاص:** روزانہ بعد از فجر یا عشاء 313 ورد کریں بمعہ اوّل و آخر 11/11 مرتبہ درود پاک۔ **(اِلٰهِىْ اِلٰهِىْ قَدْ تَقَطَّعَ رَجَائِىْ عَنِ الْخَلْقِ وَ اَنْتَ رَجَائِىْ)**

**برج:** دلو **AQUARIUS** **سیّارہ:** یورینس



**رنگ:** ــــــــ خاکی، بھورا، نیلا

**عنصر:** ــــــــ ہوا

**جواہر:** ــــــــ نیلم، حدید، عقیق سیاہ

**بہترین شریک حیات:** ــــــــ جوزا، میزان

**ناموافق سلطنی:** ــــــــ ثور، اسد، عقرب

**بیماریاں:** آنتوں کی بیماریاں، اختلاج قلب

**دن:** ... 21 Jan to 19 Feb ... **حروف:** س، ش، ص، ث

**اہم نکات:** آپکا ستارہ گذشتہ اگست تک بحالت وبال پستی کا شکار رہا ہے گذشتہ سالوں میں آپ کافی مشکل حالات سے دوچار رہے ہیں گذشتہ سال مشتری آپکو اپنی سعادتوں سے نوازتا رہا ہے۔ آپکی اکثر خواہشات کی تکمیل ہو چکی ہے۔ مشکل حالات میں بوجہ مشتری آپ پھر بھی سسٹم چلانے میں کامیاب رہے ہیں۔ مگر اس سال مشتری آپکے بارھویں گھر منفی پوزیشن کا حامل رہتے ہوئے آپکی مشکلات میں اضافہ کا باعث بنے گا۔ آپ مالی تنگی کا شکار ہو رہے ہیں۔ آپکے کیریئر کا حاکم گذشتہ نومبر سے ہبوطی گھر آچکا ہے آپکا کیریئر شدید دباؤ کا شکار رہے گا۔ اپریل مئی اور بعدازاں اگست سے ستمبر تک آپکے روزگار پر مریخ کے نحس اثرات آپکو مالی بحران سے دوچار کر سکتے ہیں آپکا کیریئر داؤ پر ہوگا۔ زحل کی تبدیلی سے آپکے خانگی معاملات کافی حد تک بہتر ہو چکے ہیں مزید برآں اپریل میں ساتویں گھر کا حاکم شرفیاب ہونے سے ماضی کی تلخیاں کافی حد تک دُور ہو جائیں گی۔ اس سال عزیز و اقارب سے تعلقات انتہائی محتاط رویہ اپنانا ہوگا۔ دراصل ستارے آپکو حدود و قیود کا پابند کر رہے ہیں۔

**صحت:** آپکی صحت گذشتہ سال آخری سہ ماہی سے آپکے لئے پریشانی کا باعث ہے یہ سلسلہ اس سال مئی تک چلتا نظر آرہا ہے۔ اکثر دلو افراد گذشتہ سال بھی پیچیدہ امراض کا شکار رہے ہیں۔ اس سال اُن کی پریشانیوں میں ایک بار پھر بوجہ نحوست مریخ اضافہ ہو رہا ہے۔ فروری اور اگست کے چاند گرہن بھی آپکی صحت پر انتہائی مضر اثرات مرتب کر رہے ہیں۔ گرہن کے اوقات میں نماز و صدقہ کا اہتمام ضرور کریں۔ اپریل مئی میں احتیاط سے کام لیں حادثہ کا امکان موجود ہے عین ممکن ہے آپکو کسی قسم کی سرجری کروانا پڑے دلو افراد کو اس سال پیچیدہ پوشیدہ امراض لاحق ہونگے۔ دلو خواتین جن کے ہاں اس سال زچگی متوقع ہے اُنھیں جنوری فروری میں خصوصی احتیاط کرنا ہوگی۔ دشمنوں کی طرف سے آپکے بچوں کو نقصان پہنچانے کا اندیشہ موجود ہے۔ نحس اصغر کے چھٹے گھر آنے سے اس سال وقفے وقفے سے سحر جادو سے واسطہ رہے گا۔ آپکو قطعی طور پر روحانی سدِّباب کی ضرورت ہوگی۔ زحل امسال آپ کے آٹھویں گھر میں موجود ہے رات کے وقت سنسان جگہوں پر جانے سے گریز کریں۔

بلا اجازت کوئی بھی عمل شروع نہ کریں وگرنہ رجعت کا اندیشہ رہے گا۔

**سماجی تعلقات:** سال کی ابتدا سے ہی مریخ آپکے اور عزیز و اقارب کے مابین کھچاؤ اور مخالفت کی کیفیت پیدا کر رہا ہے۔ مارچ اپریل میں مریخ کی نحوست عروج پر ہوگی۔ دوسری طرف تیسرے گھر تحویل آفتاب و شرف آفتاب آپکو بھرپور سپورٹ کر رہے ہیں۔ اس طرح مئی تک آپکو ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا۔ جون میں ان حالات میں خوشگوار تبدیلی رونما ہونے سے آپ ایک بار پھر بھرپور طریقے سے اپنے سماجی وقار کو بحال کرنے کی کوشش کرتے نظر آئیں گے۔ جس میں کافی حد تک کامیاب بھی ہونگے مگر اگست ستمبر میں آپ ایک بار پھر مشکل سے دوچار ہونگے۔ سیاست سے وابستہ افراد کو متنبہ کیا جاتا ہے ان اوقات میں کسی بھی قسم کی تند و تیز بیان بازی سے گریز کریں۔ مجموعی طور پر اس سال سماجی تعلقات کے حوالے سے محتاط رویہ اپنانے کی ضرورت ہوگی۔

**تعلیم، کیریئر:** دلو کے وہ بچے جو ابتدائی تعلیمی مراحل مکمل کر رہے ہیں اُنھیں اپریل مئی تک تعلیمی اِداروں کی طرف سے پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ آپ سکول، اکیڈمی وغیرہ کے ماحول سے قطعی مطمئن نہیں ہیں۔ دلو افراد کیلئے اعلیٰ تعلیمی مراحل کے حوالے سے اپریل کا مہینہ آئیڈیل ثابت ہوگا۔ البتہ اگست، ستمبر، اکتوبر آپکی مشکلات میں اضافہ ہو سکتا ہے ان مہینوں کو مدِنظر رکھتے ہوئے اپنا لائحہ عمل طے کریں۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** آپکے ازدواجی تعلقات گذشتہ اگست تک ناگفتہ بہ رہے ہیں زحل کے اگلے گھر چلے جانے سے گویا آپکی گردن پھندے سے آزاد ہوئی ہے۔ اپریل میں ساتویں گھر کا حاکم شرفیاب ہونے سے آپکی ازدواجی زندگی دوبارہ خوشگوار حالات کی طرف گامزن ہو جائے گی۔ آپ اپنے ساتھی کی طرف سے کافی مطمئن نظر آتے ہیں۔ البتہ ستمبر، اکتوبر میں محتاط رہیں ایک بار پھر تعلیل میں پھر گر سکتا ہے۔ آپکے شراکتی معاملات گذشتہ سالوں میں منقطع ہو چکے تھے۔ آپ ایک بار پھر نئے سرے سے نئی جگہ قسمت آزمائی کر رہے ہیں۔ مگر بہتر نتائج کیلئے صحیح تواریخ کا انتخاب انتہائی ضروری ہوگا۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** آپ اولاد کی طرف اس سال بھی بھرپور توجہ دے رہے ہیں اور کافی مطمئن نظر آتے ہیں۔ مارچ اپریل میں بیت الاولاد کا حاکم ہبوط یافتہ ہوگا۔ بچوں کے تعلیمی معاملات متاثر ہو سکتے ہیں۔ فروری، مئی، جون، ستمبر، اکتوبر میں عطارد رجعت پذیر ہوگا۔ بچوں کی طرف سے چھوٹی موٹی پریشانیاں سامنے آتی رہیں گی۔ آپکی تھوڑی سی توجہ معاملات کو بہتر انداز میں حل کرنے میں معاون ہوگی۔ دلو کے بے اولاد جوڑے اس سال انشاء اللہ صاحب اولاد ہونگے۔ اگرچہ اس سال انعامی سکیموں میں حصہ لینا کافی سود مند ثابت ہوگا۔ مگر پھر بھی صحیح تواریخ کا انتخاب ضروری ہوگا۔ اس سال دلو افراد کا پلاٹ بذریعہ قرعہ اندازی نکلنے کے قوی امکانات موجود ہیں۔

**سفر:** اس سال بیرون ملک سفر کے حوالے سے آپکو اچھے بُرے دونوں طرح کے حالات کا سامنا ہوگا۔ بیرون ملک سفر کیلئے مارچ اور اپریل آئیڈیل وقت ہوگا۔ نویں گھر کا حاکم شرفیاب ہونے سے آپ انتہائی خوشگوار ماحول میں سفر کرسکیں گے۔ دلو کے افراد اعلیٰ تعلیمات کیلئے بیرون ملک سفر اختیار کر رہے ہیں۔ البتہ کاروباری و کیریئر کے معاملات میں سفر کرنا نقصان کا باعث ہوگا۔ آپ مطلوبہ نتائج حاصل نہیں کرسکیں گے۔ اگست، ستمبر میں بیرون ملک سفر سے قطعی طور پر گریز کریں ان اوقات میں اپلائی کئے گئے کیسز مسترد کردیئے جائیں گے۔ اس سال اپریل مئی تک آپکو کئی قریبی سفروں سے واسطہ پڑے گا۔ آپکو خصوصی طور پر متنبہ کیا جاتا ہے دوران سفر احتیاطی تدابیر اختیار کریں اور اگر خود ڈرائیو کریں تو محتاط رہیں حادثہ کا قوی امکان موجود ہے۔

**معیشت، کیریئر، روزگار:** اس سال آپ کو کیریئر کی طرف سے کافی پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ شروع سال تا مئی کیریئر کا حاکم منفی پوزیشن میں ہوگا۔ روزگار کی طرف سے آپکی پریشانیوں میں اضافہ ہو رہا ہے۔ آپکا کیریئر اس وقت خطرے میں ہے ملازمت پیشہ افراد سب سے زیادہ مشکل حالات میں ہونگے اُنھیں اپنی جاب خطرے میں نظر آرہی ہے۔ مشتری گذشتہ دسمبر سے ہبوطی گھر میں ہے اب مشتری اپنی سعادتوں سے محروم ہو چکا ہے۔ اب آپکی خواہشات کی تکمیل ممکن نہ ہوگی۔ آپ روپے پیسے کی تنگی کا شکار ہو رہے ہیں۔ آپکی معیشت پر انتہائی بُرے اثرات مرتب ہو رہے ہیں۔ جون میں کیریئر کا حاکم اوج کے گھر ہوگا۔ آپ روزگار کے حوالے سے انتھک محنت کر رہے ہیں۔ جس کے اچھے نتائج برآمد ہوں گے۔ لیکن یہ ٹھنڈی ہوا کا جھونکا جلد گزر جائے گا اگست ستمبر میں مریخ وبال یافتہ ہونے سے آپ ایک بار پھر مشکلات سے دوچار ہو رہے ہیں۔ دلو افراد کو اس سال ٹرانسپورٹ، تمباکو، لوہے، سپاری اور چائے وغیرہ کے کاروبار ی سے گریز کرنا ہوگا وگرنہ شدید نقصان کا اندیشہ موجود ہے۔

**منگنی، شادی:** رواں سال ستارے آپکو منگنی شادی وغیرہ کیلئے بہترین ماحول فراہم کر رہے ہیں۔ دلو کے غیر شادی شدہ اور بالخصوص دوبارہ شادی کے خواہشمند خواتین و حضرات رشتہ ازدواج سے منسلک ہوجائیں گے چونکہ بیت الذوج کا حاکم ایک تیز رفتار ستارہ ہے۔ یہ ایک سال میں شرف وہبوط وغیرہ سے بھی گزرتا ہے اس طرح اگرچہ سال آپکے لئے اچھا ہوتا ہے۔ مگر پھر بھی صحیح تواریخ کا انتخاب بہتر نتائج کا حاصل ہوگا۔ مارچ میں لومیرج وغیرہ سے گریز کریں۔ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر کا عرصہ بھی بہتر نہیں ہوگا۔ البتہ جون اور اگست کا مہینہ منگنی شادی جیسے اہم ترین کام کیلئے بہترین وقت ثابت ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** سال نو اپنے دامن میں آپ کیلئے ملے جلے حالات لے کر آرہا ہے کچھ معاملات میں بہتری اور کہیں رُکاوٹوں کا سامنا ہوگا۔ زحل کا وبال ختم ہونے سے گویا آپکی زندگی میں جاری بھونچال اب تھم چکا ہے مگر اس سال مشتری کی پوزیشن آپکی خواہشات کی تکمیل میں رُکاوٹ کا باعث ہوگی۔ اپنی خواہشات کو محدود تر کرلیں۔ وگرنہ انکی تکمیل نہ ہونے سے آپکا مورال ڈاؤن ہوسکتا ہے۔ اب آپکو روپے پیسے کے معاملات میں بھی مشکلات کا سامنا ہوگا۔ خانہ مال کا حاکم ہبوطی گھر ہونے سے روپے کی ترسیل تقریباً رُک چکی ہے۔ جبکہ اخراجات جوں کے توں موجود ہیں۔ اپریل میں والد یا بیرون ملک سے روپے کا حصول ممکن نظر آتا ہے۔ اس سال کی سب سے بڑی بات آپکے کیریئر کے حاکم ستارے مریخ کا ہبوط یافتہ ہونا ہے گو کہ مریخ گذشتہ سال سے ہی منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے آپکی اضافی آمدن کے اسباب مسدود کر چکا ہے مگر مارچ اپریل میں مریخ کی نحوست عروج پر ہوگی۔ آپکے کیریئر پر شدید دباؤ ہوگا۔ اکثر دلو افراد کو اپنی نوکری بچانا مشکل نظر آرہا ہے۔ آپکے کیریئر روزگار میں اس سال آپکی صحت بھی رُکاوٹ کا باعث ہوگی۔ گذشتہ سال سے جاری صحت کے مسائل آپکے لئے شدید پریشانی کا باعث ہونگے۔ مارچ اپریل میں آپکو ممکنہ طور پر سرجری کروانی پڑسکتی ہے۔ اس دوران سفر میں خصوصی احتیاط سے کام لیں، حادثے کا قوی امکان موجود ہے۔ اگست ستمبر میں مریخ کی نحوست ایک بار پھر آپکے کیریئر کو تختہ مشق بنا رہی ہے محتاط رہیں۔ مریخ عزیز و اقارب کے گھر کا بھی حاکم ہے متذکرہ بالا دور میں قریبی عزیزوں سے تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں محتاط روش اپناتے ہوئے اپنے معاملات کو آگے بڑھائیں۔ آپکے ازدواجی وشراکتی معاملات اس سال کافی بہتر نظر آتے ہیں۔ البتہ ستمبر اکتوبر میں تحمل کا مظاہرہ بہتر ہوگا۔ اس سال ستاروں کی نحوست سے بچاؤ کیلئے روحانی سدباب اختیار کرنا بہتر ہوگا۔ آپ عمل پیہم پر یقین رکھتے ہیں اور یہی بات آپکی کامیابی کی ضامن ہوگی۔

**صدقات:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش بہتے پانی میں ڈالیں۔

**ورد خاص:** (یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ) روزانہ بعد از نماز فجر یا عشاء 797 مرتبہ ورد کریں بمعہ اوّل و آخر 11/11 مرتبہ دُرود پاک۔

**برج: حوت — PISCES — سیّارہ: مشتری**

| | |
|---|---|
| رنگ: | سبز، بھورا، خاکی |
| عنصر: | آبی |
| جواہر: | زمرد، یاقوت |
| بہترین شریک حیات: | سرطان، عقرب |
| ناموافق [illegible]: | جوزا، سنبلہ، قوس |

**بیماریاں:** امراض قلب، درد شانہ، مرگی، جلد کی بیماریاں

**دن:** [illegible] — 20 [illegible] to 20 Mar [illegible] — **حروف:** د، چ

**اہم نکات:** آپ کا گذشتہ سال مجموعی طور پر خوشیوں سے بھرپور رہا ہے۔ آپکا حاکم ستارہ آپکے کیریئر کے گھر میں رقعت پذیر رہا ہے جوکہ اسکا اپنا گھر ہے مگر گذشتہ سال دسمبر سے یہ ستارہ ہبوطی گھر جا چکا ہے۔ آپکے بیت الامید میں مشتری کا ہبوط آپکی خواہشات کی تکمیل میں رُکاوٹ ہوگا۔ اس سال آپکا کیریئر بوجہ نحوست مشتری بُری طرح متاثر ہوگا۔ گذشتہ سال کی نسبت اس سال حالات بالکل مختلف ہونگے۔ خانہ مال کا حاکم مریخ گذشتہ سال سے ہی نحس پوزیشن میں ہے۔ گذشتہ سال سے جاری روپے پیسے کی تنگی میں اس سال مزید اضافہ ہو رہا ہے۔ مارچ اپریل میں آپ کافی گھٹن محسوس کریں گے۔ اپریل میں شرف شمس بھی آپکے خانہ مال ہوگا جو قدرے کشائش کا باعث ہوگا۔ اپریل میں ہی شرف زہرہ آپکے قریبی عزیزوں بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری لا رہا ہے۔ زحل آپکے بیت الصحت سے جانے سے آپکی صحت پر خوشگوار اثرات مرتب ہونگے۔ گذشتہ ستمبر سے زحل آپکے بیت الذوج پر نحس اثرات مرتب کر رہا ہے۔ آپکے شراکتی وازدواجی امور امسال آپکی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث ہونگے۔

**صحت:** جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتایا جا چکا ہے نحس اکبر ستارہ زحل جوکہ گذشتہ سالوں میں آپکی صحت پر نحس اثرات مرتب کر رہا تھا۔ اگلے گھر چلے جانے سے آپکی صحت پر چھائے نحوست کے بادل چھٹ چکے ہیں۔ اپریل میں بیت الصحت کا حاکم شرفیاب ہونے سے آپکی صحت میں مزید بہتری آ رہی ہے۔ البتہ سال میں کچھ مواقع ایسے بھی آئیں گے جو آپکی صحت پر مضر اثرات مرتب کریں گے۔ مثلاً اگست کا سورج گرہن عین آپکے بیت الصحت میں ہوگا۔ اسکے علاوہ ستمبر اکتوبر میں شمس کا ہبوط ہونے سے آپکو مسائل کا سامنا ہوگا۔ امسال حوت خواتین جنکے ہاں زچگی متوقع ہے اُن کیلئے مارچ تا مئی تک کا عرصہ کافی خطرناک ہوسکتا ہے۔ آپکے بیت الاولاد میں مریخ ہبوط یافتہ ہونے سے آپکو سرجری کروانی پڑ سکتی ہے یا حمل ساقط ہوسکتا ہے۔

**سماجی تعلقات:** امسال ستاروں کی پوزیشن سے آپکے سماجی تعلقات پر ملے جلے اثرات کا اظہار ہو رہا ہے۔ آپکا اپنا ستارہ اس سال اچھی پوزیشن میں نہیں ہے۔ آپکو ہر قدم پھونک پھونک کر اُٹھانا ہوگا۔ تیسرے گھر کا حاکم اپریل میں شرفیاب ہونے سے عزیز واقارب کے ساتھ تعلقات میں مزید بہتری آ رہی ہے۔ آپ مشترکہ طور پر پکنک وغیرہ کا پروگرام ترتیب دے رہے ہیں۔ امسال زحل جیسا نحس اکبر ستارہ آپکے ازدواجی وشراکتی معاملات کو تنازعات واختلافات کیطرف لے جا رہا ہے۔ اسکا پیشگی سدباب کرلیں وگرنہ بات علیحدگی تک جا سکتی ہے۔ امسال کیریئر کا حاکم بھی ہبوطی گھر بیٹھا ہے۔ ان دونوں ستاروں کو مدِنظر رکھتے ہوئے برملا یہ کہا جا سکتا ہے کہ آپکے کاروباری ومشترکہ مفادات کی بناء پر آپکا سماجی وقار داؤ پر ہوگا

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیمی مراحل طے کرنے والے حوت بچے سال کی ابتدا سے ہی اچھی پوزیشن میں نظر آ رہے ہین بالخصوص مارچ اپریل آپکو بہترین تعلیمی ماحول میسر آئے گا۔ آپ انشاء اللہ حسب منشاء بہترین تعلیمی اداروں میں تعلیم حاصل کر رہے ہیں۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے حوت افراد کو البتہ امسال وقفے وقفے سے مشکلات کا سامنا ہوگا۔ شروع سال تا مئی اور بعدازاں اگست ستمبر آپکے موافق نہ ہوں گے۔ اِن باتوں کو مدِنظر رکھتے ہوئے اپنے پروگرام مرتب کریں۔ ہاں اگر آپ صدقہ ودُعاؤں کو خصوصی طور پر اپنے معمولات میں شامل کرلیں تو ان نحس اوقات سے بھی بچایا جا سکتا ہے۔ بے شک وہی قادرِ مطلق ہے۔

**شراکتی و ازدواجی معاملات:** زحل گذشتہ ستمبر سے آپکے بیت الذوج میں آچکا ہے بوجہ نحوست زحل آپکے ازدواجی تعلقات امسال بُری طرح متاثر ہونگے۔ بالخصوص حوت کے وہ افراد جن کی عمریں 30 سے 40 سال کے درمیان ہیں یا جنکے زائچہ پیدائش میں ساتواں گھر متاثر ہے۔ وہ سب سے زیادہ متاثر ہونگے۔ اکثر حوت افراد اس سال شراکت داریاں ختم کرکے امتیازی طور پر کام کر رہے ہیں۔ مجموعی طور پر یہ سال اس حوالے سے قطعی طور پر بہتر نہیں آتا۔ امسال کسی بھی طرح کے نئے معاہدوں سے گریز کریں۔ شروع سال تا مئی اپنے پارٹنر پر خصوصی نظر رکھیں وگرنہ کسی بڑے مالیاتی بحران سے دوچار ہوسکتے ہیں۔

**اولاد، انعامی بانڈ، لاٹری:** گذشتہ اکتوبر سے آپ بچوں کی طرف سے پریشان چلے آ رہے ہیں امسال مئی تک آپکو ایسی صورتحال کا سامنا ہوگا۔ بچوں میں نافرمانی اور ضد حد سے زیادہ ہوگی اپنے بچوں کی خصوصی حفاظت کریں۔ سر پر چوٹ لگ سکتی ہے۔ جون جولائی قدرے بہتر پوزیشن نظر آ رہی ہے۔ آپ کافی مطمئن ہیں اس سال کے قمری گرہنوں کو ضرور مدِنظر رکھیں اور بالخصوص قمر در عقرب میں بچوں کا صدقہ ضرور دیں۔ آپ کئی ایک پریشانیوں سے محفوظ رہ سکیں گے۔ امسال آپکے انعامات بذریعہ لاٹری نکلنے کے قوی امکانات موجود ہیں مگر صحیح تواریخ کا انتخاب ضروری ہوگا۔

**سفر:** مارچ اپریل میں آپکے بیت الاسفر کا حاکم مریخ ہبوطی گھر ہوگا اس دوران سفر سے گریز کریں حوت کے وہ افراد جو بسلسلہ شادی بیرون ملک سفر اختیار کرنا چاہتے ہیں۔ اُنکے لئے جون جولائی کا عرصہ بہتر ہوگا البتہ کیریئر روزگار کیلئے اختیار

کئے گئے سفر امسال آپکو مطلوبہ نتائج نہ دے سکیں گے۔ اگست ستمبر میں سفر کے علاوہ بھی ابلائی نہ کریں وگرنہ نتائج آپکی توقع کے برخلاف ہونگے۔

**معیشت، کیرئیر، روزگار:** گذشتہ دسمبر سے آپکے کیریئر کا حاکم مشتری ہبوطی گھر جاچکا ہے اب آپکو کیریئر روزگار کی طرف سے مشکلات کا سامنا ہوگا بالخصوص مئی تا ستمبر کا عرصہ مشتری کی رجعت کے دوران آپکو خاصی پریشان کن صورتحال کا سامنا ہوگا۔ گذشتہ سال کے کاروباری معاہدے اس سال پورے کرنے آپکے لئے مشکل ہونگے۔ دوسری طرف خانہ مال کا حاکم اپریل میں ہبوط یافتہ ہونے سے آپ مالی بحران کی زد میں ہونگے جون جولائی میں قدرے بہتر صورتحال کے بعد اگست ستمبر کا عرصہ ایک بار پھر آپکی مشکلات میں اضافہ کر رہا ہے۔ اپریل میں کی امور کا حاکم شرفیاب ہونے سے آپکو غیر متوقع طور پر سرمایہ کاری کی آفر ہوگی۔ اس موقع سے فائدہ ضرور اُٹھائیں اپنی معیشت کی بحالی کیلئے آپکے پاس یہ اندر موقع ہوگا۔ حوت کے وہ افراد جو کسی بھی طرح انشورنس کمپنیوں بنک۔ جوڈیشری یونیورسٹیوں اور امپورٹ ایکسپورٹ سے منسلک ہیں اُنھیں کیریئر کے حوالے سے مشکلات کا سامنا ہوگا۔

**منگنی، شادی:** زحل جیسا نحس اکبر ستارہ اس سال آپکے بیت الذوج میں رہتے ہوئے نحس اثرات مرتب کر رہا ہے وہ حوت افراد جنکی نسبتیں گذشتہ سال طے ہوئی تھیں۔ اُن کی شادیاں اس سال بھی ہوتیں نظر نہیں آتیں۔ آپ التوا اور بندش کا شکار بوجہ نحوست زحل ہو رہے ہیں۔ حوت افراد کے اکثیر زمئی تک بُری طرح ناکام ہونگے مئی تک پسند کی منگنی وشادی سے قطعی طور پر گریز کریں۔ مجموعی طور پر امسال اس قسم کی تقریبات کا انعقاد قطعی طور آپکے مفاد میں نہیں ہے۔

**خصوصی احکامات:** سال 2008ء میں آپکو ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا جیسا کہ آپکو بتایا جاچکا ہے آپکے لئے اس سال کی سب سے اہم تبدیلی مشتری کا ہبوطی گھر جانا ہے۔ مشتری بنیادی طور پر آپکے پہلے اور دسویں گھر کا حاکم ہے یہ کسی بھی زائچہ کی اہم ترین پوزیشنز ہوتی ہیں اوران پر منفی اثرات مرتب ہونے کا مطلب حامل زائچہ کے مشکل دَور کا آغاز ہوتا ہے۔ اس سال آپکی اپنی ذات، شخصیت کیریئر اور خواہشات بوجہ نحوست مشتری متاثر ہونگی۔ امسال کسی بھی قسم کے نئے کاروباری معاہدوں سے گریز کریں امسال قرض لینے دینے اور کسی بھی طرح کا گارنٹر بننے سے گریز کریں وگرنہ بعدازاں پریشانیوں کا سامنا ہوگا۔ زحل آپکے بیت الصحت سے نکل چکا ہے آپکی صحت اور بہتری کی طرف گامزن ہوگی اگرچہ زحل کی موجودہ پوزیشن آپکے ازدواجی وشراکتی امور کو بُری طرح متاثر کرے گی۔ مگر پھر بھی یہ آپ کیلئے قابل قبول ہونا چاہیئے کیونکہ جان ہے تو جہان ہے۔ رد نحوست زحل کی تدابیر اختیار کرنے سے آپ اس صورتحال سے بہتر انداز میں نبرد آزما ہوسکتے ہیں۔ آپکے خانہ مال کا حاکم مریخ گذشتہ سال سے مالیاتی امور میں گھٹن پیدا کر رہا ہے مارچ اپریل میں مریخ کا ہبوط آپکو مالی بحران سے دوچار کرسکتا ہے۔ پیشگی احتیاطی تدابیر اختیار کرلیں۔ مریخ کا ہبوط پانچویں گھر ہونے سے آپکو بچوں کی طرف سے پریشانی کا سامنا ہوگا۔ بچوں میں ضد اور چڑچڑاپن پیدا ہوگا۔ سختی کی بجائے نرمی سے حالات کو کور کریں۔ اپریل میں عزیز واقارب سے آپکے تعلقات میں مزید بہتری آرہی ہے مارچ میں چوتھے اور ساتویں گھر کا حاکم ہبوط یافتہ ہونے سے والدہ کے ساتھ ناچاقی ہوسکتی ہے۔ آبائی پراپرٹی ورہائشی گھر کے کاغذات پر کسی قسم کا فیصلہ کرنا درست نہ ہوگا۔ خانگی وشراکتی امور میں غلط فہمیوں کی بنیاد پر کوئی بھی فیصلہ نہ کریں بلکہ تحمل سے یہ وقت گزارنا بہتر ہوگا بیرون ملک سفر کیلئے وقت کا انتخاب انتہائی ضروری ہوگا۔ امسال ستاروں کی پوزیشنز کو مدِ نظر رکھتے ہوئے آپکو بہتر پلاننگ اور محتاط روش اختیار کرنے کا مشورہ دیا جاتا ہے۔ مشتری کے نحس اثرات سے بچاؤ کیلئے روحانی طریقہ کار بہتر علاج ثابت ہوگا۔

**صدقات:** سوا کلو دال چنا بروز جمعرات بہتے پانی میں ڈالیں۔

**ورد خاص:** (اَمَّنْ یُّجِیْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ وَ یَکْشِفُ السُّوْٓءَ وَ یَجْعَلُکُمْ) (سورۂ نمل آیت ۶۲)

روزانہ 313 مرتبہ ورد کریں بمعہ اوّل وآخر 11/11 مرتبہ درود پاک۔

## "برائے سحر آزمائش شرط ہے"

**ترکیب:** جس شخص پر سحر کا اثر ہو اُس مریض پر سب سورتیں پڑھ کر دم کرلے اور پانی پر علیحدہ دوبارہ پڑھ کر دم کرکے مریض کو پلائے۔ بفضل تعالیٰ صحت یاب ہوگا۔ دَم کئے ہوئے پانی کو 12 گھنٹے میں ایک ایک گھونٹ استعمال کروا کر ختم کردے۔ **نوٹ:** مریض پر پڑھ کر علیحدہ دَم کیا جائے گا اور پانی پر دَم کرنے کیلئے علیحدہ اُتنی ہی تعداد میں پڑھا جائے گا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سورۂ فاتحہ (یعنی الحمد شریف) سات بار، آیۃ الکرسی، العلی العظیم تک سات بار، سورۂ (قل یآ ایُّھَا الکٰفرون) سات بار، سورۂ اخلاص (یعنی قل ھو اللہ شریف) سات بار، سورۂ قل اعوذ برب الفلق سات بار۔ سورۂ قل اعوذ برب الناس سات بار۔ اس عمل کو اس طرح سات روز تک مسلسل اِسی طرح کیا جائے گا بفضل تعالیٰ صحت کامل ہوجائے گی۔ صحتیابی کے بعد بانیان امامیہ جنتری کی مغفرت کیلئے دُعا کریں۔ رابطہ: 051-4433967

(التماس: برائے تعجیل ظہور ونصرت امام صاحب الزمان علیہ السّلام سورۂ نصر چار مرتبہ اوّل وآخر دُرود شریف کی تلاوت کریں)

(التماس سورۂ فاتحہ برائے سیّد کاظم علی طباطبائی مرحوم)

تحریر: مسرور حسین رضوی
R-155 بلاک نمبر 20، ابوذری سوسائٹی ایف بی ایریا کراچی۔ موبائل: 0345-2372869
0323-2218072
www.jamal-e-jaffer.com
masroorrizvi63@yahoo.com

# اعداد کی روشنی میں سال 2008ء

پیدائش سے لیکر انتقال تک انسان اعداد کے احاطے میں محصور نظر آتا ہے۔ کیونکہ انسانی زندگی میں نمبروں یعنی اعداد کی اہمیت اور ان کا استعمال اس قدر ٹھوس بنیادوں پر ہے کہ اس سے انکار ممکن نہیں۔ ذرا فرض کریں کہ نمبر یا اعداد نہ ہوں تو بینک، ٹیلیفون، بجلی، گیس، پانی و ذرائع آمد و رفت، ایئر لائن، ٹرینیں وغیرہ کیونکر اپنے فرائض سرانجام دے سکتے ہیں۔ سکول، تعلیمی امتحانات، الیکشن وغیرہ کیسے ممکن ہو سکتے ہیں۔ رول نمبرز اور ووٹنگ میں نمبر یا گنتی نہ ہوں تو ناممکنات کا لفظ ہی مناسب رہتا ہے۔ تصور کریں کہ ایک دن آپ بغیر نمبروں یا اعداد کے گزار دیں۔ صبح اُٹھ کر گھڑی میں وقت نہ دیکھیں۔ اپنا ریڈیو یا ٹی وی آن مت کریں۔ کسی کو بھی فون مت گھمائیں۔ گھر سے باہر نکلیں تو اخبار، پان، سگریٹ کچھ مت خریدیں۔ کام پر جانے کیلئے بس، رکشہ، ٹیکسی یا اپنی گاڑی مت استعمال کریں۔ دفتر کی بلڈنگ میں لفٹ یا سیڑھیوں کا استعمال مت کریں۔ نہ کسی سے پیسوں کا لین دین کریں اور نہ کسی قسم کی خریداری کریں۔ غور فرمائیں کہ نمبر یا اعداد کس طرح سے ہماری زندگیوں کا احاطہ کرتے ہیں اور ہمارا جینا مرنا یا روز مرّہ کا معمول کس طرح سے ان کا محتاج ہے کہ ہم ایک مختصر سا دن بھی ان اعداد یا نمبروں کے بغیر نہیں گزار سکتے۔

ہمارے مکان یا دکان پر نمبر، ہمارے شناختی کارڈ، پاسپورٹ پر نمبر، ہمارا موبائیل نمبر، فون نمبر، بجلی و گیس کا میٹر نمبر، رقم کی گنتی، اوزان پیمائش و خریداری کیلئے نمبر و گنتی، وقت جاننے کیلئے نمبر یا اعداد، ہمارا دفتر کا نمبر، ہماری فائل نمبر، گلی نمبر، بلاک نمبر وغیرہ وغیرہ۔ یہی نمبر جب روز مرّہ کے استعمال سے آگے بڑھتے ہیں تو نظامِ کائنات کے اسرار و رموز کو بھی کنٹرول کرتے نظر آتے ہیں۔ سال 2008ء کا مفرد عدد ایک بنتا ہے۔ ایک کا ہندسہ سب سے اوّل ہندسہ ہے۔ یہ علت اولیٰ، خالق یعنی خدا کو ظاہر کرتا ہے۔ یہ نمبر شمس کا ہے۔ مضبوط، بنیادی طور پر زندگی کا ستون، ناقابل تبدیل اثر اور ایک عظیم الشان طاقت کا حامل ہے۔

نمبر ایک علم الاعداد میں پہلا نمبر ہے اور اہم ہے۔ جہاں کہیں یہ ظاہر ہو تو اس کا مطلب مجموعی طور پر ایک خود مختارانہ وصف کو ظاہر کرتا ہے۔ یہ ایک ذی اعتماد اور مرکزی طاقت کا نمبر ہے۔ اس کا حامل اپنے آپ پر بھروسہ کرنے والا ہوتا ہے۔ اور یہ شخص اپنے کریکٹر اور کاروبار میں بہت بڑی توجہ دے کر ترقی کی طرف لے جاتا ہے۔ نصیب کے لحاظ سے اچھی قسمت کو ظاہر کرتا ہے۔

عدد (ا) کی اہمیت یہ ہے کہ الف کا عدد مفرد ہے جو اللہ، اقراء اور الحمد کا حرف اوّل ہے۔ حکماء نے اس عدد کا تعلق آفرینش کائنات سے رکھا ہے اور مذہبی طور پر ذات واجب الوجود کی علامت سمجھا جاتا ہے۔ چنانچہ اس کی خاصیت میں بھی ذاتِ احد کی مخصوص صفات مثل اقتدار، عظمت، تخلیق، انانیت، ایجاد جلال، معبودیت وغیرہ شامل ہونا لازم ہیں۔ نظامِ شمسی میں اس کا تعلق سورج سے ہے۔

آپکا نام آپکی پہچان: اگر آپکے نام کا مفرد عدد ایک بنتا ہے تو آپ کی شخصیت کی عکاسی ان لفظوں سے کی جاسکتی ہے۔ بلند عزم، ترقی پسند، حوصلہ مند، ضدی مگر کامیاب ہوتے ہیں ہر جگہ اوّل رہنا پسند کرتے ہیں۔ رکاوٹ منظور نہیں کرتے ہیں۔ اپنے نظریات پر سختی سے عمل کرتے ہیں۔ اعلیٰ مرتبہ اور وقار حاصل کرتے ہیں۔ ہمیشہ انفرادی زندگی پسند کرتے ہیں۔ غلطی سے کافی پرہیز کرتے ہیں۔ اپنے مقصد کی کامیابی یقینی بنا لیتے ہیں۔ بہت سخت اور ہوشیار ہوتے ہیں۔ منفی خصوصیت، مفاد پرست ہوتے ہیں۔

## عدد ایک اور کچھ اہم نکات:

سال ہجری کی ابتداء 622ء (ا) میں ہوئی۔

(ا) ہجری میں "حرم نبوی" (عدد مفرد) (ا) کی تعمیر مدینہ (عدد مفرد) (ا) میں ہوئی اور 1ھ (عدد مفرد) (ا) ربیع الاوّل، ایک ہجری کو اذان کی ابتداء ہوئی۔

زندگی میں ہی جنت کی بشارت پانے والے خوش نصیب دس ہیں۔ عدد مفرد (ا)

موسیٰؑ کے دس احکامات یعنی عدد مفرد (ا)

ہندو عقیدے کے دس اوتار ہیں یعنی عدد مفرد (ا)

تحریک آزادی کا باقاعدہ آغاز (۱۰) مئی کو ہوا یعنی عدد مفرد (ا)

عاشور و یوم شہادت، امام مظلوم کربلا اور شہادت امام حسینؑ کے عدد مفرد دس یعنی عدد مفرد (ا)

حروف تہجی (الف سے ی تک) 28 ہیں یعنی عدد مفرد (ا) حساب جمل کے مطابق ان کے مجموعی اعداد 6076 ہیں یعنی عدد مفرد (ا)

گنتی کے اعشاریہ نظام کی منازل: دھائی، سینکڑہ، ہزار، لاکھ، کروڑ، ارب، کھرب، پدم، نیل اور سنکھ یعنی دس ہیں۔ عدد مفرد (ا)

یہ اوّل (ا) اور واحد (ا) ہمالہ (ا) پربت (ا) کی طرح بلند ہے۔ ایٹم (ا) کی طرح نظر نہ آنے والا ناقابل تقسیم جوہر یا سوئز (ا) کے روپ میں بڑے سمندروں اور مشرق و مغرب کے درمیان رابطہ۔

# قیامت کی سختی اور فشارِ قبر سے محفوظ رکھنے والے اعمال

☆ مروی ہے کہ جو شخص سورۂ یوسف کو ہر روز یا ہر شب تلاوت کرے گا وہ شخص روز قیامت قبر سے اس طرح اُٹھے گا کہ وہ حضرت یوسفؑ کی طرح حسین ہوگا اور قیامت کے خوف سے محفوظ رہے گا۔ امام محمد باقر علیہ السّلام سے مروی ہے کہ جو شخص سورۂ دخان کو نماز نافلہ اور فریضہ میں پڑھے وہ قیامت کے روز ہر قسم کے خوف سے محفوظ رہے گا۔

☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام سے مروی ہے کہ جو شخص جمعرات کی شب یا جمعہ کے دن سورۂ احقاف کی تلاوت کریگا۔ تو وہ شخص ہر دنیاوی اور اُخروی خوف سے محفوظ رہے گا۔ نیز ان ہی حضرتؑ سے منقول ہے کہ جو شخص سورۂ والعصر کو نماز نافلہ میں پڑھے گا وہ آخرت کے دن خوش و خرم ہوگا اور اس کا چہرہ نورانی اور روشن ہوگا۔ اس کی آنکھیں روشن ہوں گی۔ یہاں تک کہ وہ جنت میں داخل ہوگا۔

☆ شیخ کلینیؒ امام جعفر صادق علیہ السّلام سے نقل کرتے ہیں کہ حضرت رسول اکرمؐ نے فرمایا جو شخص سفید ریش بوڑھے کا احترام کرے اللہ تعالیٰ اسے قیامت کے خوف سے محفوظ رکھے گا۔

☆ رسول اکرمؐ نے فرمایا کہ جس شخص کا مکّہ معظمہ جاتے یا آتے ہوئے انتقال ہوجائے اللہ تعالیٰ اسے قیامت کے خوف سے محفوظ رکھے گا۔ شیخ صدوقؒ آنحضرتؐ سے روایت کرتے ہیں کہ آپؐ نے فرمایا کہ اگر کوئی شخص حرم مکّہ یا حرم میں انتقال کرجائے تو اللہ تعالیٰ اسے جملہ خوفناکیوں سے محفوظ اور بے خطر اُٹھائے گا۔

☆ شیخ کلینیؒ حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا کہ جو شخص حرم مکّہ میں دفن ہو وہ قیامت کے خوف سے محفوظ رہے گا۔

☆ شیخ صدوقؒ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم سے نقل فرماتے ہیں جو شخص کسی بُرائی یا غلبۂ شہوت سے صرف اللہ تعالیٰ کے خوف کی وجہ سے اجتناب کرے حق تعالیٰ اس پر آتش دوزخ حرام کر دیتا ہے اور اسے خوف قیامت سے محفوظ رکھتا ہے۔

☆ رسول اکرمؐ سے مروی ہے کہ آپؐ نے فرمایا جو شخص مرد ہوتے ہوئے خواہشات نفسانی کی مخالفت کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اسے قیامت کے خوف سے محفوظ رکھتا ہے۔

☆ شیخ اجل علی بن ابراہیم قمی حضرت امام محمد باقر علیہ السّلام سے روایت کرتے ہیں جو شخص باوجود قدرت کے اپنے غصہ کو پی جائے۔ اللہ تعالیٰ اس کے دل کو ایمان سے پُر کرتا ہے اور خوف قیامت سے محفوظ رکھتا ہے۔

☆ تفاسیر عامہ کشاف ثعلبی اور کبیر میں ہے کہ جو شخص آل محمدؐ کی محبت کے ساتھ مرگیا اور توبہ کے ذریعہ پاک ہوگیا۔ تو جب وہ قبر سے نکلے گا تو اس کے سر پر بادل کا سایہ ہوگا اور قیامت کے خوف سے محفوظ رہے گا اور جنت میں داخل ہوگا۔

☆ شیخ صدوقؒ حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام سے روایت کرتے ہیں کہ آپؑ نے فرمایا جو شخص پریشان مومن بھائی کی اپنی قوت و طاقت کے ذریعہ اعانت کرے اور اس کی حاجت پوری کرنے کی کوشش کرے تو حق تعالیٰ اسے بہتر (۷۲) قسم کی نعمتیں عطا کرے گا۔ ان میں سے ایک تو یہ کہ دنیا میں اس کے امر معاش کی اپنی رحمت کے ذریعہ اصلاح فرمائے گا اور باقی اکہتر (۷۱) رحمتیں قیامت کی ہولناکیوں اور خوف کیلئے ذخیرہ رکھے گا۔

☆ حضرت امام رضا علیہ السّلام سے منقول ہے کہ نماز شب تمہارے لئے مستحب ہے۔ جو شخص رات کے آخری حصہ میں اُٹھ کر آٹھ رکعت نماز شب، دو رکعت نماز شفع، ایک رکعت نماز وتر اور قنوت میں ستر (۷۰) مرتبہ استغفار پڑھے گا۔ اللہ تعالیٰ اسے عذاب قبر اور عذاب جہنّم سے محفوظ رکھے گا۔

☆ جو شخص رجب کی پہلی تاریخ کو دس (۱۰) رکعت نماز اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ حمد کے بعد تین مرتبہ سورۂ توحید پڑھے گا۔ تو وہ فشار قبر اور عذاب روز قیامت سے محفوظ رہے گا۔ نیز رجب کی پہلی شب کو مغرب کی نماز کے بعد بیس رکعت نماز سورۂ حمد اور سورۂ توحید کے ساتھ پڑھنا عذاب قبر کیلئے نافع ہے۔

☆ میّت کے ساتھ دو (۲) تر لکڑیوں کا رکھنا عذاب قبر کیلئے مفید ہے۔ روایت ہے کہ میّت پر اس وقت تک عذاب قبر نہیں ہوتا جب تک وہ شاخیں تر رہیں۔ نیز قبر پر پانی چھڑکنا بھی مفید ہے کیونکہ روایت میں ہے کہ میّت پر اس وقت عذاب نہیں ہوتا جب تک قبر کی خاک پانی سے تر رہتی ہے۔

☆ جو شخص نجف اشرف میں مدفون ہو اس پر عذاب قبر نہیں ہوتا کیونکہ وہاں کی زمین کی یہ خاصیت ہے کہ جو شخص بھی اس میں دفن کیا جائے اس سے عذاب قبر اور سوال منکر و نکیر ساقط ہوجاتا ہے۔

☆ روایت میں ہے کہ جو شخص سورۂ زخرف کی تلاوت کرتا ہے حق تعالیٰ اسے قبر میں حشرات الارض اور فشار قبر سے محفوظ رکھے گا۔

☆ شیخ کلینیؒ حضرت امام محمد باقر علیہ السلام سے روایت کرتے ہیں کہ سورۂ ملک عذاب قبر سے بچاتی ہے۔

☆ شیخ طوسیؒ نے مصباح المتہجد میں حضرت رسول اکرمؐ سے روایت کی ہے کہ جو شخص شب جمعہ کو دو (۲) رکعت نماز اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ حمد ایک مرتبہ اور (اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ) پندرہ مرتبہ پڑھے حق تعالیٰ اسے عذاب قبر اور قیامت کے خوف سے محفوظ رکھے گا۔

☆ نیمۂ رجب کی شب کو تیس رکعت نماز اس طرح پڑھنا کہ ہر رکعت میں سورۂ حمد ایک مرتبہ اور سورۂ توحید دس مرتبہ عذاب قبر کیلئے نافع ہے۔

☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے مروی ہے کہ جو شخص زوال روز پنجشنبہ اور زوال جمعہ کے درمیان انتقال کر جائے اللہ تعالیٰ فشار قبر سے محفوظ رکھے گا۔ ☆ شیخ عباس قمی نے مفاتیح الجنان میں نقل کیا ہے کہ اگر کوئی شخص کسی مومن کی قبر پر سات مرتبہ سورۂ القدر پڑھے۔ تو اللہ تعالیٰ اس قبر پر ایک فرشتہ کو بھیج دیتا ہے۔ جو اس کے قریب عبادت کرتا ہے اور اس فرشتے کی عبادت کا ثواب اس قبر میں مدفون شخص کے نام لکھ دیتا ہے اور قیامت کے دن جب وہ قبر سے اُٹھے گا۔ تو اس پر قیامت کا کوئی خوف طاری نہیں ہوگا۔ یہاں تک کہ اس فرشتے کے عمل کی وجہ سے اللہ تعالیٰ اس کو جنت میں داخل کریگا۔

## نماز وحشت قبر

میت کے دفن کی رات اس کیلئے دو (۲) رکعت نماز پڑھی جاتی ہے۔ جسے نماز وحشت قبر کہتے ہیں۔ یہ نماز میت کیلئے قبر میں پہلی رات کے خوف کو دور کرنے کیلئے پڑھی جاتی ہے اور دفن میت کی پہلی ہی رات میں مغرب کی نماز کے بعد سے لیکر طلوع فجر تک پڑھی جاسکتی ہے کیونکہ میت پر قبر میں پہلی رات سے زیادہ سخت گھڑی اور نہیں ہوتی ہے۔

**طریقہ نماز:** پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ (یعنی سورۂ الحمد) کے بعد ایک مرتبہ آیت الکرسی اور دوسری رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد دس مرتبہ سورۂ قدر (یعنی انا انزلناہ) پڑھی جائے۔ سلام پڑھنے کے بعد کہو!

**(اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ ابْعَثْ ثَوَابَھَا اِلٰی قَبْرِ فُلَانٍ)** (اس جگہ میت کا نام لیا جائے)

# مجرّب عملیات

**نوکری کے حصول کیلئے:** 313 مرتبہ (یَا رَحِیْمُ) اور سورۂ آل عمران کی آیت 25 تا 26 روزانہ 101 مرتبہ پڑھیں۔

**کسی بھی مقصد میں کامیابی کیلئے:** روزانہ بعد نماز فجر سورۂ (اِذَا جَآءَ پارہ ۳۰) کو 101 مرتبہ پڑھیں اور مقدمہ میں کامیابی کیلئے 41 دن تک مسلسل پڑھیں۔

☆ اگر آپ افلاس کی وجہ سے مجبور و مقروض ہیں تو سامنے دیئے گئے نقش کو سفید کاغذ پر زعفران سے لکھ کر بازو یا گلے میں ڈالیں۔ اسے بٹوہ یا صندوق میں بھی رکھ سکتے ہیں۔




نیچے اپنا نام مع نام والدہ لکھیں

**یاد داشت اور حافظہ کی کمزوری دُور کرنے کیلئے:** (سورۂ طٰہٰ پارہ ۱۶) کی آیت 24 تا 28 (قَالَ رَبِّ اشْرَحْ لِیْ) سے (یَفْقَھُوْا قَوْلِیْ) تک روزانہ 35 مرتبہ پڑھ کر سینہ پر دم کریں۔ سکول سے بھاگنے والے بچوں کیلئے ایک عظیم تحفہ ہے۔ اس کی لوح بھی حاصل کر سکتے ہیں۔

**کسی بھی پریشانی کے حل کیلئے:**

**(یَاصَاحِبَ الزَّمَانُ اَدْرِکْنِیْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ بحق یَاحَیُّ یَا قَیُّوْمُ)** 11 مرتبہ پڑھیں۔

**سورۂ نصر کا نقش:** اپنے پاس رکھنے سے ہر میدان میں کامیابی اور غیب سے رزق ملنے کے اسباب پیدا ہونگے۔ دشمن زیر ہونگے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰۱۱ | ۲۰۳۵ | ۲۰۲۲ | ۲۰۱۸ |
| ۲۰۲۳ | ۲۰۱۷ | ۲۰۱۲ | ۲۰۲۴ |
| ۲۰۱۶ | ۲۰۳۰ | ۲۰۲۷ | ۲۰۱۳ |
| ۲۰۳۶ | ۲۰۱۴ | ۲۰۱۵ | ۲۰۲۱ |

اثرات و نظرات قمری کا چارٹ مفت حاصل کرنے کیلئے مع جوابی لفافہ رابطہ کریں

منجم و جفار غلام عباس سپرا .P.O کوٹلی باقر شاہ تحصیل و ضلع جھنگ۔

# خواب اور اُس کی تعبیر

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| انگشتری دیکھنا | صاحب اولاد ہو |
| انگوٹھی فروخت کرنا | عورت سے جدائی ہو |
| آذان سننا | شہرت ملے |
| اسپ سوار دیکھنا | مرتبہ بلند ہو |
| اسپ سے گرنا | مرتبہ میں کمی ہو |
| آسمان کی طرف اُڑنا | سفر دور دراز ہو |
| آسمان سے گرنا | خرابی و تنزلی ہو |
| آسمان دیکھنا | مرتبہ بلند ہو |
| آسمان پر ابر دیکھنا | کشائش روزگار ہو |
| آسمان پر سیاہی دیکھنا | مشکل میں مبتلا ہو |
| آفتاب دیکھنا | امیر سے ملاقات ہو |
| آگ جلتی دیکھنا | بارش ہو یا عورت ملے |
| آگ اُٹھانا | زر و مال ملے |
| آگ پر کچھ پکانا | کاروبار میں فائدہ ہو |
| آب رواں دیکھنا | ہر کام خوبی سے انجام ہو |
| آنکھ میں سرمہ لگانا | بیماری سے تکلیف ہو |
| آندھی دیکھنا | سفر و رنج پیش آئے |
| آم کھانا | تونگر، صاحب اولاد ہو |
| آئینہ دیکھنا | عورت کی شوہر سے ملاقات |
| اونٹ دیکھنا | دولت کا فائدہ ہو |
| اونٹ پر سوار ہونا | امر خیر کی آمد |
| اونچی جگہ سے گرنا | حیرانی و پریشانی ہو |
| برات دیکھنا | رنج ہو |
| برف گرتے دیکھنا | موسم خراب ہو |
| بال بکھرے دیکھنا | مال کا نقصان ہو |
| بازو اپنا کٹا دیکھنا | برادر کا انتقال ہو |
| باغ سبز دیکھنا | خوشی ملے |
| باغ خشک دیکھنا | پریشانی و حیرانی ہو |
| بال دیکھنا | درازی عمر ہو |
| بارش دیکھنا | غلہ ارزاں ہو |
| بادشاہ کو مردہ دیکھنا | ملک میں خرابی ہو |
| بادام کھانا | زر و مال ہاتھ آئے |
| بال سر کے گھنے دیکھنا | قرض سے نجات ملے |
| بال سر کے سفید دیکھنا | درازی عمر ہو |

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| بانسری بجانا | پریشانی و حیرانی ہو |
| بلند عمارت دیکھنا | غم سے نجات |
| خود کو بیمار دیکھنا | تھوڑی تکلیف ہو |
| بستر زمین پر بچھانا | زر کا فائدہ ہو |
| بچھو دیکھنا | عزت زیادہ ہو |
| بلبل دیکھنا | حاکم سے نفع ہو |
| بیل موٹا دیکھنا | غلہ ارزاں ہو |
| بیل دبلا دیکھنا | غلہ گراں ہو |
| بیضہ مرغ دیکھنا | رنج دور ہو |
| بھیڑیا دیکھنا | حاکم سے خوف ہو |
| بھینس دیکھنا | مشکل پیش آئے |
| پہاڑ پر چڑھنا | مرتبہ بلند ہو |
| پہاڑ کے اوپر پھرنا | ترقی جاہ و جلال ہو |
| پہاڑ جلتے دیکھنا | کوئی بادشاہ مرے |
| پنجہ کٹا دیکھنا | پریشانی ہو |
| پروانہ دیکھنا | حاکم سے ملاقات ہو |
| پیاس لگنا | حرص زیادہ ہو |
| پانی پینا | کشائش روزگار ہو |
| نگینہ گم ہونا | ترقی میں رکاوٹ |
| پاؤں زمین پر مارنا | رنج و تکلیف ہو |
| پارہ ہاتھ میں اُٹھانا | روپیہ ہاتھ میں آئے |
| پاخانہ پھرنا | علم سے محروم ہو |
| پاخانہ جسم سے لگا دیکھنا | دولت ملے |
| مچھلی دیکھنا | مال و دولت ملے |
| پنجرہ دیکھنا | رنج اُٹھاوے |
| پل پر چلنا | کار نیک کرے |
| پوری کھانا | خوشی ہو |
| پیشاب خون کا کرنا | رنج و تکلیف ہو |
| پہلوئے چپ دیکھنا | عورت خوبصورت ملے |
| پہلوئے راست دیکھنا | دوست سے ملاقات |
| پھول دیکھنا | محبت میں مبتلا ہو |

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| تلوار دیکھنا | دشمن پر غالب ہو |
| تلوار کا قبضہ اُٹھانا | کوئی مرد بزرگ مرے |
| تخت دیکھنا | راحت و بلندی ہو |
| تخت پر بیٹھنا | کامیابی اور خوشی ہو |
| تان پورہ بجانا | ترقی دولت ہو |
| تکیہ پانا | بزرگی کی نشانی ہے |
| تعویز لینا | آسیب میں مبتلا ہو |
| تربوز کھانا | مشکل پیش آئے |
| تیمم کرنا | رنج و غم ہو |
| تانبہ دیکھنا | حیرانی ہو |
| تابوت اپنا دیکھنا | عمر دراز ہو |
| تار کھینچنا | پریشانی ہو |
| تاریک جگہ دیکھنا | مشکل پیش آئے |
| تالاب میں نہانا | عزت و آبرو ملے |
| تل چبانا | کوئی الزام لگے |
| تیر چلانا | دلی مراد پائے |
| تیتر دیکھنا | اقبال بلند ہو |
| تیل پینا | مرض میں مبتلا ہو |
| توپ دیکھنا | دشمن مغلوب ہو |
| تھوک دیکھنا | حیرانی و پریشانی ہو |
| جنگل سبز دیکھنا | خوشی و کامیابی ہو |
| جنگل خشک دیکھنا | رنج پیش آوے |
| جنگل میں دوڑنا | مصیبت سے رہائی ہو |
| جہاز پر چڑھنا | جگہ تبدیل کرے |
| جہاز دیکھنا | سفر دور کا پیش آئے |
| جنازہ دیکھنا | بیماری سے نجات ملے |
| جواہرات دیکھنا | حصول مراد ہو |
| جنگ کرنا | خوشی ملے |
| جنگ میں قتل ہونا | حکومت و سرداری ملے |
| جامن کھانا | تکلیف دور ہو |
| جانور پکڑنا | کوئی نیک کام کرے |

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| جانور خون بھرا دیکھنا | حکومت ملے |
| جسم کے ٹکڑے دیکھنا | حکومت ملے |
| دانت گرتے دیکھنا | درازی عمر کی دلیل ہے |
| جوا کھیلنا | کشائش روزگار ہو |
| چاند دیکھنا | بزرگی حاصل ہو |
| چکور دیکھنا | عورت سے ملاپ ہو |
| چاند شکستہ دیکھنا | رنج ہو |
| چاند گرہن دیکھنا | غلہ گراں ہو |
| چاندی دیکھنا | کشائش رزق ہو |
| چاندی لینا | کشائش رزق ہو |
| چاول کھانا | رنج دور ہو |
| چاہ میں گرنا | مشکل در پیش ہو |
| چراغ دیکھنا | اولاد صاحب اقبال ہو |
| چیل دیکھنا | رنج و فکر ہو |
| چھینکیں مارنا | مصیبت پیش آئے |
| حلوہ دیکھنا | حصول علم ہو |
| حلوہ کھانا | درازی عمر ہو |
| حاکم کو دیکھنا | عزت کی دلیل ہے |
| حمام دیکھنا | عیش کی علامت ہے |
| وضو کرنا | غیب سے دولت ملے |
| حمام میں غسل کرنا | تکلیف رفع ہو |
| حجامت بنوانا | کمی عمر کی دلیل ہے |
| خربوزہ دیکھنا | نعمت ملے |
| خط پڑھنا | بزرگی پائے |
| خربوزہ کھانا | مال و دولت ہاتھ آئے |
| خاک دیکھنا | حصول دولت ہو |
| خرمہ کھانا | کشائش روزگار ہو |
| دریا پار کرنا | مشکلیں دور ہوں |
| دریا میں نہانا | بیماری سے نجات ہو |
| دریا سے پانی پینا | مرتبہ بلند ہو |
| دروازہ دیکھنا | عورت سے رنج ہو |
| دیوار سے گرنا | تنزلی کی دلیل ہو |
| دیوانہ دیکھنا | فکر و پریشانی |
| دہی کھانا | سفر پیش آئے |

**نوٹ:** یہ واضح رہے کہ اکثر وہی خواب قابل اعتبار ہوتے ہیں جو ایسی حالت میں دیکھے جائیں کہ صحت بالکل صحیح ہو بیماری، رنج و غم اور خوشی و مسرت کی حالت میں اکثر خواب معتبر نہیں ہوتے۔ اوّل دن یا شب کا خواب بے اثر ہے۔ بعد نصف شب کے خواب میں حقیقت و تاثیر زیادہ ہوتی ہے۔ اگر خوفناک خواب نظر آئے تو راہ خدا میں صدقہ دیا جائے۔ اچھا خواب دیکھ کر بیدار ہونے کے بعد ہرگز نہ سوئے۔ اپنا خواب کسی نااہل سے بیان نہ کریں۔ ہر مومن کو چاہیئے کہ وہ وضو کر کے سوئے۔ کلمہ شہادت ضرور پڑھے۔ منہ کے بل ہرگز نہ سوئے۔

# تعبیر الرؤیا — جدول تاریخ چاند اور تعبیر خواب — علامہ مجلسیؒ

| تاریخ شب | تعبیر خواب | تاریخ شب | تعبیر خواب | تاریخ شب | تعبیر خواب |
|---|---|---|---|---|---|
| پہلی | اس شب کا خواب صحیح نہیں۔ | گیارھویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر دیر میں ظاہر ہوگی بروایتے تین روز میں ظاہر ہوگی۔ | اکیسویں | اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ |
| دوسری | اس شب کا خواب صحیح نہیں۔ | بارھویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر تعبیر دیر سے ظاہر ہوگی۔ | بائیسویں | اس شب کا خواب سچا ہے۔ |
| تیسری | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ | تیرھویں | اس شب کا خواب صحیح ہے اور تعبیر نو روز میں ظاہر ہوگی بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ | تیئیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ |
| چوتھی | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر دیر میں ظاہر ہوگی۔ | چودھویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر ۲۶ یا ۲۰ روز کے بعد ظاہر ہوگی بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ | چوبیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ |
| پانچویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر دیر میں ظاہر ہوگی۔ | پندرھویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر تین روز کے بعد ظاہر ہوگی بروایتے اس کی تعبیر برعکس ہے۔ | پچیسویں | اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ |
| چھٹی | اس شب کا خواب سچا ہے مگر تعبیر ایک دو روز بعد ظاہر ہوگی۔ | سولھویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر دو روز کے بعد ظاہر ہوگی بروایتے دیر میں ظاہر ہوگی۔ | چھبیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ |
| ساتویں | اس شب کا خواب سچا ہے۔ | سترھویں | اس شب کا خواب سچا ہے مگر تعبیر دیر میں ظاہر ہوگی۔ | ستائیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ |
| آٹھویں | اس شب کا خواب سچا ہے۔ | اٹھارویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ | اٹھائیسویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر اسی روز ظاہر ہوگی۔ بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ |
| نویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ بروایتے تعبیر اسی روز ظاہر ہوگی۔ | انیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ | انتیسویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر اسی روز ظاہر ہوگی۔ بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ |
| دسویں | اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ بروایتے اس کی تعبیر بیس روز میں ظاہر ہوگی۔ | بیسویں | اس شب کے خواب صحیح اور موثر ہے۔ | تیسویں | اس شب کا خواب راست صحیح اور موثر ہے۔ |

